# امامیہ جنتری (رجسٹرڈ)

# 2007



## Imamia Jantri


افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) اسلام پورہ لاہور پوسٹ کوڈ 54000

Iftikhar BOOK DEPOT
ESTB 1955
ISLAMPURA LAHORE

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

جُملہ حقوق محفوظ ہیں

# اللہ جل جلالہٗ

پیغمبر اسلام حضرت مُحمّد مُصطفٰے صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم

حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا

حضرت امام علی علیہ السلام

حضرت امام حسن علیہ السلام

حضرت امام حُسین علیہ السلام

حضرت امام علی زین العابدین علیہ السلام

حضرت امام محمد باقر علیہ السلام

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام

حضرت امام موسیٰ کاظم علیہ السلام

حضرت امام علی رضا علیہ السلام۔

حضرت امام محمد تقی علیہ السلام

حضرت امام علی نقی علیہ السلام

حضرت امام حسن عسکری علیہ السلام

وَاعْتَصِمُوْا بِحَبْلِ اللّٰہِ جَمِیْعاً وَّ لَا تَفَرَّقُوْا (القرآن)

اورسب مل کر اللہ کی رسّی کو مضبوط پکڑے رہنا اور متفرق نہ ہونا۔

# امامیہ جنتری رجسٹرڈ

## 2007ء بمطابق ۱۴۲۷-۲۸ھ

زیر سرپرستی

سرکار قائم آلِ محمدؑ

حضرت امام مہدی آخر الزّماں علیہ السلام



## زیرنگرانی

الحاج پروفیسر علامہ حافظ تصدق حسین لاہور

علامہ سیّد ذوالفقار حسین نقوی لاہور

مدیر اعلیٰ: آغا افتخار حسین

مدیر معاون: آغا علی فرزاد

معاونین خصوصی: سیّد عباس سلطان، سیّد بابر حسین رضوی

کیپٹن مظہر زیدی ، رضا احسن مرزا ، اظہر حسن زیدی

مطبع: حیدری پریس ، فارما پیکجز



## تقویم

ایس۔ایم۔رضا ، آغا شکیل رضا ، حسن حیدر زیدی

مُرید عباس چوہان ، سیّد ضیا نقوی

کمپوزنگ و ڈیزائننگ: سمیع اللہ شفیع ، صادق علی بلتستانی

معاونین: آغا واحد رضا، فدا حسین بلتستانی، محمد عباس گلگتی

محسن عباس، مونس رضا، ضیغم عباس، صابر عباس، عابد علی

علی عمران، محمد اشرف، محمد اکرم، محمد جاوید، غلام رسول

بائینڈنگ: ملک شہزاد شوکت بک بائینڈر لاہور

STAMP

Iftikhar BOOK DEPOT

افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) اسلام پورہ لاہور

فون: 7223686 پوسٹ کوڈ 54000

عام کاغذ -/66 علاوہ محصول ڈاک

## فہرست مضامین



## استخارہ قرآن مجید

سیّد رضی الدین طاؤس نے قرآن مجید سے تفاؤل کا طریقہ نقل فرمایا ہے استخارہ دیکھنے والے کو چاہیئے کہ باوضو ہو کر پہلے تین مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے اور تین مرتبہ دُرود پڑھ کر یہ دُعا پڑھے " بسم اللہ الرّحمٰن الرّحیم اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ تَفَاءَ لْتُ بِکِتَابِکَ وَ تَوَکَّلْتُ عَلَیْکَ فَاَرِنِیْ مَاھُوَ الْمَکْتُوْمُ مِنْ سِرِّکَ الْمَکْنُوْنِ فِیْ غَیْبِکَ " بعد اس کے قرآن مجید کھولے جو مضمون داہنی طرف کے صفحہ کے پہلی سطر میں نکلے۔ اس پر عمل کرے اگر آیہ رحمت ہے یا امر خیر ہے۔ تو وہ کام بہتر ہے اگر آیہ غضب ہے تو وہ کام نہ کرے۔

## استخارۂ تسبیح

یہ استخارہ حضرت صاحب العصر علیہ السّلام سے منسوب ہے۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ باوضو ہو کر قبلہ کی طرف منہ کر کے تسبیح ہاتھ میں لیجئے۔ جس کام کے لئے نیت کی ہے۔ اُس کو ذہن میں رکھتے ہوئے پہلے تین مرتبہ دُرود شریف پڑھے۔ اس کے بعد یہ دُعا مع بسم اللہ پڑھیں۔ " اَسْتَخِیْرُ اللّٰہَ بِرَحْمَتِہٖ خِیَرَۃً فِیْ عَافِیَۃٍ " اس کے بعد پھر تین مرتبہ دُرود شریف پڑھے اور آنکھیں بند کر کے تسبیح کے دانوں پر ہاتھ ڈالئے اور دو، دو کر کے شمار کریں۔ اگر ایک دانہ باقی رہے تو خوب ہے اگر کوئی دانہ باقی نہ رہے تو بد ہے وہ کام ہرگز نہ کریں۔

## استخارۂ سجادیہ

یہ استخارہ حضرت امام زین العابدین علیہ السّلام سے منسوب ہے۔ امامیہ جنتری کے صفحات کے بالائی حصہ پر درج کیا جا رہا ہے۔ سب سے پہلے وضو کیجئے اس کے بعد جس کام کیلئے استخارہ دیکھنا ہو۔ اُس کو ذہن میں رکھتے ہوئے پانچ، سات یا گیارہ مرتبہ دُرود شریف پڑھیئے اور تین مرتبہ یہ آیت " اَسْتَخِیْرُ اللّٰہَ بِرَحْمَتِہٖ خِیَرَۃً فِیْ عَافِیَۃٍ " پڑھ کر پہلی تعداد کے مطابق دُرود پڑھ کر جنتری کھولیے اور طلوع فجر سے زوال آفتاب تک داہنے صفحہ کی عبارت کے مطابق عمل کیجئے۔ زوال آفتاب کے بعد استخارہ دیکھیں تو بائیں صفحہ کی عبارت کے مطابق عمل کریں۔

| دن | اوقات استخارہ |
|---|---|
| جمعہ | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک، زوال سے عصر تک |
| ہفتہ | صبح صادق سے چاشت تک، ظہر سے عصر تک |
| اتوار | صبح صادق سے ظہر تک، عصر سے مغرب تک |
| سوموار | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک چاشت سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک |
| منگل | چاشت سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک |
| بدھ | صبح صادق سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک |
| جمعرات | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک، ظہر سے عشاء تک |



# اسمائے باری تعالیٰ جل جلالہ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| خدا کا نام اَللّٰهُ ۶۶ | جمالی اَلرَّحْمٰنُ ۲۹۸ | جمالی اَلرَّحِيْمُ ۲۵۸ | مشترک اَلْمَلِكُ ۹۰ | | |
| جمالی اَلْقُدُّوْسُ ۱۷۰ | جمالی اَلسَّلَامُ ۱۳۱ | جمالی اَلْمُؤْمِنُ ۱۳۶ | جمالی اَلْمُهَيْمِنُ ۱۴۵ | جمالی اَلْعَزِيْزُ ۹۴ | جلالی اَلْجَبَّارُ ۲۰۶ |
| جلالی اَلْمُتَكَبِّرُ ۶۶۲ | جمالی اَلْخَالِقُ ۷۳۱ | مشترک اَلْبَارِئُ ۲۱۳ | جمالی اَلْمُصَوِّرُ ۳۳۶ | جمالی اَلْغَفَّارُ ۱۲۸۱ | جلالی اَلْقَهَّارُ ۳۰۶ |
| جمالی اَلْوَهَّابُ ۱۴ | جمالی اَلرَّزَّاقُ ۳۰۸ | جمالی اَلْفَتَّاحُ ۴۸۹ | جمالی اَلْعَلِيْمُ ۱۵۰ | جمالی اَلْقَابِضُ ۹۰۳ | جمالی اَلْبَاسِطُ ۷۲ |
| جمالی اَلْخَافِضُ ۱۴۸۱ | جمالی اَلرَّافِعُ ۳۵۱ | جمالی اَلْمُعِزُّ ۱۱۷ | جلالی اَلْمُذِلُّ ۷۷ | جلالی اَلسَّمِيْعُ ۱۸۰ | جمالی اَلْبَصِيْرُ ۳۰۲ |
| جمالی اَلْحَكَمُ ۶۸ | مشترک اَلْعَدْلُ ۱۰۴ | جمالی اَللَّطِيْفُ ۱۲۹ | جمالی اَلْخَبِيْرُ ۸۱۲ | جمالی اَلْحَلِيْمُ ۸۸ | جمالی اَلْعَظِيْمُ ۱۰۲۰ |
| جمالی اَلْغَفُوْرُ ۱۲۸۶ | جمالی اَلشَّكُوْرُ ۵۲۶ | جلالی اَلْعَلِيُّ ۱۱۰ | جمالی اَلْكَبِيْرُ ۲۳۲ | جمالی اَلْحَفِيْظُ ۹۹۸ | جلالی اَلْمُقِيْتُ ۵۵۰ |
| مشترک اَلْحَسِيْبُ ۸۰ | جلالی اَلْجَلِيْلُ ۷۳ | جمالی اَلْكَرِيْمُ ۲۷۰ | جمالی اَلرَّقِيْبُ ۳۱۲ | جلالی اَلْمُجِيْبُ ۵۵ | جمالی اَلْوَاسِعُ ۱۳۷ |
| جمالی اَلْحَكِيْمُ ۷۸ | جمالی اَلْوَدُوْدُ ۲۰ | جلالی اَلْمَجِيْدُ ۵۷ | مشترک اَلْبَاعِثُ ۵۷۳ | جمالی اَلشَّهِيْدُ ۳۱۹ | مشترک اَلْحَقُّ ۱۰۸ |
| جمالی اَلْوَكِيْلُ ۶۶ | جلالی اَلْقَوِيُّ ۱۱۶ | جلالی اَلْمَتِيْنُ ۵۰۰ | مشترک اَلْوَلِيُّ ۴۶ | جمالی اَلْحَمِيْدُ ۶۲ | جلالی اَلْمُحْصِيْ ۱۴۸ |
| جلالی اَلْمُبْدِئُ ۵۶ | جلالی اَلْمُعِيْدُ ۱۲۴ | جمالی اَلْمُحْيِيْ ۶۸ | جلالی اَلْمُمِيْتُ ۴۹۰ | جلالی اَلْحَيُّ ۱۸ | جلالی اَلْقَيُّوْمُ ۱۵۶ |
| جلالی اَلْوَاجِدُ ۱۴ | جلالی اَلْمَاجِدُ ۴۸ | مشترک اَلْوَاحِدُ ۱۹ | جلالی اَلْاَحَدُ ۱۳ | جلالی اَلصَّمَدُ ۱۳۴ | جلالی اَلْقَادِرُ ۳۰۵ |
| جلالی اَلْمُقْتَدِرُ ۷۴۴ | مشترک اَلْمُقَدِّمُ ۱۸۴ | مشترک اَلْمُؤَخِّرُ ۸۴۶ | مشترک اَلْاَوَّلُ ۳۷ | مشترک اَلْاٰخِرُ ۸۰۱ | مشترک اَلظَّاهِرُ ۱۱۰۶ |
| مشترک اَلْبَاطِنُ ۶۲ | جمالی اَلْوَالِيْ ۴۷ | مشترک اَلْمُتَعَالِيْ ۵۵۱ | جمالی اَلْبَرُّ ۲۰۲ | جمالی اَلتَّوَّابُ ۴۰۹ | جلالی اَلْمُنْتَقِمُ ۶۳۰ |
| جمالی اَلْعَفُوُّ ۱۵۶ | جمالی اَلرَّءُوْفُ ۲۸۶ | جلالی مَالِكُ الْمُلْكِ ۲۱۲ | جلالی ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ ۱۱۰۰ | | جلالی اَلْمُقْسِطُ ۲۰۹ |
| مشترک اَلْجَامِعُ ۱۱۴ | مشترک اَلْغَنِيُّ ۱۰۶۰ | جمالی اَلْمُغْنِيْ ۱۱۰۰ | جلالی اَلْمَانِعُ ۱۶۱ | جلالی اَلضَّارُّ ۱۰۰۱ | جمالی اَلنَّافِعُ ۲۰۱ |
| مشترک اَلنُّوْرُ ۲۵۶ | جمالی اَلْهَادِيْ ۲۰ | جلالی اَلْبَاقِيْ ۱۱۳ | جلالی اَلْوَارِثُ ۷۰۷ | مشترک اَلرَّشِيْدُ ۵۱۴ | جلالی اَلصَّبُوْرُ ۲۹۸ |



# دُعائے حاجات

جو شخص ہر نماز کے بعد اس دُعا کو ہمیشہ پڑھے گا خصوصاً جمعہ کی نماز کے بعد تو اللہ تعالیٰ ہر خوف کی چیز سے اس کی حفاظت کریگا اُس کے دشمنوں پر اُسکی مدد کریگا اور اسکو غنی کردیگا اور اس کو ایسی جگہ سے رزق پہنچائے گا جہاں اس کا خیال بھی نہ جائے اور اُس کی زندگی اُس پر آسان کردیگا اور اس کا قرض ادا کردیگا اگرچہ وہ پہاڑ کے برابر ہو۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○

يَا اَللّٰهُ يَا اَحَدُ يَا وَاحِدُ يَا مَوْجُوْدُ يَا جَوَّادُ يَا بَاسِطُ يَا كَرِيْمُ يَا وَهَّابُ

اے اللہ اے یکتا اے یگانہ اے موجود اے بہت سخی اے پھیلانے والے اے کرم کرنے والے اے بہت دینے والے

يَا ذَا الطَّوْلِ يَا غَنِيُّ يَا مُغْنِيُ يَا فَتَّاحُ يَا رَزَّاقُ يَا عَلِيْمُ يَا حَكِيْمُ يَا حَيُّ

اے بخشش کرنے والے اے بے پرواہ اے بے پرواہ کرنے والے اے بہت کھولنے والے اے بہت روزی دینے والے اے تمام چیزوں کو جاننے والے اے حقیقت کو جاننے والے اے زندہ

يَا قَيُّوْمُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ يَا بَدِيْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ يَا ذَا الْجَلَالِ

اے قائم بالذات اے بہت رحم کرنے والے اے بے انتہا مہربان اے آسمانوں اور زمین کو بلا نمونہ پیدا کرنے والے، اے بزرگی اور عظمت والے

وَالْاِكْرَامِ يَا حَنَّانُ يَا مَنَّانُ نَفِّحْنِيْ مِنْكَ بِنَفْحَةِ خَيْرٍ تُغْنِيْنِيْ بِهَا

اے بہت زیادہ مہربان اے بہت زیادہ احسان کرنے والے مجھے اپنی طرف سے ایسی خوشبو عطا کر جو تیرے سوا تمام سے

عَمَّنْ سِوَاكَ اِنْ تَسْتَفْتِحُوْا فَقَدْ جَآءَكُمُ الْفَتْحُ اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا

بے پرواہ کردے اگر تم کامیابی چاہتے ہو تو یہ (جان لو) کہ کامیابی آچکی ہے بے شک ہم نے آپ کو کھلی ہوئی کامیابی عطا

مُّبِيْنًا نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ قَرِيْبٌ اَللّٰهُمَّ يَا غَنِيُّ يَا حَمِيْدُ يَا مُبْدِئُ

کی ہے۔ اللہ کی طرف سے مدد اور قریبی فتح (کی اُمید ہے) اے اللہ اے بے پرواہ اے قابل تعریف اے پیدا کرنے والے

يَا مُعِيْدُ يَا وَدُوْدُ يَا ذَا الْعَرْشِ الْمَجِيْدِ يَا فَعَّالًا لِّمَا يُرِيْدُ اِكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ

اے دوبارہ زندہ کرنے والے اے بہت زیادہ محبت کرنے والے اے عظمت والے عرش کے مالک اے جو چاہے وہ کر گزرنے والے اپنی حلال کی ہوئی باتوں کے ذریعے

عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ وَاحْفَظْنِيْ بِمَا حَفِظْتَ

حرام باتوں سے مجھے بے پرواہ کردے اور اپنے فضل کے ذریعے اپنی ذات کے سوا تمام سے بے پرواہ کردے اور جس ذریعے تونے اپنے کلام

بِهِ الذِّكْرَ وَانْصُرْنِيْ بِمَا نَصَرْتَ بِهِ الرُّسُلَ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ○

کی حفاظت کی اُسی سے میری بھی حفاظت فرما اور جن ذرائع سے تونے اپنے رسولوں کی مدد فرمائی اُنہی ذرائع سے میری مدد فرما تو ہر چیز پر قدرت رکھنے والا ہے۔



# اسمائے مبارکہ والقابات حضور پُر نُور رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مُحَمَّدٌ ﷺ | اَحْمَدُ ﷺ | حَامِدٌ ﷺ | مَحْمُودٌ ﷺ | قَاسِمٌ ﷺ | عَاقِبٌ ﷺ |
| فَاتِحٌ ﷺ | شَاهِدٌ ﷺ | حَاشِرٌ ﷺ | رَشِيدٌ ﷺ | مَشْهُودٌ ﷺ | بَشِيرٌ ﷺ |
| نَذِيرٌ ﷺ | دَاعٍ ﷺ | شَافٍ ﷺ | هَادٍ ﷺ | مَهْدٍ ﷺ | مَاحٍ ﷺ |
| مُنْجٍ ﷺ | نَاهٍ ﷺ | رَسُولٌ ﷺ | نَبِيٌّ ﷺ | اُمِّيٌّ ﷺ | تِهَامِيٌّ ﷺ |
| هَاشِمِيٌّ ﷺ | اَبْطَحِيٌّ ﷺ | عَزِيزٌ ﷺ | عَارِفٌ ﷺ | رَؤُفٌ ﷺ | رَحِيمٌ ﷺ |
| طٰهٰ ﷺ | مُجْتَبٰى ﷺ | طٰسٓ ﷺ | مُرْتَضٰى ﷺ | حٰمٓ ﷺ | مُصْطَفٰى ﷺ |
| يٰسٓ ﷺ | اَوْلٰى ﷺ | مُزَّمِّلٌ ﷺ | وَلِيٌّ ﷺ | مُدَّثِّرٌ ﷺ | مَتِينٌ ﷺ |
| مُصَدِّقٌ ﷺ | طَيِّبٌ ﷺ | نَاصِرٌ ﷺ | مَنْصُورٌ ﷺ | مِصْبَاحٌ ﷺ | اٰمِرٌ ﷺ |
| حِجَازِيٌّ ﷺ | عَالِمٌ ﷺ | قُرَشِيٌّ ﷺ | صَابِرٌ ﷺ | اَلتَّقِى ﷺ | حَافِظٌ ﷺ |
| كَامِلٌ ﷺ | صَادِقٌ ﷺ | اَمِينٌ ﷺ | عَبْدُ اللّٰهِ ﷺ | كَلِيمُ اللّٰهِ ﷺ | حَبِيبُ اللّٰهِ ﷺ |
| نَجِيُّ اللّٰهِ ﷺ | صَفِيُّ اللّٰهِ ﷺ | خَاتَمُ الْاَنْبِيَاءِ ﷺ | حَسِيبٌ ﷺ | مُجِيبٌ ﷺ | شَكُورٌ ﷺ |
| مُبَلِّغٌ ﷺ | رَسُوْلُ الرَّحْمَةِ ﷺ | قَوِيٌّ ﷺ | حَفِيٌّ ﷺ | مَامُونٌ ﷺ | مَعْلُومٌ ﷺ |
| حَقٌّ ﷺ | مُبِينٌ ﷺ | مُطِيعٌ ﷺ | رَسُوْلُ الرَّاحَةِ ﷺ | اَوَّلٌ ﷺ | اٰخِرٌ ﷺ |
| ظَاهِرٌ ﷺ | بَاطِنٌ ﷺ | نَبِيُّ الرَّحْمَةِ ﷺ | يَتِيمٌ ﷺ | كَرِيمٌ ﷺ | حَكِيمٌ ﷺ |
| خَاتَمُ الرُّسُلِ ﷺ | سَيِّدٌ ﷺ | سِرَاجٌ ﷺ | مُنِيرٌ ﷺ | اَلْحَقُّ ﷺ | مُكَرَّمٌ ﷺ |
| مُبَشِّرٌ ﷺ | مُذَكِّرٌ ﷺ | مُطَهَّرٌ ﷺ | قَرِيبٌ ﷺ | خَلِيلٌ ﷺ | مَدْعُوٌّ ﷺ |
| جَوَّادٌ ﷺ | خَاتَمٌ ﷺ | عَادِلٌ ﷺ | شَهِيرٌ ﷺ | شَهِيدٌ ﷺ | مَبْعُوثٌ ﷺ |

بسم الله الرحمن الرحيم

# یَا اَللّٰہ

یَا مُحَمَّدُ یَا عَلِیُّ یَا فَاطِمَۃُ یَا حَسَنُ یَا حُسَینُ

# القابات امامت امیر المومنین علی ابن ابی طالب علیہ السلام

امام المتقین | امام المسلمین | امام العارفین | امام الواصلین | امام الموحدین | امام المحققین | امام السالکین | امام المحسنین | امام الصادقین

امام الاولین | امام العلمین | امام المتعبدین | امام السابقین | امام المسبوقین | امام المخلوقین | امام العادلین | امام المعصومین

امام المرشدین | امام المبشرین | امام المنذرین | امام المقسطین | امام العاشقین | امام المقربین | امام الراشدین | امام المتوکلین | امام الشاهدین

امام المتکلمین | امام الطاهرین | امام المبارزین | امام المعظمین | امام الاجودین | امام القارئین | امام المالکین | امام المفلحین

امام الراکعین | امام الساجدین | امام الحاکمین | امام المتاخرین | امام المحبین | امام الراسخین | امام الواصفین | امام الخاشعین | امام المکبرین

امام المتعالین | امام المقدسین | امام الافصحین | امام الباذلین | امام المکملین | امام الکاملین | امام الحافظین | امام المشفعین

امام المکرمین | امام القانتین | امام المهاجرین | امام الشاهدین | امام المطهرین | امام المخدومین | امام الصامتین | امام الرافعین | امام الاطهرین

امام الائمة | امام الملهمین | امام المقاتلین | امام الاشجعین | امام الاعلمین | امام الامنین | امام الزکیین | امام الاورعین

امام المجتهدین | امام الآمرین | امام المجاهدین | امام الخطیبین | امام المطیعین | امام المبرئین | امام المقارنین | امام الخاضعین | امام الافضلین

امام الغالبین | امام المخبرین | امام المتقدمین | امام المعلمین | امام الصائمین | امام المظفرین | امام الناظرین | امام العالمین

امام المحتسبین | امام المعطوفین | امام الشهیدین | امام الوارثین | امام المطیبین | امام الاکملین | امام الکاظمین | امام المسبحین | امام المعشوقین

# حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دُعا

حضرت امام رضا علیہ السلام سے منقول ہے کہ حضرت رسولؐ خدا ہر نئے سال کی پہلی شب میں دو رکعت نماز ادا فرماتے تھے اور دونوں ہاتھ اُٹھا کر یہ دُعا پڑھتے تھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْاِلٰهُ الْقَدِيْمُ وَهٰذِهٖ سَنَةٌ جَدِيْدَةٌ
فَاَسْئَلُكَ فِيْهَا الْعِصْمَةَ مِنَ الشَّيْطٰنِ وَالْقُوَّةَ
عَلٰى هٰذِهِ النَّفْسِ الْاَمَّارَةِ بِالسُّوْٓءِ وَالْاِشْتِغَالَ
بِمَا يُقَرِّبُنِيْٓ اِلَيْكَ يَا كَرِيْمُ يَا ذَا الْجَلَالِ
وَالْاِكْرَامِ يَا عِمَادَ مَنْ لَّا عِمَادَ لَهٗ يَا ذُخْرَ مَنْ لَّا
ذُخْرَ لَهٗ يَا حِرْزَ مَنْ لَّا حِرْزَ لَهٗ يَا كَنْزَ مَنْ لَّا
كَنْزَ لَهٗ يَا حَسَنَ الْبَلَآءِ يَا عَظِيْمَ الرَّجَآءِ يَا عِزَّ
الضُّعَفَآءِ يَا مُنْقِذَ الْغَرْقٰى يَا مُنْجِيَ الْهَلْكٰى
يَا مُنْعِمُ يَا مُجْمِلُ يَا مُفْضِلُ يَا مُحْسِنُ اَنْتَ الَّذِيْ
سَجَدَ لَكَ سَوَادُ اللَّيْلِ وَنُوْرُ النَّهَارِ وَضَوْءُ
الْقَمَرِ وَشُعَاعُ الشَّمْسِ وَدَوِيُّ الْمَآءِ وَخَفِيْفُ
الشَّجَرِ يَا اَللّٰهُ لَا شَرِيْكَ لَكَ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنَا
خَيْرًا مِّمَّا يَظُنُّوْنَ وَاغْفِرْ لَنَا مَا لَا يَعْلَمُوْنَ وَلَا
تُؤَاخِذْنَا بِمَا يَقُوْلُوْنَ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ
عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ اٰمَنَّا بِهٖ
كُلٌّ مِّنْ عِنْدِ رَبِّنَا وَمَا يَذَّكَّرُ اِلَّآ اُولُوا الْاَلْبَابِ
رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ هَدَيْتَنَا وَهَبْ لَنَا
مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ

# حضرت علیؑ کی ایک مخصوص دُعا

منقول ہے کہ جب حضرت علیؑ کو کوئی نہایت پریشان کن اور اضطراب آگیں مہم درپیش ہوتی تو آپ دو رکعت نماز ادا کر کے (۱۰۰) سو مرتبہ " اَسْتَخِيْرُ اللّٰهَ " پڑھنے کے بعد دُعائے ذیل کو پڑھتے۔ اس کے بعد اپنے کام کو شروع فرماتے تھے۔ جس کی وجہ سے آپ کو کسی کام میں نقصان نہیں پہنچتا تھا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
شروع کرتا ہوں ساتھ نام اللہ کے جو رحمٰن و رحیم ہے۔
اَللّٰهُمَّ قَدْ هَمَمْتُ بِاَمْرٍ قَدْ عَلِمْتَهٗ فَاِنْ تَعْلَمُ اَنَّهٗ
خدایا! میں نے جو ارادہ کر رکھا ہے تو اُس سے ضرور واقف ہے۔ دیکھ! اگر وہ
خَيْرٌ لِّيْ فِيْ دِيْنِيْ وَدُنْيَايَ وَاٰخِرَتِيْ فَيَسِّرْ لِيْ وَ
دینی، دنیاوی و اُخروی حیثیت سے میرے لئے بہتر ہے تو سہل و آسان فرما دے
اِنْ كُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّهٗ شَرٌّ لِّيْ فِيْ دِيْنِيْ وَ دُنْيَايَ
اور اگر تیری حقیقت نظر میں دینی، دنیاوی اور اُخروی حیثیت سے میرے لئے بُرا
وَاٰخِرَتِيْ فَاصْرِفْهُ عَنِّيْ كَرِهْتُ ذٰلِكَ اَوْ اَحْبَبْتُ
ہے تو رد فرما دے چاہے مجھے بُرا لگے یا وہ مجھے اچھا لگے کیونکہ تو سب کچھ جانتا
فَاِنَّكَ تَعْلَمُ وَلَا اَعْلَمُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ
ہے اور میں کچھ نہیں جانتا اور تو ہی ذاتی طور پر غیب کا جاننے والا ہے۔

## نادِ علی علیہ السلام صغیر

نَادِ عَلِيًّا مَظْهَرَ الْعَجَآئِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَّكَ فِي النَّوَآئِبِ
كُلُّ هَمٍّ وَّغَمٍّ سَيَنْجَلِيْ بِعَظَمَتِكَ يَآ اَللّٰهُ بِنُبُوَّتِكَ
يَا مُحَمَّدُ بِوِلَايَتِكَ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ

نماز فجر اور عشاء کے بعد پندرہ پندرہ مرتبہ پڑھیں۔ تمام مشکلات کا حل ہے۔
اوّل و آخر پندرہ پندرہ بار درود پڑھیں۔ مجرب ہے۔

مرسلہ: کیپٹن سید علی اصغر ہمدانی

# دُعائے حضرت اویس قرنیؒ

**اسناد!** کتاب مہج الدّعوات میں جناب امیرالمومنین علیہ السّلام سے منقول ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا! جو شخص اس دُعا کو پڑھے اس کی ہر حاجت بر آئے گی۔ اگر بھوک پیاس کی شدت ہو اور اِس دُعا کو پڑھے تو پروردگارِ عالم اس کو سیر و سیراب کریگا اور اگر پہاڑ پر اس کو پڑھا جائے تو پہاڑ اپنی جگہ سے حرکت کرے گا، پڑھنے والا اپنی مراد کو پہنچے، اگر دیوانہ (مجنوں) پر پڑھ کر دَم کریں تو صحت پائے اور اگر بوقت ولادت پڑھیں تو ولادت آسان ہو جائے، اگر چالیس شب جمعہ پڑھی جائے تو گناہ معاف ہو جائیں خواہ وہ گناہ خدا کے ہوں یا بندوں کے اور اگر کسی جابر حاکم کے سامنے جانے سے قبل یہ دُعا پڑھے تو خداوند عالم اُس کے شر سے محفوظ رکھے گا اور جو سونے سے قبل پڑھ لے تو اللہ تعالیٰ ستر ہزار فرشتوں کو اس بات پر معیّن فرمائے گا کہ اُس کیلئے استغفار کریں اور حسنات کیلئے دُعا کریں اور اگر اُسی شب مر جائے تو شہیدوں میں شمار ہوگا، اگرچہ گناہان کبیرہ کا مرتکب ہوا ہو۔ (انشاءاللہ تعالیٰ) وہ دُعا یہ ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے۔

يَاسَلَامُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ الطَّاهِرُ الْمُطَهِّرُ الْقَاهِرُ الْقَادِرُ الْمُقْتَدِرُ

اے سلامتی و امان دینے والے (سب کی) نگہبانی کرنے والے، جبروت والے، بزرگی والے، خود پاک (اور دوسروں کو پاک کرنے والے، صاحب غلبہ، صاحب قدرت،

يَامَنْ يُّنَادٰى مِنْ كُلِّ فَجٍّ عَمِيْقٍ بِاَلْسِنَةٍ شَتّٰى وَ لُغَاتٍ مُّخْتَلِفَةٍ وَّ حَوَآئِجَ اُخْرٰى

صاحب اقتدار، اے وہ ذات جسے تمام گہری گہری گھاٹیوں اور دڑوں سے طرح طرح کی بولیوں اور قسم قسم کی زبانوں میں مختلف حاجتوں کیلئے پکارا جاتا ہے

يَامَنْ لَّا يَشْغَلُهٗ شَانٌ عَنْ شَانٍ اَنْتَ الَّذِىْ لَاتُغَيِّرُكَ الْاَزْمِنَةُ وَلَا يُحِيْطُ بِكَ

اے وہ ذات جسے ایک کام دوسرا کام کرنے سے نہیں روکتا صرف تو ہی وہ ہے جس پر کے تغیرات اثر نہیں کر سکتے اور کوئی مکان اس کا احاطہ نہیں کر سکتا

الْاَمْكِنَةُ وَلَا تَاْخُذُكَ نَوْمٌ وَّ لَا سِنَةٌ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ وَ يَسِّرْ لِىْ مِنْ اَمْرِىْ مَا اَخَافُ

اور نہ ہی تجھے کبھی نیند آتی ہے اور نہ کبھی اُونگھ تو رحمت نازل فرما حضرت محمدؐ اور آپ کی آلؑ پر اور آسان کر دے میرے لیے میرا وہ کام جس کے مشکل ہونے کا مجھے خوف ہے

عُسْرَهٗ وَ فَرِّجْ لِىْ مِنْ اَمْرِىْ مَا اَخَافُ كُرْبَهٗ وَ سَهِّلْ لِىْ مِنْ اَمْرِىْ مَا اَخَافُ

اور کشادگی پیدا کر دے میرے لیے میرے اس کام میں جس کے اندر مجھے تنگی کا خطرہ ہے اور آسان کر دے میرے لیے میرا وہ کام جس میں حزن و ملال پہنچنے کا مجھے ڈر ہے

حُزْنَهٗ سُبْحَانَكَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ اِنِّىْ كُنْتُ مِنَ الظَّالِمِيْنَ عَمِلْتُ سُوْءً وَ ظَلَمْتُ نَفْسِىْ

پاک ہے تو نہیں ہے کوئی اللہ سوائے تیرے بے شک میرا شمار ظالموں میں ہے میں نے بُرا کام کیا اور میں نے ظلم کیا خود اپنے ہی نفس پر پس تو میرے گناہوں کو

فَاغْفِرْلِىْ ذُنُوْبِىْ اِنَّهٗ لَا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ وَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ وَ لَا حَوْلَ

معاف فرما دے لاریب کہ کوئی بخشنے والا نہیں گناہوں کو سوائے تیرے اور ہر طرح کی تعریف کا سزاوار اللہ ہی ہے جو تمام عالمین کا پروردگار ہے اور نہیں ہے کوئی طاقت

وَ لَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِىِّ الْعَظِيْمِ وَ صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى نَبِيِّهٖ وَ اٰلِهٖ وَ سَلَّمَ تَسْلِيْمًا

اور نہیں ہے کوئی قوت لیکن صرف اس اللہ کی دی ہوئی جو بلند اور عظمت والا ہے اور اللہ کی رحمت نازل ہو اس کے نبیؐ (محمدؐ) اور آپ کی آلؑ پر اور ان کیلئے سلامتی ہو جو سلامتی کا حق ہے۔

# مجرّب دُعا برائے حصول حاجات، وسعت رزق و مقہوری دُشمن

کتاب " زین المتقین " میں ہے کہ جو شخص روزانہ تین مرتبہ سورۂ الحمد پڑھ کر اِس دُعا کو پڑھے گا۔ تو اُس کی حاجات پوری ہونگیں۔ انشاء اللہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے۔

مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ اٰلِهٖ اَمَامِيْ وَ فَاطِمَةُ بِنْتُ رَسُوْلِ اللّٰهِ فَوْقَ رَاْسِيْ وَ اَمِيْرُ

محمدؐ خدا کے رسولؐ اُن پر اور اُن کی اولاد پر رحمت نازل کرے میرے سامنے اور فاطمہ دُختر رسولؐ میرے سر پر اور

الْمُؤْمِنِيْنَ عَلِيُّ ابْنُ اَبِيْطَالِبٍ وَّصِيُّ رَسُوْلِ اللّٰهِ عَنْ يَّمِيْنِيْ وَ الْحَسَنُ وَ الْحُسَيْنُ وَ عَلِيٌّ وَّ مُحَمَّدٌ

امیرالمومنین علیؑ ابن ابی طالب وصی رسول اللہ میری داہنی جانب نگران اور حسنؑ اور حسینؑ اور علیؑ اور محمدؑ

وَّ جَعْفَرٌ وَّ مُوْسٰى وَ عَلِيٌّ وَّ مُحَمَّدٌ وَّ عَلِيٌّ وَّ الْحَسَنُ وَ الْحُجَّةُ الْمُنْتَظَرُ صَاحِبُ الزَّمَانِ اَئِمَّتِيْ صَلَوَاتُ

اور جعفرؑ اور موسیٰؑ اور علیؑ اور محمدؑ اور علیؑ اور حسنؑ اور حجۃ اللہ محمدؑ زمان میرے آئمہ خدا ان سب پر رحمت نازل فرمائے

اللّٰهِ عَلَيْهِمْ عَنْ شِمَالِيْ وَ اَبُوْذَرٍ وَّ سَلْمَانُ وَ مِقْدَادُ وَ حُذَيْفَةُ وَ عَمَّارَةُ وَ اَصْحَابُ رَسُوْلِ اللّٰهِ رَضِيَ

میرے بائیں جانب اور ابوذر اور سلمان فارسی اور مقداد اور حذیفہ اور عمار اور دیگر اصحاب رسول اللہ

اللّٰهُ عَنْهُمْ مِّنْ وَّرَآئِيْ وَالْمَلٰٓئِكَةُ عَلَيْهِمُ السَّلَامُ حَوْلِيْ وَاللّٰهُ تَعَالٰى رَبِّيْ تَعَالٰى شَانُهٗ تَقَدَّسَتْ

اُن سب سے راضی ہو میرے پشت پناہ اور ملائکہ علیہم السّلام میرے گرد اور اللہ تعالیٰ جل شانۂ جس کے تمام نام مقدس

اَسْمَآءُهٗ تَظَاهَرَتْ اٰلَآءُهٗ مُحِيْطٌ بِيْ وَ حَافِظِيْ وَ حَفِيْظِيْ وَ اللّٰهُ مِنْ وَّرَآئِهِمْ مُّحِيْطٌ بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ

اور نعمتیں ظاہر ہیں مجھ پر حاوی اور نگہبان ہے اور اللہ ان سب کے علاوہ حاوی بلکہ وہ قرآن مجید ہے

مَّجِيْدٌ فِيْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَّ هُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ يَاعَلِيُّ يَاعَلِيُّ يَاعَلِيُّ يَاعَلِيُّ

لوح محفوظ میں پس اللہ ازروئے حفاظت سب سے بہتر ہے اور وہی سب سے زیادہ رحم کرنے والا ہے پاک ہے وہ اللہ

يَاعَلِيُّ يَاعَلِيُّ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ اللّٰهُ اَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ

اور جملہ تعریفیں اللہ کیلئے ہیں اس کے سوا کوئی خدا نہیں وہی بزرگ ہے اور نہیں ہے قوت ترک گناہ پر اور نہیں ہے طاقت اطاعت پر مگر سوائے خدا کے جو بلند

الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ بِرَبِّ الْكَرِيْمِ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْوَلِيُّ النَّدِيْمُ يَاوَاحِدُ ○

اور صاحب عظمت ہے قسم ہے کریم و بزرگ و بخشش والے پروردگار کی اور کرم والے پروردگار اور وہی اللہ بلند مرتبہ اور سرپرست اور مصاحب ہے اے یکتا۔

منقول از تعقیبات نماز مؤلفہ: آغا نثار احمد (مرحوم) بانی ادارہ افتخار بک ڈپو اسلام پورہ لاہور

یَاحَیُّ

# نقش آیت کریمہؑ

یَاقَیُّوْمُ

| بحق جبرائیل | | | | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم | | | | بحق اسرائیل | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ | یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ | ۲۳ | ۱۸ | ۲۵ | یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ | ۶ | ۷ | ۲ |
| ۷ | ۵ | ۳ | | ۲۴ | ۲۲ | ۲۰ | | ۱ | ۵ | ۹ |
| ۲ | ۹ | ۴ | | ۱۹ | ۲۶ | ۲۱ | | ۸ | ۳ | ۴ |

اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه

| | | | |
|---|---|---|---|
| یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ بِحَقِّ | لَا اِلٰهَ اِلَّا | اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ | كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ |
| لَا اِلٰهَ اِلَّا | اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ | كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ | یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ بِحَقِّ |
| اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ | كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ — اللّٰه — | یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ بِحَقِّ | لَا اِلٰهَ اِلَّا |
| كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ | یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ بِحَقِّ | لَا اِلٰهَ اِلَّا | اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ |
| یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ بِحَقِّ | لَا اِلٰهَ اِلَّا | اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ | كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ |

اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲ | ۷ | ۶ | ۱۷۴ | ۱۷۴ | ۱۷۴ | ۱۷۴ | ۲ | ۹ | ۴ |
| ۹ | ۵ | ۱ | ۱۷۴ | ۱۷۴ | ۱۷۴ | ۱۷۴ | ۷ | ۵ | ۳ |
| ۴ | ۳ | ۸ | ۱۷۴ | ۱۷۴ | ۱۷۴ | ۱۷۴ | ۶ | ۱ | ۸ |
| بحق عزرائیل | | | ۱۷۴ | ۱۷۴ | ۱۷۴ | ۱۷۴ | بحق میکائیل | | |

| هوالشافی | لوح حفاظت | | هوالكافی |
|---|---|---|---|
| یاحیّ | بسم الله الرحمن الرحیم | | یا قیوم |
| یَا اَللّٰهُ | وَاحْفَظْنَا | فَاِنَّكَ | خَیْرُ الْحٰفِظِیْنَ |
| وَاحْفَظْنَا | فَاِنَّكَ | خَیْرُ الْحٰفِظِیْنَ | یَا اَللّٰهُ |
| فَاِنَّكَ | خَیْرُ الْحٰفِظِیْنَ | یَا اَللّٰهُ | وَاحْفَظْنَا |
| خَیْرُ الْحٰفِظِیْنَ | یَا اَللّٰهُ | وَاحْفَظْنَا | فَاِنَّكَ |
| یَا اَللّٰهُ | وَاحْفَظْنَا | فَاِنَّكَ | خَیْرُ الْحٰفِظِیْنَ |

اے اللہ تو ہماری حفاظت فرما کیونکہ تو سب سے بہتر حفاظت کرنے والا ہے

| هوالشافی | لوح رزق | | هوالكافی |
|---|---|---|---|
| یاحیّ | بسم الله الرحمن الرحیم | | یا قیوم |
| یَا اَللّٰهُ | وَارْزُقْنَا | فَاِنَّكَ | خَیْرُ الرّٰزِقِیْنَ |
| وَارْزُقْنَا | فَاِنَّكَ | خَیْرُ الرّٰزِقِیْنَ | یَا اَللّٰهُ |
| فَاِنَّكَ | خَیْرُ الرّٰزِقِیْنَ | یَا اَللّٰهُ | وَارْزُقْنَا |
| خَیْرُ الرّٰزِقِیْنَ | یَا اَللّٰهُ | وَارْزُقْنَا | فَاِنَّكَ |
| یَا اَللّٰهُ | وَارْزُقْنَا | فَاِنَّكَ | خَیْرُ الرّٰزِقِیْنَ |

اے اللہ اور ہم کو روزی دے کیونکہ تو سب سے بہتر روزی دینے والا ہے

درج بالا الواح کسی بھی مشکل یا نیک مقصد کیلئے مشک و عرق گلاب سے لکھ کر اپنے پاس رکھیں۔

عامل حکیم درویش خضر عباس پیاسی فاضل پور نزد پولیس چوکی تحصیل و ضلع راجن پور موبائل: 0302-7909693 ,0333-6474494

# دُعا بدرگاہ ربّ العالمین

نذرانۂ عقیدت حضرت شاہ نصیرالدین محمود چراغ دھلی آپ ساتویں صدی ہجری کے ولی کامل ہیں حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء کے خلیفہ اور ان کے بعد سجادہ نشین ہوئے۔

| | |
|---|---|
| **سراپا معصیت دارم خداوندا کرم فرما** | **عبادت باریا دارم خداوندا کرم فرما** |
| سر سے پاؤں تک گناہوں میں غرق ہوں اے خدا کرم کر، | میں عبادت میں ریاکاری کرتا ہوں اے خدا کرم فرما۔ |
| **گنہگارم گنہگارم ازاں رُو رُوسیاہ دارم** | **بحالِ خود جفا کارم خداوندا کرم فرما** |
| میں گناہوں سے آلودہ ہوں اس وجہ سے میرا چہرہ سیاہ ہے، | میں اپنے آپ پر خود ظلم کر رہا ہوں یا خدا رحم فرما۔ |
| **بگوشم پنبۂ غفلت بہ ہوشم نشۂ غفلت** | **ندارم ہیچ درمانم خداوندا کرم فرما** |

میرے کانوں میں غفلت کی روئی ٹھنسی ہوئی ہے میرے ہوش وحواس پر غفلت کا نشہ طاری ہے۔ میں ان عوارض کا کوئی علاج نہیں رکھتا اے خدا تو ہی رحم اور کرم فرما۔

| | |
|---|---|
| **شفاعت ہادیؐ رہبر شراب از ساقیؑ کوثر** | **اُمید از لطف تو دارم خداوندا کرم فرما** |

مجھے رسولِ خدا جیسے ہادی و رہنما کی شفاعت نصیب ہو اور حضرت علیؑ ساقیٔ کوثر سے شراب طہور ملے، تیرے لُطف و کرم سے یہی اُمید رکھتا ہوں اے خدا کرم فرما۔

| | |
|---|---|
| **بحقِ پاکیٔ زہراؑ بحرمت عظمتِ کبریٰ** | **بہ بخشا جملہ عصیانم خداوندا کرم فرما** |
| جناب زہراؑ کی پاکیزگی اور جناب خدیجۃ الکبریٰ کی بزرگی کی قسم، | میرے تمام گناہ معاف فرما اور مجھ پر کرم کر۔ |
| **بحقِ شبرؑ و شبیرؑ و زین العابدینؑ باقرؑ** | **زظلم نفسِ گریانم خداوندا کرم فرما** |
| جناب حسنین علیہم السلام اور جناب زین العابدینؑ و امام محمد باقرؑ کے صدقہ، | میں مجھے جو نفس کے ظلم سے روتا ہے اے خدائے کریم مجھ پر رحم فرما۔ |
| **بحقِ جعفرؑ و کاظمؑ بحقِ ضامنؑ ثامن** | **زدور چرخ حیرانم خداوندا کرم فرما** |

میں اس فلک کج رفتار کے ظلم سے حیران و پریشان ہوں اے خدا امام جعفر صادقؑ و امام موسیٰ کاظمؑ اور امام ضامنؑ یعنی آٹھویں امام علی رضا کے صدقہ میں مجھ پر رحم فرما۔

| | |
|---|---|
| **بحقِ پیشوائے دیں تقیؑ وہم نقیؑ ہادی** | **بکُن اشکال آسانم خداوندا کرم فرما** |
| دین کے پیشوا امام محمد تقیؑ اور امام محمد نقیؑ کے صدقہ، | میری مشکل آسان فرما اور اے خدا مجھ پر رحم کر۔ |
| **بحقِ رہنمائے جانفزائے عسکریؑ مہدیؑ** | **بروز حشر سامانم خداوندا کرم فرما** |
| جناب امام حسن عسکریؑ اور امام مہدی آخرالزماںؑ کے صدقہ میں، | جو کہ روز حشر میرے وسیلہ ہیں اے خدا رحم فرما۔ |
| **نصیرالدین دہلوی را بحقِ چاردہ معصومؑ** | **شفاعت سرورؐ عالم خداوندا کرم فرما** |
| اے خدائے کریم و رحیم تجھے واسطہ ۱۴ معصومین علیہم السلام کا، | نصیرالدین دہلوی کو شفاعت رسولؐ سے بہرہ مند فرما۔ |

۷۸٦

ڈاکٹر سید ریاض الرحمٰن نقوی البھاکری
(حیدری منگ) چکوال
واقف رموز فلکیات، ماہر تعویذات، جنسیات

# رنگ لاتی ہے دُعا



## قارئین کرام!

لوگ میرے پاس دُعائیں کرانے کیلئے آتے ہیں۔ میں اُن سے کہتا ہوں کہ میں بھی تمہاری طرح کا خاکی اور خاطی انسان ہوں۔ میں اللہ تعالیٰ کے اتنا ہی قریب ہوں جتنا آپ لوگ ہیں۔ اللہ تعالیٰ ہر جگہ موجود ہے۔ مگر جس جگہ ہم ہوتے ہیں۔ وہاں اللہ تعالیٰ نظر نہیں آتا۔ زبان اللہ اللہ کرتی ہے۔ دل کہیں مصروف ہوتا ہے بے دلی بات کو اللہ تعالیٰ کیوں سُنے۔ جب آپ کے اعضاء ہمہ تن مقناطیسی قوت سے لیس ہوں۔ دل، دماغ، زبان صرف اور صرف اس کی وحدانیت پر یقین کریں۔ اُسے حاجت روا، مشکل کشاء جانیں۔ اس کا اعلان ہے کہ میں تمہاری شاہ رگ سے زیادہ قریب ہوں۔ تم مجھے پکارو، میں تمہیں جواب دونگا۔ آخر تمہارا پیدا کرنے والا ہوں۔ تمہاری ضروریات پورا کرنا میرا ہی کام ہے۔ اگر میرے علاوہ اپنی ضرورت پورا کرنے کیلئے مجھ سے منہ موڑو گے اور کسی کو پکارو گے تو میں بھی منہ موڑ لوں گا۔ اگر میری اجازت، میری مرضی سے کسی کو پکارو گے تو میں اُنھیں اجازت دونگا جو تمہاری حاجت اور مشکل آنِ واحد میں پوری کردیگا۔

دُعا حقیقت میں کسی کو اپنی طرف توجہ کرانے کا ذریعہ ہے۔ جس طرح بچہ روکر اپنی ماں کو اپنی طرف منعطف کرلیتا ہے۔ ماں اُس کے رونے کا سبب تلاش کرتی ہے۔ وہ چیز اُسے دیکر سکون دے دیتی ہے۔ بعینہٖ اللہ تعالیٰ ہمہ تن ناظر ہے۔ وہ اپنی مخلوق کی ہر ادا سے بخوبی واقف ہے۔ چنانچہ دُعا خلوص کے ساتھ مانگو۔ دُعا مانگو وسیلے سے، دُعا مانگو واسطے سے۔ جس نے اہل بیتؑ جیسی ہستیاں دے دیں کہ ان کے وسیلے سے دُعا مانگو میں تمہاری طلب سے زیادہ دونگا۔ بشرطیکہ سوال کرتے وقت اپنی حیثیت کا خیال رکھو۔ کسی بھی زبان میں مانگو پھر بھی دونگا۔ دُعا سے میرا تمہارا رشتہ ہے۔

### " بسم اللہ الرحمٰن الرحیم "

تو اس دنیا کا مالک ہے۔ تو نے ہم کو نعمتوں سے نوازا ہے۔ ہم تجھے بھول گئے ہیں تو ہم کو نہ بھول۔ میری زندگی، میری موت، میرے اعمال سب تیرے لئے ہیں۔ گناہوں سے بخش دے نیکی کی توفیق دے۔

**اے اللہ!** میں سب سے مایوس ہوکر تیری درگاہ میں آگیا ہوں۔ مجھے اپنی پناہ میں لے۔ میری گردن اور کمر تیرے آگے جھکی ہے۔ میری آنکھوں میں تیرے جلال کی وجہ سے اور تیرے رحم کی وجہ سے آنسو بہہ رہے ہیں۔ میں ذلیل ہوں، کمینہ ہوں، میری حاجت (اپنی ضرورت کا نام) کو پوری کر۔ اے اللہ! تجھے محمدؐ و آلِ محمد کی طہارت، عبادت، سخاوت، شجاعت، رضا کا واسطہ ان کی وجہ سے تو مہربان ہے۔ ان سے بہتر وسیلہ کوئی نہیں۔

مختلف لوگ آکر مجھ سے اسم اعظم، آیات، روحانی مدد کیلئے کہتے ہیں۔ میں اِنھی کے سوال سے اِنھیں اسم نکال کردے دیا کرتا ہوں۔ جو اُنھیں کامیاب کرانے میں کارگر ہوتے ہیں۔ اپنے مقصد کو ذہن میں رکھ کر کاغذ پر لکھیں اور بسط حرفی کریں اور پھر تخلیص کریں۔ ہر حرف سے ایک اسم الٰہی لیکر ان کی مشترکہ تعداد کے مطابق صبح شام ورد کریں اور اُن کے اعداد کے مطابق اُتنے دن عمل کریں۔

**مثلاً** : کاروبار۔ **بسط حرفی**: ک ا ر و ب ا ر

**تخلیص**: ک ا ر و ب۔ **اسم الٰہی**: کریم اللہ رحیم ودود باسط

**جملہ بنا**: یا اللہُ یا کریمُ یا رحیمُ یا ودودُ یا باسطُ

**مجموعہ**: ٦٦ ٢٧٠ ٢٥٨ ٢٠ ٧٢ = ٦٨٦

**روزانہ**: ٦٨٦ مرتبہ اوّل و آخر 11-11 مرتبہ دُرود شریف

**دن**: ٦+٨+٦=٢٠ دن تک

اگر خدانخواستہ 20 دن میں کام نہ ہو تو مذکورہ اسماء کو دوگنی تعداد 1372 مرتبہ اگلے بیس دنوں تک روزانہ پڑھیں۔ ان اگلے 20 دنوں میں رحمت الٰہی جوش میں آجائیگی اور آپ کی قسمت سنور جائے گی۔ اِنشاء اللہ

## وسعت رزق کیلئے

جب بھی گھر داخل ہوں گھر والوں پر اس طرح سلام کریں (سَلَامٌ عَلَيْكُمْ) اگر گھر میں کوئی نہ ہو تو کہیں (اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمْ) اور اس کے بعد سورۂ توحید پڑھیں انشاء اللہ کچھ دنوں کے بعد روزی کی زیادتی پر لوگ تعجب کریں گے۔

**ہر کام کے آغاز کی دُعا:** رَبِّ يَسِّرْ وَلَا تُعَسِّرْ وَ تَمِّمْ بِالْخَيْرِ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# لوحِ اسمِ ذاتِ اللہ جل جلالہٗ

## نقوش امر صدیوں سے پوشیدہ ایک نئی حقیقت

(فیض از جناب سرکار باب الحوائج امام موسیٰ کاظم علیہ السلام)

عامل روحانی فقیر افضال حسین افضال موبائل: 0333-3217163
الحیدری ڈاکخانہ، پوسٹ کوڈ 74700، پی او بکس نمبر: 10866

معزز قارئین السلام علیکم! میں امامیہ جنتری کے تمام منتظمین خصوصاً مدیر اعلیٰ جناب آغا افتخار حسین صاحب کا ممنون و مشکور ہوں جنھوں نے مجھے یہ موقع عطا فرمایا کہ میں میرے مولا سرکار باب الحوائج امام موسیٰ کاظمؑ کے عطا کردہ سلسلہ نقوش امر کے نوادرات و مجربات آپ کی خدمت میں پیش کر سکوں۔ شکر الحمد اللہ۔

دوستو! اس سال میں آپ کیلئے سلسلہ نقوش امر کی نادر و نایاب نہایت مجرب و متبرک معجزاتی لوح اسم ذات اللہ لے کر حاضر ہوں۔ یہ ایک ایسی مکمل، جامع اور پُر اثر لوح ہے جو اپنی آپ ہے۔ حسابی کمال کی بلندیوں پر فائز اس لوح میں 32 خانے اور 16 خاتم ہیں اور اطراف سے ایک سیدھ میں چار خانوں کا مجموعہ 66 ہے۔ 16 خاتم اور ان سے متعلقہ حروف تہجی اور وظائف تحریر کر رہا ہوں جو ہر مرد و زن اپنے ظاہری و باطنی مقسوی اعداد کے مطابق سونے چاندی یا سنہرے کاغذ پر کندہ کروا کر لوح امر اسم ذات اللہ کے معجزات اور کرشمات سے فیض حاصل کر سکتے ہیں۔ یہ لوح و خاتم قوت، طاقت، عزت، شہرت، ملازمت، شادی، تعلیم، سحر، جادو ٹونہ، غرض ہر کام میں مکمل مشکل کشاء ہوگی۔ (خیال رہے صاحب حیثیت افراد صرف سونے اور چاندی پر کندہ کروائیں) لوح امر اسم ذات خاتم و وظائف اور مقسوی اعداد درج ذیل ہیں۔

| حروف | وظائف | تعداد |
|---|---|---|
| ا ، ق | یا واحد یا ولی برحمتک استغیث | 65 |
| ب ، ر | یا ذوالجلال والاکرام برحمتک استغیث | 1100 |
| ج ، ش | یا اللہ یا عظیم برحمتک استغیث | 1086 |
| د ، ت | یا محصی یا محی برحمتک استغیث | 206 |
| ہ ، ث | یا بدیع یا باقی برحمتک استغیث | 199 |
| و ، خ | یا علیم یا حکیم برحمتک استغیث | 228 |
| ز ، ذ | یا غنی یا غفور برحمتک استغیث | 2346 |
| | یا حلیم یا کبیر برحمتک استغیث | 320 |
| ح ، ض | یا حفیظ یا حسیب برحمتک استغیث | 1078 |
| ط ، ص ، ظ | یا سمیع یا کریم برحمتک استغیث | 450 |
| ی ، غ | یا مؤمن یا مہیمن برحمتک استغیث | 381 |
| ک | یا واسع یا ودود برحمتک استغیث | 157 |
| ل | یا لطیف یا وکیل برحمتک استغیث | 195 |
| م | یا شکور یا شہید برحمتک استغیث | 845 |
| ن | یا مالک الملک برحمتک استغیث | 181 |
| س | یا باعث یا باری برحمتک استغیث | 786 |
| ع | یا رؤف یا معید برحمتک استغیث | 412 |




تمام وظائف ہر فرض نماز کے بعد پڑھیں۔ تعداد اور مقام کا خیال رکھیں۔ وظائف خاتم پہننے کے بعد پڑھیں۔ اثر جلد اور زیادہ ہوگا، انشاء اللہ۔ مجرب عمل ہے۔ لوح اسم ذات اللہ تحریر کرنے کے اوقات (برائے مختلف مقاصد) بدمقاصد کیلئے لوح تحریر نہ کریں۔

☆ پیار و محبت، خاندان، رشتہ دار، بھائی بہن، دوستوں میں سلوک، رشتہ ازدواج کیلئے ساعت زہرہ میں لوح امر اسم ذات اللہ مشک یا زعفران و گلاب سے سونے یا سنہری کاغذ پر تحریر کریں۔ ☆ کاروبار و روزگار، شراکت داری، تعمیر و ترقی، نئے مکان میں جانے کیلئے ساعت شمس میں زعفران سے جست یا چاندی پر تحریر کریں۔ ☆ علم و فن میں ترقی، روحانی علوم میں کامیابی، ترقی درجات و عہدہ، حصول اولاد نرینہ کیلئے ساعت عطارد میں مشک و زعفران سے سفید موی کاغذ پر تحریر کریں۔ ☆ حفاظت جسم و جان، حفاظت مال و زر، حفاظت سواری، حفاظت مکان و دکان، حفاظت از شر شیاطین و جن، بھوت پریت، سحر و جادو، سفلی عمل کی کاٹ کیلئے ساعت قمر میں زعفران و گلاب سے سونے، چاندی یا سنہرے کاغذ پر تحریر کریں۔ ☆ باقی جملہ نیک مقاصد کیلئے سونے، چاندی یا سنہرے کاغذ پر کسی بھی ستارے کی ساعت سعد اتصال میں زعفران و گلاب سے تحریر میں لائیں۔ ☆ کلونجی کے چند دانے زعفران کی بوتل میں ڈال دیں۔ میں حتی الامکان وضاحت کر دی ہے پھر بھی مضمون کی کوئی بات سمجھ نہ آئے تو جوابی لفافہ بھیج کر معلوم کریں۔ واللہ علم بالصواب۔



علی سلطان
رومی پشاور

# دُعَائے مُجَرَّبُ وعَجِیْبُ التَّاثِیْر

برائے حفاظت از آفات و بلیّات و حادثات و سحر و زہر و شر، شیاطین و جنّ و انس وغیرہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

یَامَنْ لَّا یَعْلَمُ الْغَیْبَ اِلَّا ھُوَ ط

اے وہ جس کے سوا غیب کا علم کوئی نہیں جانتا

یَامَنْ لَّا یُدَبِّرُ الْاَمْرَ اِلَّا ھُوَ ط

اے وہ جس کے سوا کاموں کی تدبیر عمدہ طریقے پر کوئی انجام نہیں دے سکتا

یَامَنْ لَّا یَصْرِفُ السُّوْٓءَ اِلَّا ھُوَ ط

اے وہ (اللہ) جس کے سوا بلاؤں کو کوئی نہیں بھگا سکتا

یَامَنْ لَّا یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا ھُوَ ط

اے وہ (اللہ) جس کے سوا کوئی گناہوں کو معاف نہیں کر سکتا

یَامَنْ لَّا یُحْیِ لِعِظَامِ الْمَوْتٰی اِلَّا ھُوَ ط

اے وہ (اللہ) جس کے سوا مردے کی ہڈیوں میں کوئی جان نہیں ڈال سکتا

ھُوَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَالظَّاھِرُ وَالْبَاطِنُ

وہ (اللہ) اوّل سے ہے اور آخر تک رہے گا وہ ظاہر ہے اور پوشیدہ بھی ہے

وَھُوَ بِکُلِّ شَیْءٍ عَلِیْمٌ ط

اور وہی ہر چیز کو اچھی طرح جانتا ہے

وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰہُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ ط

اور ہم نے اس (قرآن) کو حق کے ساتھ نازل فرمایا

وَمَآ اَرْسَلْنٰکَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِیْرًا ہ

اور ہم نے (رسولؐ) تم کو بشارت دینے والا اور ڈرانے والا بنا کر بھیجا

وَبِحَقِّ کٓھٰیٰعٓصٓ وَبِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ

اور کٓھٰیٰعٓصٓ کے حق کا واسطہ اور حٰمٓ عٓسٓقٓ کے حق کا واسطہ

وَبِحَقِّ الْوَاحِدِ الْاَحَدِ الصَّمَدِ

اور حق کا واسطہ، تیری یکتائی کا، یگانگت کا، بے نیازی کا

اَلْفَرْدِ الَّذِیْ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ ہ

انفرادیت کا، تو وہ ہے جس نے کسی کو نہیں جنا اور نہ وہ کسی سے جنا گیا

وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ ط

اور نہ کوئی اس کا ہمسر (ثانی) ہے

کَامِلًا ھَادِیًا یَاسِرًا یَامِلًا صَادِقًا

اے کامل، اے ہادی، اُمیدوں کے برلانے والے، اے صادق

بِرَحْمَتِکَ یَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ

اپنی رحمت کے اے سب سے بڑے رحم کرنے والے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ ہ

بارالٰہا! رحمت نازل فرما تو محمدؐ اور اُن کی آلؑ پر

کتاب زین المتقین سے منقول ہے کہ امام زین العابدینؑ کے زمانہ میں ایک بدکار شخص کو تین بار آگ میں ڈالا گیا نہ جلا، پھر پانی میں ڈالا گیا، نہ ڈوبا، گردن پر شمشیر چلائی گئی کارگر نہ ہوئی۔ امامؑ سے اس کا سبب دریافت کیا گیا۔ آپؑ نے فرمایا اس کے پاس ایک تعویذ ہے۔ دیکھا گیا تو اس کے پاس سے یہ دُعا نکلی۔

۷۸۶
۲۰۲

# "تلاش اسم اعظم" اسم اعظم کوکبی (قسط نمبر 3)

سیارہ عطارد کی نحوست کا قرآنی اور روحانی علاج
تحقیق و کاوش
ڈاکٹر مُرید عباس چوہان عامل روحانی
دارالروحانیت کوٹ ادو ضلع مظفرگڑھ پنجاب پاکستان
Phone: (066)2241973
Mob. (0300) 6780277
E-mail:mureed_abbas66@hotmail.com

وسخرلكم الليل والنهار و الشمس و القمر و النجوم مسخرات بامره ان فی ذالك لايت القوم يعقلو ن ٥ (سورۃ نحل آیت 12)

ہم نے تمہارے لیے رات، دن، سورج، چانداور کواکب کو خاص احکام سرانجام دینے کا حکم دیا ہے۔ درحقیقت عقلمند قوموں کیلئے ان میں نشانیاں ہیں۔

خوانندگان گرام السلام علیکم!

آج کی بزم میں ایک اہم ترین بات بتاتا چلوں جو کہ یقیناً امامیہ کے مستقل قارئین واقف ہیں کہ میری تمام تر علمی و روحانی کاوش، جستجو اور تحقیق صرف اور صرف امامیہ کیلئے وقف ہے۔ گذشتہ سال میں نے سیارہ مشتری کے نحس و سعد اثرات کے بارے میں ایک جامع تحریر پیش کی تھی۔ بفضل تعالیٰ میں اس سلسلے کو اطمینان کے ساتھ لے کر آگے بڑھ رہا ہوں۔ بشرط زندگی سبع سیارگان کے بارے میں علمی، تحقیقی، معلوماتی مواد آپ تک پہنچا سکوں۔ اللہ رب العزت میرا حامی و ناصر ہوگا۔ امسال سیارہ عطارد کے سعد و نحس اثرات کے بارے میں گفتگو کرونگا۔ سیارہ عطارد برج جوزا اور سنبلہ کا حاکم ہے۔ زائچہ کے بارہ گھروں میں اپنی گردش اور مدار کو ایک سال میں مکمل کر لیتا ہے۔ عطارد کو برج سنبلہ میں 15 درجے پر شرف ہوتا ہے۔ اور برج حوت میں 15 درجے پر ہبوط ہوتا ہے۔ شمس اور زہرہ اس کے دوست کواکب جانے جاتے ہیں۔ جبکہ قمر دشمن اور مریخ مشتری و زحل اس سے لاتعلق و غیر جانبدار رہتے ہیں۔ بنیادی طور پر سیارہ عطارد کو منشی فلک اور ذہنی فکری مطالعاتی، تحقیقی اور تعلیمی صلاحیتوں کا حاکم مانا جاتا ہے۔ یاد رہے عملیاتی علم اور فن میں سحر جادو سے بھی اس کا گہرا ربط ہے۔ کسی بھی فرد کے زائچہ میں اگر یہ نحس اثرات کا حامل ہو تو اس شخص کی زندگی میں بالخصوص ذہنی و بالعموم جسمانی اذیت سے واسطہ پڑتا ہے۔ عطارد کے ناقص ہونے سے سحر جادو بھی جلد اثر انداز ہوتا ہے۔ کسی بہت بڑے مالیاتی سکینڈل میں الجھانا قانونی و عدالتی دستاویزات میں رد بدل فراڈ اور گمشدگی جیسے حادثات لاتا ہے۔ نفسیاتی مرض، پاگل پن اور جنون کی کیفیت اسکے نحس اثرات کا حصہ ہیں۔ عموماً دیکھا گیا ہے اچانک فالج کا اٹیک دماغ کی شریان کا پھٹ جانا اور قوما میں چلے جانا عطارد کی نحوست کے سبب ہوتا ہے۔ ازدواجی و خانگی معاملات میں معمولی باتوں پر بحث تکرار اور اختلافات کو جنم دیتا ہے۔ اور بعض اوقات غلط فیصلے بھی کراتا ہے۔ عطارد بحالت سعد ذہن اعلیٰ تعلیم یافتہ خوش گفتار اپنے فن میں انتہائی ماہر اعلیٰ شہرت مضبوط سیاسی پس منظر اور بہترین ایڈمنسٹریشن اور خوش لباس شخصیت جیسے اوصاف پیدا کرتا ہے۔ اگر کسی فرد کے زائچہ میں سیارہ عطارد بحالت شرف یا اوج ہوگا۔ اس شخص پر کسی بھی قسم کا سحر یا جادو اثر انداز نہیں ہوگا۔ سیارہ عطارد ناقص یا نحس نظرات کا حامل ہو تو متذکرہ بالا مسائل کے علاوہ رزق کی قلت کاروبار کی بندش حسب منشا ترقی نہ ہونا مناسب وقت پر بچیوں کے رشتے نہ ہونا۔ طویل علالت یا بیماری، امتحان میں ناکامی، شراکت داری میں نقصان، بیرون ملک سفر میں ناکامی امیگریشن کے مسائل

طویل مقدمات، زیورات، روپیہ اور انتہائی اہم ترین دستاویزات کی گمشدگی یا چوری ہو جانا۔ ڈیپریشن اور یادداشت متاثر ہونا۔ بینائی کا چلے جانا اس سیارہ کے زیر اثر وہ افراد جو پیشے کے لحاظ سے مالیاتی ادارے، سٹاک ایکسچینج، انٹرنیشنل ٹریڈنگ سے وابستہ ہیں اس کی نحوست سے دیوالیہ ہو جایا کرتے ہیں اکثر کیسز میں دیکھا گیا ہے۔ کہ سیارہ عطارد کی نحوست کسی فرد کی زندگی میں ویرانی کی کیفیت پیدا کر دیتی ہے۔ متذکرہ بالا مسائل کی صورت میں کسی صاحب علم منجم وروحانی معالج سے رجوع کرنا ضروری ہے دیکھا گیا ہے کہ کم علم اور ناتجربہ کار لوگ کیس کو بگاڑ دیتے ہیں۔ سیارہ عطارد کی نحوست سے محفوظ رہنے کیلئے اور اسکی سعد ترین نظرات شرف اوج و تثلیثات سے استفادہ کیا جا سکتا ہے۔ اس مضمون کے آخر میں دو الواح مبارکہ پیش کر رہا ہوں۔ کسی بھی مشکل اور مقصد کیلئے تیر بہدف اور کبیرت احمر کا کردار ادا کریں گی۔ الواح مبارکہ سیارہ عطارد کی سعد نظرات میں تیار کی جا سکتی ہیں۔ الواح تیار کرنے اور مزید راہنمائی حاصل کرنے کیلئے خط ہمراہ جوابی لفافہ بھیج کر رابطہ کیا جا سکتا ہے۔ اللہ رب العزت بحق چہار معصومین علیہ السلام ہم سب کا حامی و ناصر ہو۔ آمین

دُعا گو: ڈاکٹر مرید عباس

لوح اسم اعظم با منسوب سیارہ عطارد

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ع | ل | ی | ع | ظ | ی | م |
| ل | ی | ع | ظ | ی | م | ی |
| ی | ع | ظ | ی | م | ی | ظ |
| ع | ظ | ی | م | ی | ظ | ع |
| ظ | ی | م | ی | ظ | ع | ی |
| ی | م | ی | ظ | ع | ی | ل |
| م | ی | ظ | ع | ی | ل | ع |

لوح عطارد خصوصی




## نماز شکرانہ پروردگار

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام فرماتے ہیں جب خدا تم کو کوئی نعمت عطا فرمائے یا کوئی مصیبت تم سے دفع کرے تو دو رکعت نماز شکر ادا کرو۔ خداوند عالم کا ارشاد ہے اگر تم میرا شکر ادا کرو گے تو میں یقیناً تم پر نعمت کی زیادتی کر دونگا اور اگر تم نے ناشکری کی تو یاد رکھنا میرا عذاب سخت ہے۔

**طریقہ ادائیگی:** پہلی رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد ایک مرتبہ سورۃ توحید اور دوسری رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد ایک مرتبہ سورۃ **(قُلْ یَا اَیُّھَا الْکَافِرُوْنَ)** پڑھو۔ پہلی رکعت کے رکوع وسجود میں **(اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ شُکْرًا وَحَمْدًا)** دوسری رکعت کے رکوع وسجود میں **(اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ اسْتَجَابَ دُعَائِیْ وَ اَعْطَانِیْ مَسْئَلَتِیْ)** تشہد وسلام پڑھ کر نماز ختم کرو۔

## آزمودہ عمل برائے حاجت

کل اٹھائیس رکعات نماز بروز جمعہ ہدیہ چہاردہ معصومین علیہم السلام

**نیّت:** دو رکعت نماز ہدیہ پاک محمد مصطفٰےؐ واسطے فلاں کام قربۃً الی اللہ

دو رکعت نماز ہدیہ حضرت علی مرتضٰےؑ واسطے فلاں کام قربۃً الی اللہ

دو رکعت نماز ہدیہ حضرت بی بی فاطمۃ الزہراؑ واسطے فلاں کام قربۃً الی اللہ

اس طرح چودہ معصومین علیہم السلام کی کل ۲۸ رکعت بنتی ہیں۔

فارغ ہو کر تسبیح بی بی فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا پڑھ کر رب اکبر کو ان پاک ہستیوں کا واسطہ دیکر دُعا مانگیں۔ انشاء اللہ ضرور پوری ہوگی۔ میرے حق میں دُعا کریں۔

منجانب: گنہگار حق نواز حیدر آباد تھل ضلع بھکر۔

# قرآنی دُعائیں اور آپ کے مسائل

سید جعفر الاجتہادی
U.S.A

میں امامیہ جنتری کا بہت ہی پُرانا قاری ہوں اور ہر سال بے چینی سے اس کا انتظار کرتا ہوں۔ میں افتخار حسین صاحب کا شکریہ ادا کرتا ہوں کہ انھوں نے مجھے یہ موقعہ فراہم کیا ہے اور پہلی بار اس مشہور عالم امامیہ جنتری میں لکھنے کی سعادت حاصل کر رہا ہوں۔

میں پچھلے 32 سال سے امریکہ میں مقیم پذیر ہوں اور بلا امتیاز ہر فرقہ کے لوگوں کی رہنمائی قرآنی وظائف اور دُعاؤں وغیرہ سے کر رہا ہوں۔ اپنی زیر طبع قرآنی دُعاؤں کی کتاب سے کچھ دُعائیں آپ قارئین کی خدمت عالیہ میں پیش کر رہا ہوں۔ آپ تمام قارئین سے درخواست کرتا ہوں کہ امامیہ جنتری کے بانی مرحوم آغا نثار صاحب کیلئے دُعائے مغفرت کریں اور امامیہ جنتری سے منسلک افراد کیلئے دُعائے خیر کریں اور مجھے بھی دُعاؤں میں یاد رکھیں جو بھی دُعائیں وظائف دے رہا ہوں ان کو کسی بھی نماز کے بعد اوّل و آخر ہمیشہ دُرود شریف کے ساتھ پڑھیئے اور پاک و طاہر ہو کر نماز حاجت پڑھیں۔ ایک وقت میں ایک ہی کام کیلئے وظیفہ کریں۔ یہ تمام وظائف بے حد پُراثر ہیں اور فیل نہیں ہوتے بشرطیکہ صدق دل اور یقین سے یہ عمل کریں۔

## کسی اہم کام کیلئے:

کسی مشکل کام کو جلد از جلد مکمل دیکھنا چاہتے ہیں جو کہ ناممکن نظر آتا ہو۔ تو یہ وظیفہ بہت ہی پُراثر ہے اگر نیت اور لگن سے کیا جائے۔ ہر نیک مقصد کیلئے پڑھا جا سکتا ہے۔ جمعرات سے یہ عمل شروع کریں۔ یَاسَمِیْعُ یَا لَطِیْفُ (110 بار) سورۂ البقرہ، آیت نمبر 117 (بَدِیْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَاِذَا قَضٰۤی اَمْرًا فَاِنَّمَا یَقُوْلُ لَهٗ كُنْ فَیَكُوْنُ) کو 9000 بار 21 دن کے اندر ختم کر لیں۔ یا اگر زیادہ لگے تو 110 بار 21 دن تک پڑھ کر وظیفہ ختم کریں۔ اس عمل کو دُہرایا جا سکتا ہے۔

## اللہ تعالیٰ کی مدد حاصل کرنے کیلئے:

بہترین دُعاء ہے ہر اُس شخص کیلئے جو دشمنوں میں گھرا ہوا ہو یا اکیلا ہو یا حالت مجبوری میں ہو یہ دُعاء فوراً اثر کرتی ہے۔ سینے پر سیدھا ہاتھ رکھ کر اس کو پڑھیئے فوراً اللہ تعالیٰ کی مدد حاصل ہوگی۔ اس کو ہر مشکل وقت مثلاً ظالم کے سامنے جاتے وقت، عدالت یا کسی انٹرویو وغیرہ کیلئے پڑھا جا سکتا ہے۔ سورۂ توبہ آیت نمبر 116 (اِنَّ اللّٰهَ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یُحْیٖ وَیُمِیْتُ وَمَا لَكُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ مِنْ وَّلِیٍّ وَّلَا نَصِیْرٍ)

## رزق اور اولاد کی ترقی کیلئے:

ہر سال اس عمل کو کریں یا ہر 3 ماہ کے بعد دُہرائیں۔ یہ عمل بہترین ہے پہلے امام جعفر صادقؑ کی نذر دلوائیں اور غریبوں میں تقسیم کریں۔ سورۂ بنی اسرائیل کی آیت نمبر 20 (كُلًّا نُّمِدُّ هٰۤؤُلَآءِ وَهٰۤؤُلَآءِ مِنْ عَطَآءِ رَبِّكَ وَمَا كَانَ عَطَآءُ رَبِّكَ مَحْظُوْرًا) کو 1000 بار پڑھیئے۔ ہر 100 کے بعد دُعا کریں۔ یہ عمل 40 دن تک کیلئے ہے۔ لیکن آپ 21 دن بھی پڑھ سکتے ہیں۔ ہر سال کا اگر کرنا ہے تو 40 دن کا وظیفہ رکھیں۔ ہر سو 100 بار پڑھنے کے بعد دُعا کریں۔ رزق، کامیابی و ترقی کیلئے اولاد کا نام لیں۔ گھر کے تمام افراد ملکر پڑھ سکتے ہیں۔

## نظر بد جادو:

نظر بد بعض اوقات جادو سے بدتر ہوتی ہے۔ اس لئے ضروری ہے پہلے اس کا سدِّ باب کرنا چاہیئے۔ جب گھر میں کوئی نہ ہو تو ہر ماہ جمعرات یا جمعہ کو دن کے وقت لوبان پر اس آیت کو 41 بار پڑھیئے اور سارے گھر میں دھواں کر دیں۔ انشاء اللہ نظر بد، جادو اور دوسرے اثرات سے بچ سکیں گے۔ (اِنْ هِیَ اِلَّاۤ اَسْمَآءٌ سے لیکر مَا تَمَنّٰی تک) سال میں 4 بار دُہرانا بہترین عمل ہے۔

## مغرور کیلئے:

آج کل غرور و تکبر بہت زیادہ ہو گیا ہے۔ اللہ کے منکر جن کے پاس ذرا روپیہ آ گیا ہے اُن کی گردن اکڑ گئی ہے۔ انشاء اللہ اس عمل سے ان کا غرور خاک میں مل جائیگا۔ پہلے 21 دن یہ عمل کریں اُس کے بعد دُہرا لیں۔ نماز عشاء کے بعد 313 بار اس آیت کو پڑھیئے اُس مغرور شخص کا نام لیجئے یا تصویر پر دَم کر کے پڑھا جا سکتا ہے۔ سورۂ اعراف آیت نمبر 13 (قَالَ فَاهْبِطْ مِنْهَا فَمَا یَكُوْنُ لَكَ اَنْ تَتَكَبَّرَ فِیْهَا فَاخْرُجْ اِنَّكَ مِنَ الصّٰغِرِیْنَ)

## کاروبار کی ترقی:

دفتر اور دوکان میں داخل ہوتے ہوئے ایک بار بسم اللہ پڑھیئے اس کے بعد (اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا رَسُوْلُ) پڑھیں۔ (جتنی بار باہر سے اندر جائیں یہ ضرور پڑھیں) اور سورۂ صٓ کی آیت نمبر 39-35 (5 آیات)

(رَبِّ اغْفِرْ لِیْ وَهَبْ لِیْ مُلْكًا لَّا یَنْۢبَغِیْ لِاَحَدٍ مِّنْۢ بَعْدِیْۚ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ فَسَخَّرْنَا لَهُ الرِّیْحَ تَجْرِیْ بِاَمْرِهٖ رُخَآءً حَیْثُ اَصَابَ وَالشَّیٰطِیْنَ كُلَّ بَنَّآءٍ وَّغَوَّاصٍ وَّاٰخَرِیْنَ مُقَرَّنِیْنَ فِی الْاَصْفَادِ هٰذَا عَطَآؤُنَا فَامْنُنْ اَوْ اَمْسِكْ بِغَیْرِ حِسَابٍ) ہر روز 313 بار 3 دن تک پڑھیں پھر 21 دن ہر نماز کے بعد پڑھیں۔ کاروبار والی جگہ پر بھی پڑھ سکتے ہیں اس عمل کے دوران ناغہ نہ کریں۔ کسی نیک شخص سے نیک ساعت میں عرق گلاب سے لکھوائیں اور ایک لٹکا دیں اور

دوسرا کیش رجسٹرڈ میں رکھ لیں۔ عشاء کی نماز کے بعد آل عمران کی آیت نمبر 27-26 صرف 5 بار پڑھیئے۔ اِنشاءاللہ کاروبار چمک اُٹھے گا۔

## زبان بندی کیلئے:

بڑا ہی مؤثر وظیفہ ہے (سُسرال والے، میکے والے، رشتہ دار، چغل خور، بات بات پر جھگڑا کرنے والے، ان سب کی زبان بندی کر دے گا) سورۃ النساء کی آیت نمبر 45 کو یاد کرلیں جب بھی اِن کا سامنا ہو پڑھ لیا کریں اور جب موقع ملے پڑھ لیا کریں۔ **(وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِاَعْدَآئِكُمْ وَكَفٰى بِاللّٰهِ وَلِيًّا وَّكَفٰى بِاللّٰهِ نَصِيْرًا)**

## دُشمنوں سے بچنے کیلئے:

سورۃ النساء کی آیت نمبر 148 **(لَايُحِبُّ اللّٰهُ الْجَهْرَ بِالسُّوْٓءِ مِنَ الْقَوْلِ اِلَّامَنْ ظُلِمَ وَكَانَ اللّٰهُ سَمِيْعاً عَلِيْمًا)** 3 دن تک 121 بار بعد نماز عشاء پڑھیے۔ ان اشخاص کا نام لیکر دُعاء کریں کہ اُن کے شر اور زبان سے محفوظ رکھ۔ 3 دن کے بعد ہر روز بعد نماز عشاء 21 بار پڑھ لیا کریں۔ اُس وقت تک پڑھیں جب تک حالات بہتر نہ ہو جائیں۔

ہر وظیفہ کی وضاحت کر دی ہے اگر کسی قسم کی کمی رہ گئی ہے تو مجھ سے رابطہ کریں۔

Syed Jaffer-ul-Ijtehadi B.A, L.L.B.(Pak) M.B.A. (USA)
P.O. Box 505, Iselin, New Jersey 08830 (USA)Tel: (732) 388-7582,
E-mail: ijtehadi@aol.com, Web: www.quranidowa.com

## دُعائے اسم اعظم

منسوب بہ مولائے امیر المومنین حضرت علی علیہ السّلام

دُعائے امیر المومنینؑ کو بعد نماز عشاء روزانہ 11 بار 40 شب (11×40) تک وِرد کریں تو ہر مشکل آسان ہوگی اور پریشانی چاہے پہاڑ جتنی ہی کیوں نہ ہو ٹل جائے گی۔ حصول المقاصد کیلئے یہ دُعا مجرب ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

**اَللّٰهُمَّ اِنِّىْ اَسْئَلُكَ بَحَقِّ الٓمٓ وَالٓرٰ وَالٓمٓرٰ وَالٓمٓصٓ وَ كٓهٰيٰعٓصٓ وَ طٰهٰ وَطٰسٓمٓ وَ يٰسٓ وَ صٓ وَ حٰمٓ وَحٰمٓعٓسٓقٓ وَحٰمٓ وَحٰمٓ وَحٰمٓ وَحٰمٓ وَقٓ وَنٓ يَاهُوَ يَامَنْ هُوَ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اغْفِرْلِىْ وَانْصُرْنِىْ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ يَا هَادِىْ يَاكَرِيْمُ يَاعَلِيْمُ يَا بَاقِىْ يَا اِلٰهِىْ يَا عَلِىُّ يَاعَالِمُ يَا وَاحِدُ يَا وَلِىُّ يَا مُبِيْنُ يَا نَاطِحُ يَا مُنْعِمُ يَا حَىُّ الَّذِىْ يَرْزُقُ كُلَّ شَىْءٍ**



# سحر جادو اور اُس کا قرآنی علاج

یہ بات طے شدہ ہے کہ اس دنیا میں کسی بھی معاملے میں کوئی فارمولا اس وقت تک کارگر ثابت نہیں ہوتا جب تک مالک کون و مکان کی مرضی شامل حال نہ ہو۔ تعویذات ہوں یا وظائف دوا ہو یا دُعا روایت میں ہے کہ دوا حلق سے اُترتے ہی اپنے ربّ سے کہتی ہے اس مریض کے مرض کو بڑھاؤں یا گھٹاؤں یا اسی حالت میں رہنے دوں پھر جو حق تعالیٰ کا حکم ہوتا ہے دوا وہی اثر دکھاتی ہے دوا کبھی فائدہ پہنچاتی ہے کبھی نقصان لیکن علاج ہر نبی کی سُنّت رہا ہے۔ جسمانی ہو یا روحانی یہ ذات گرامی اگر کسی کو زندگی دینے کا فیصلہ کر چکی ہے تو زہریلا پل بھی اُسے نقصان نہیں پہنچا سکتی اور اگر موت دینے کا فیصلہ کر لیا تو اُسے تریاق بھی زندگی نہیں دے سکتی اس رنگ برنگی دنیا میں جہاں بے شمار حقائق پیدا کیے ہیں وہاں سحر جادو کی حقیقت کو بھی تسلیم کیا گیا ہے۔ جادو کا ذکر اللہ کی آخری کتاب میں بھی آیا ہے لہٰذا اس کا دفاع کرنا ضروری ہے۔ سحر آسیب جنات ہیں یا ستاروں کی نحوسات اپنے بُرے اعمال کی سزا ہے یا کوئی امتحان بدروحوں کا اثر ہے یا کوئی نفسیاتی اثر سفلی علم ہے یا کالا جادو مصری جادو ہے یا بابلی کلدانی جادو ہے یا برما آسام کا سحر بنگال و ہمالیہ ہے یا چین و جاپان۔ اس کی تشخیص کے مختلف طریقہ کار ہیں جو یہاں پر درج کریں تو مضمون طویل ہو جائے گا

لہٰذا اگر یہ علامات آپ دیکھیں تو فوراً روحانی علاج کی طرف متوجہ ہوں۔

**روحانی علاج:** سورۃ فاتحہ مکمل، سورۃ بقرہ (1 تا 5 اور 163) آیۃ الکرسی خالدون تک، سورۃ آل عمران (18)، سورۃ اعراف (84 تا 86) سورۃ بنی اسرائیل (110 تا 111)، سورۃ مومنون (115 تا 118)، سورۃ صافات (1 تا 10)، سورۃ رحمٰن (33 تا 35)، سورۃ حشر (21 تا 24) سورۃ جن (1 تا 4) پڑھ کر اپنے اوپر یا سحر زدہ کے اُوپر دَم کریں۔ 7 روز تا 21 روز تک اور اُس کے علاوہ نقش ردِ سحر آسیب نظر بد اور ستاروں کی نحوسات کے دفع کرنے کیلئے حصول شفاء جو مشک و زعفران سے تیار کیے جاتے ہیں۔ اِدارہ روحانی و قرآنی فیض سے منگوا کر اپنے پاس رکھیں بہت ہی اکسیر اور مجرب ہے اور ساتھ ہی جادو شکن کیسٹ منگوا کر بہت سے فوائد حاصل کریں۔ اور بانی امامیہ جنتری کو اپنی دُعاؤں میں یاد رکھیں۔

قاری منیر حسین محمدی (بانی و سربراہ) محمدیہ قرآن سنٹر و ادارہ روحانی و قرآنی فیض
محمدی بلڈنگ سیکنڈ فلور 108 ابدالی چوک سنت نگر (اسلام پورہ) لاہور۔
فون: 042-7154893، موبائل: 0300-4352315, 0321-8841534

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

(فیض روحانی)
مکان نمبر A-12 سروے نمبر 553 عقب مرکزی
امام بارگاہ جعفر طیار سوسائٹی ملیر سٹی کراچی
فون: 021-4117872
موبائل: 0333-2312068

# کٓھٰیٰعٓصٓ

تحریر: راجہ افتخار حسین عامل

ماخوز: صحیفہ فاطمہؑ نور الکبیر

قارئین امامیہ جنتری کی خدمت میں حروف مقطعات نورانی کا میرا یہ مسلسل چوتھا مضمون ہے میری کوشش ہے کہ اہل ذوق حضرات بلتحقیق حروف مقطعات سے مستفیض ہوں اور گوں مگوں فوائد حاصل کریں۔

مجموعی طور پر چودہ حروف مقطعات قرآنی و نورانی چہاردہ معصومین علیہم السلام سے منسوب ہیں اور کٓھٰیٰعٓصٓ کی نسبت مظلوم کربلا حضرت امام حسینؑ سے ہے۔ کٓھٰیٰعٓصٓ قرآن حکیم کی اُنیسویں ۱۹ سورۃ، سورۃ مریم کی ابتدا میں آیا ہے کٓھٰیٰعٓصٓ پانچ حروف نورانی کا مخفف ہے۔ پہلے حرف ک سے مراد (کَافِیُ، کِبْرِیَاءُ، کَرِیْمُ) دوسرے حرف ھ سے مراد (ھَادِیُ) تیسرے حرف ی سے (یُحْیِیُ، یُعْطِیُ) چوتھے حرف ع سے مراد (عَالِمُ، عَلِیْمُ) پانچویں حرف ص سے مراد (صَادِقُ، صَابِرُ) ہیں۔

بعض محققین نے حرف ک سے کربلا، حرف ھ سے ہلاکت، حرف ی سے یزید ملعون، حرف ع سے عطش، حرف ص سے صبر مراد لیا ہے۔ جبکہ حروف نورانی کی ہلاکت اور یزید ملعون سے مراد لینا درست نہیں کیونکہ ظلمت اور نورانیت کا کوئی جوڑ نہیں۔ لہٰذا حرف ک سے کربلا، حرف ھ سے ہدایت، حرف ی سے مراد (یَھْدِیَ اللّٰہُ لِنُوْرِہٖ) (ہدایت اللہ کے نور کی طرف) حرف ع سے عطش اور حرف ص سے صابرین مراد ہیں لہٰذا کٓھٰیٰعٓصٓ میں پنہاں کربلا ہے۔

کٓھٰیٰعٓصٓ کا پہلا حرف ک سورۃ مریم میں 137 مرتبہ آیا ہے دوسرا حرف ھ 168 مرتبہ آیا ہے تیسرا حرف ی 345 مرتبہ آیا ہے چوتھا حرف ع 122 مرتبہ آیا ہے اور پانچواں حرف ص 26 مرتبہ آیا ہے لہٰذا پوری سورۃ مبارکہ میں ان حروف نورانی کی تعداد یوں ہے

137+168+345+122+26=798

کل میزان حاصل ہوا 798 کو عدد 19 پر تقسیم کیا تو 42 پر پورا پورا تقسیم ہوا۔ اسطرح عدد 42 سے اسم اعظم طَالِبُ ظاہر ہوا۔ کٓھٰیٰعٓصٓ کے ظاہری اعداد 195 ہیں اور اسم اعظم (یاھَادِیُ مَلِکاً لَا یَذُوْلُ) کے اعداد ظاہری بھی 195 ہیں۔

(ترجمہ: اے ہدایت کرنے والے بادشاہ جس کی سلطنت کو زوال نہیں)

اور کٓھٰیٰعٓصٓ کو باطنی طور پر دیکھیں۔ باطنی اعداد 148 حاصل ہوئے جسکا متصلہ (ھَادِیُ حُسَیْنُ) حاصل ہوا لہٰذا ظاہر و باطن دونوں ایک ہی حاصل ہوئے یعنی ہدایت کرنے والا بادشاہ حسینؑ جس کی سلطنت کو زوال نہیں (اَلْحُسَیْنُؑ اِلٰہٗ) کے عدد بھی 195 ہیں اسی طرح سے اگر ہم مزید باطن در باطن کا مطالعہ کریں جو کچھ یوں ہے

باطن در باطنی اعداد 529 حاصل ہوئے جسکا متصلہ (مَنْ ھُوَ شَدِیْدُ الْمِحَالِ) ترجمہ: وہ خدا جو سب سے زیادہ طاقتور ہے

اور اُسی کا دوسرا (وَقُرْآنُ الْحُسَیْنُ اَحَدُ) 529 حاصل ہوا جسکی تصدیق (عَلِیٌّ مَعَ الْقُرْآنُ وَ قُرْآنُ مَعَ الْعَلِیُّ) کے مصداق (اَلْحُسَیْنُؑ مَعَ الْقُرْآنُ وَ قُرْآنُ مَعَ الْحُسَیْنُؑ) ہے۔

تاریخ شاہد ہے کہ واقعہ کربلا سے قبل یزید ملعون کا پہلا خطبہ خباثت بھرا جس میں اُس نے کہا کہ (نہ کوئی وحی آئی تھی اور نہ ہی قرآن نازل ہوا بنی ہاشم نے حکومت و اقتدار کیلئے نبوت کا کھیل کھیلا تھا اور ڈھونگ رچایا تھا) لہٰذا اس الزام کی تردید میں مولا حسین علیہ السلام کمربستہ ہوئے اور اُس ہی الزام کی تردید کٓھٰیٰعٓصٓ کے باطن در باطن سے بھی عیاں ہوئی یہی وجہ ہے کہ اُس ہدایت کرنے والے بادشاہ کہ جسکی سلطنت کو زوال نہیں نے نوک نیزہ پر اعجاز امامت سے سورۃ کہف کی تلاوت کی اور قیامت تک آنے والے بنی نوع انسان کو سمجھا دیا کہ ہم ہی وہ الکتاب ہیں جس میں کوئی ریب نہیں (مَنْ ھُوَ شَدِیْدُ الْمِحَالِ) اور وہ اللہ ہے جو سب سے زیادہ طاقتور ہے۔

**قاعدہ لوح:** عدد کٓھٰیٰعٓصٓ 195 عدد اسم کافی کبریاء کریم

614 عدد اسم ہادی 20 عدد اسم یحیی یعطی 137 عدد اسم علی عالم علیم 401 عدد اسم صادق صابر 488 عدد اسم طالب 42 عدد اسم اعظم ہادی ملکا لایزول 195 عدد الحسین إلہ 195 عدد اسم ہادی حسین 148 عدد اسم اعظم من ھو شدید المحال 529 عدد اسم و قرآن الحسین احد 529۔ لہٰذا یہ کل بارہ اسماء عظام کٓھٰیٰعٓصٓ سے ظاہر ہوئے جن کے اعداد مجموعی 3493 ہے انہی اعداد سے لوح مخمس بنائی گئی جو مخمس خالی البطن ہے جس کے وسط میں لوح مولا حسین علیہ السّلام بالکل واضح ہے۔ 3493 کا وسط عدد 72 ہے لہٰذا کٓھٰیٰعٓصٓ اور اس لوح کا رازی عدد 12 اور 72 ہے۔ لوح بنانے کے بعد انہی اسماء عظام کا ورد بالترتیب 72 مرتبہ پڑھ لوح پر دم کریں اور سائل بھی 72 مرتبہ ان اسماء کو اپنے ورد میں رکھے۔

| ظاہر | باطن | درباطن | اعداد |
|---|---|---|---|
| ک | اف | ل ف ا | 111 |
| ھ | ا | ل ف | 110 |
| ی | ا | ل ف | 110 |
| ع | ی ن | او ن | 57 |
| ص | او | ل ف ال | 141 |

کل میزان باطن درباطن=529

| ظاہر | باطن | اعداد |
|---|---|---|
| ک | اف | 81 |
| ھ | ا | 1 |
| ی | ا | 1 |
| ع | ی ن | 60 |
| ص | او | 5 |

کل میزان=148




لوح کا وفق =3493

**فوائد:** یہ لوح ہر ستارہ کے شرف میں اُوج میں یا قرآن السعدین میں بنائی جاسکتی ہے۔ جن بچیوں کے رشتوں میں رکاوٹ ہو اُن کیلئے ازحد فائدہ مند، فراخی رزق کیلئے، ہر دنیاوی مقصد کیلئے تیر بہدف ہے۔ (رعبہ افتخار حسین)

## مجرّب وظیفہ (برائے رزق)

(یَاوَھَابُ بِحَقِ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ آلِ مُحَمَّدٍ بِحَقِ یَاوَھَابُ)

اس ورد کو بعد نماز صبح طلوع آفتاب سے قبل ایک تسبیح پڑھنے کا معمول بنالیں۔ پھر دیکھیں رزق کی فراوانی کیسے ہوتی ہے۔ محتاج سے غنی کرنا اس عمل کا بالکل ادنیٰ سا کرشمہ ہے۔ آزمودہ ہے۔ اگر سجدہ شکر میں ایک سانس میں یہ ورد ۱۴ مرتبہ پڑھیں تو مخلوق خدا سے بے پرواہ ہوجائیں۔ خلوص دل شرط اوّل ہے۔

## دانے پھنسیاں

جن خواتین اور مردوں کے منہ پر دانے نکلتے ہیں۔ علاج کے باوجود ختم نہ ہوتے ہوں۔ تو ذیل کا وظیفہ کر کے دیکھیں۔ آزمودہ ہے۔ جب نماز ختم کریں تو فوراً بغیر کسی سے کلام کئے سجدہ گاہ اُٹھا کر اس پر سات مرتبہ

(یَاوَھَابُ بِحَقِ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ آلِ مُحَمَّد بِحَقِ یَاوَھَابُ)

پڑھ کر دم کریں اور سجدہ گاہ سارے منہ پر پھیر لیں۔ پھیرتے وقت بھی ورد جاری رکھیں۔ اگر کسی کا گلہ خراب ہو، یہاں تک کہ اپریشن کی نوبت آجائے تو اس طریقہ مذکورہ سے دم کر کے گلے پر سجدہ گاہ پھیریں۔

روحانی عامل خرم مہدی بمقام رتہ کلاں، ڈاکخانہ رتہ خورد، تحصیل و ضلع جھنگ صدر

## ذی القعد کے مہینے کی خصوصی نماز

سیّد ابن طاؤس رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ ذی القعدہ کا مہینہ دُعاؤں کے بخشی وقت میں قبول ہونے کا محل ہے اس مہینے کی اتوار کو ایک نماز جو بہت فضیلت والی ہے جناب رسول خداؐ سے روایت ہوئی ہے جو شخص اس نماز کو بجالائے اُس کی توبہ قبول ہوگی اور اُس کے گناہ بخشے جائیں گے، ایمان کے ساتھ مرے گا، اُس کی قبر وسیع اور نورانی ہوگی، اس کے ماں باپ اس سے راضی ہونگے، موت کے وقت ملک الموت اُس سے نرمی برتے گا اور اُس کی جان آسانی سے نکلے گی۔ نماز کی کیفیت یوں ہے کہ اتوار کے دن غسل اور وضو کرے اور ۴ رکعت نماز پڑھے اور اس کی ہر ایک رکعت میں سورہ الحمد کے بعد تین دفعہ سورہ قل ہو اللہ اور ایک دفعہ قل اعوذ برب الفلق، ایک دفعہ قل اعوذ برب الناس اور 70 دفعہ استغفار یعنی (اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ رَبِّی وَاَتُوْبُ اِلَیه) پڑھے اور اس کے آخر میں یہ پڑھے (لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِی الْعَظِیْمِ) پھر یہ پڑھے (یَاعَزِیْزُ یَاغَفَّارُ اِغْفِرْلِیْ ذُنُوبِیْ وَذُنُوبَ جَمِیْعِ الْمُؤمِنِیْنَ وَالْمُؤمِنَاتِ فَاِنَّهٗ لَایَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ)

جمشید حسین کوہاٹ 0333-9617634

# نورکافی کا وِردصادق یعنی کٓھٰیٰعٓصٓ حٰمٓعٓسٓقٓ

عامل وجفار سید تنویر حیدر نقوی (تنویر عصری) ایم۔اے
معرفت: اویس ٹریڈرز H-377، سردار عالم روڈ،
راولپنڈی۔ فون: 0333-5398050

حمد کے لائق ربّ العالمین نے جملہ انبیاءؑ، مرسلینؑ، صالحینؑ، شہداءؑ، اوصیاءؑ اور ختم المرسلین محمد مصطفےٰؐ اور وارثان علم اہل بیتؑ اطہار کو ہدیہ دُرود وسلام کیلئے منتخب کیا۔ ان پر دُرود وسلام کے بعد امامیہ جنتری کے بانیان، مدیران، اور متعلقین کی تندرستی وطول العمری کی دُعا کے ساتھ۔ قرآنی ونورانی حروف جنکا وجود ازل سے ہے تاثیروافادیت ابدتک صادق ہے کوایک نئے زاویے سے قواعد روحانیات کو پیش نظر رکھتے ہوئے ہدیہ کرنے کی جسارت کررہا ہے۔

ان کلمات کی فضیلت کے اظہار میں مزید یہ وضاحت کرتا چلوں کہ کتاب "شجرہ طوبیٰ" نجف اشرف ۱۳۸۶ھ میں" باب فی کیفیۃ تزویج فاطمہؑ بعلیؑ" میں درج ہے کہ خالق ارض وسماء نے علیؑ وفاطمہؑ کے نکاح کے بعد عرش پر ولیمہ کی جو محفل سجائی اور فرشتوں سے اس سرور کی محفل میں زمزمہ سرائی کا حکم صادر فرمایا تو ملائکہ نے اس پُرمسرت تقریب میں" طٰہٰ، یٰس، طُور سِینین و حٰمٓعٓسٓقٓ " کی سورتوں کو تبرکاً اظہار خوشی میں پیش کیا اور درج بالاعنوان سے ربط جوڑتے ہوئے بس اِتنا ہی کہنا کافی ہے کہ باب العلم علی ابن ابیطالبؑ کو جب ظاہراً کوئی مشکل پیش آتی تو آپ دربار الٰہی میں قبولیت دُعا کیلئے ہاتھ اُٹھاتے تو فرماتے" یا کٓھٰیٰعٓصٓ حٰمٓعٓسٓقٓ "اور یہی سبب ہے کہ ہر قسم کے نقش کے دائیں بائیں اِن کلمات کا وجود نقش کی تاثیر اور دُعا کی قبولیت کا باعث متفق علیہ سمجھا جاتا ہے۔

## تیاری لوح

(i) - لوح کیلئے چاندی یا تانبے کا اِتنا بڑا پترا بنوائیں جس پر آپ بآسانی چاروں طرف کی ضرورت کے علاوہ 25 خانے بنا سکیں۔

(ii) - دونوں کلمات کیونکہ الفاظ قرآنی ہیں اس لئے چاروں کونوں کو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے ساتھ جبکہ دائیں سے بائیں پڑی لائنوں کو (وبالحق۔انزلنا۔وبالحق۔ نزل) سے پُر کریں جبکہ اُوپر سے نیچے والی لائنیں (قوله ۔ الحق۔ وله۔ الملك) سے تیار کریں۔ جیسے مثال میں ظاہر کیا گیا ہے۔ اس طرح دوسرے عددی نقش کی عمارت تیار ہوگی۔

(iii) - رجال الغیب کا خیال رکھیں پُشت پر ہو۔

(iv) - بخور میں عمل کا جو دن بنتا ہو اس کے ساتھ شمس، مریخ، زہرہ، مشتری کے بخورات کا مرکب استعمال کریں۔ ورنہ شمس کا بخور لازمی استعمال کریں تیاری کے بعد دھونی دیں۔

(v) - اگر صرف حرفی لوح تیار کریں تو نیچے اور اگر دوسری جانب عددی لوح ہو تو اس کے نیچے نام مع والدہ وکشادگی وفتوحات کل امور زندگی بحق (یا کٓھٰیٰعٓصٓ یا حٰمٓعٓسٓقٓ، العجل العجل العجل الساعت الساعت) تحریر کریں۔

(vi) - یہ لوح شرف واوج شمس مشتری ومریخ اور اُن کی تسدیس تثلیث نظرات کے علاوہ نوروز کو بھی تیار کی جاسکتی ہے۔

(vii) - وقت مقررہ پر دیئے ہوئے نمونے کے مطابق پہلے اُوپر کے حروف سے لوح مکمل کریں پھر نیچے کے حروف (حٰمٓعٓسٓقٓ) سے اسی چال سے اسی





طرح اعداد کی لوح جو پیچھے تیار کرنی ہے۔ قدرتی اعداد سے کسی جمع تفریق، کسر کے بغیر دی ہوئی چال کے مطابق پُر کریں اور عددی لوح یا نقش کے اوپر (کٓھٰیٰعٓصٓ) دائیں اصدق، بائیں صادق اور نیچے دائم اللطف کے اسماء لکھنے ہیں۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۲۵ | ۱۹ | ۱۳ | ۷ | ۱ |
| ۸ | ۲ | ۲۱ | ۲۰ | ۱۴ |
| ۱۶ | ۱۵ | ۹ | ۳ | ۲۲ |
| ۴ | ۲۳ | ۱۷ | ۱۱ | ۱۰ |
| ۱۲ | ۶ | ۵ | ۲۴ | ۱۸ |

نقش کی چال

## استعمال

(1) - لوح کو تیار کر کے سونے کا پانی ضرور کروالیں۔ ورنہ گولڈن پنی میں یا کپڑے میں مع عطر یا صندل کی روئی رکھ کر سی کر اپنے پاس رکھیں۔ بریف کیس میں ہینڈ بیگ میں، پرس یا پرائز بانڈ میں جیسے ضرورت ہو استعمال کریں۔ عاملین اس لوح سے استخارہ صادقہ کا کام بھی لے سکتے ہیں۔

(2) - 2 رکعت نماز حاجت ادا کریں اس کا ثواب کل فرشتوں، انبیاءؑ،

اولیاءؑ، کے علاوہ قاضی الحاجات محمدؐ، علیؑ، فاطمہؑ، عباسؑ اور جناب زینبؑ کو خصوصی ہدیہ کر کے اپنے مقاصد کیلئے خصوصی دُعا کریں۔ (3) - تیاری کے بعد 25 عدد لڈو، بالوشاہی، یا زردہ ڈھائی کلو پر معصومینؑ کی نیاز دیکر ہدیہ کریں کسی مزار پر یا معصوم بچوں میں تقسیم کریں۔ (4) - کم سے کم 40 دن تک عشاء کی نماز کے بعد 473 مرتبہ اور باقی نمازوں میں 5 مرتبہ ان کلمات کو ادا کرنا عادت بنالیں تو حاجات کو پورا ہونے کے علاوہ جذب القلوب کی قوت سے حاسدین مغلوب رہیں گے۔ (5) - استعمال سے قبل 5 کلو یا 5 پاؤ گیہوں، چنے کی دال، شکر، سرخ مسور کی دال میں سے کسی ایک چیز کا صدقہ کسی غریب کو لازمی دیں یا صاحب ثروت ہونے کی صورت میں تمام اشیاء کا دینا قبولیت دُعا کا جلد باعث ہوگا۔ (6) - تاثیر شروع ہونے پر دو رکعت نماز شکرانہ ادا کریں کیونکہ یہ اداب قبولیت دُعا و نقوش و لوح کی شرائط میں شامل ہے۔ (7) - یہ لوح یا نقش تمام افراد کیلئے خاص کر جنکے مفرد عدد 5 یا (ہ۔ن۔ث) سے شروع ہوتے ہیں یا جن کا شمسی طالع شمس ہے انتہائی مفید ترین غیبی طاقت ثابت ہوگا۔

دُعا گو! سیّد تنویر حیدر نقوی (تنویر عصری) ایم۔اے

**تمام حمد و ستائش اس خدا کیلئے ہے کہ جس کے سوا کوئی دوسرا خدا نہیں ہے**

## (ڈینگی فیور کا علاج تعویذ امام حسن عسکری علیہ السّلام میں موجود ہے)

خدائے رحمان و رحیم کے گیارہویں معصومؑ امام حسن عسکری علیہ السّلام نے کئی سو سال پہلے اس بخار کے علاج کا نسخہ دنیا کو عطا فرمادیا اس بخار کا علاج امام معصومؑ کے ایک تعویذ کے ذریعے سے ممکن ہے کئی مریض خدا کے فضل و کرم سے ناطق قرآن کے اس عطا کردہ تعویذ کے فیض سے شفایاب ہو چکے ہیں۔ تعویذ اس طرح سے بنائیں کہ پہلے پاک و طاہر لباس ہو پھر باوضو ہو کر قبلہ رُخ ہوں اور بسم اللہ پڑھ کر محمدؐ و آل محمدؐ پر دُرود و سلام بھیجیں اور پھر تعویذ تحریر کریں **(يَا نَارُ كُونِي بَرْداً وَّ سَلَاماً عَلَىٰ إِبْرَاهِيم) الانبياء آيت ٦٩** تعویذ لکھنے کے بعد کالی ڈوری کے ذریعے یا کسی پاک کپڑے میں کر کے تعویذ مریض کے سر پر باندھ دیں اور مریض پر ستر مرتبہ سورۂ الحمد صبح دوپہر رات تین وقت پڑھ کر دَم کریں۔ صبح کے وقت صبح صادق میں جب روشنی نمودار ہو رہی ہو اور رات کا اندھیرا جا رہا ہو۔ دوپہر میں ٹھیک زوال آفتاب کے وقت اور رات میں یعنی ٹھیک مغربین کے وقت جب روشنی جا رہی ہو اور اندھیرا چھا رہا ہو۔ سورۂ الحمد پڑھنے کے بعد مریض کی شفایابی کیلئے دُعا کریں اور مریض کو روزانہ قرآن کریم کی تلاوت سُنائیں انشاء اللہ مریض بہت جلد شفا پائے گا اور بخار تو فوراً پیچھا چھوڑ دے گا۔ یہ تعویذ فی سبیل اللہ ہے جو مومن تعویذ بنانے میں دقت محسوس کریں وہ خاکسار سے فی سبیل اللہ تعویذ بنوا سکتے ہیں۔

خادم اہل بیت دُعاؤں کا طالب السید ثمر عباس جعفری 0345-2370324, 0300-2197657, 021-6673960

التماس سورۂ فاتحہ (والدہ مرحومہ سیّدہ قمر بیگم بنت سیّد زوار حسین) بفضل تعالیٰ اس کار خیر کا اجر و ثواب والدہ مرحومہ کیلئے مخصوص کیا۔ اللہ نصیب کرے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

# عَلِيٌّ حُبُّهُ جُنَّةٌ

حضرت علی علیہ السّلام کی محبت آتشِ جہنم کیلئے ڈھال ہے

# قَسِيمُ النَّارِ وَ الْجَنَّةِ

حضرت علی علیہ السّلام جنت اور جہنم کے تقسیم کرنے والے ہیں

# وَصِيُّ مُصْطَفٰے حَقًّا

حضرت علیؑ، حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حقیقی جانشین ہیں

# اِمَامُ الْاِنْسِ وَالْجِنَّةِ

حضرت علیؑ جنوں اور انسانوں کے امام ہیں

(کلام امام شافعیؒ)

مرسلہ: چودھری اختر عباس جعفری، لائل ایجنسیز انٹرنیشنل فریٹ فارورڈنگ اینڈ کسٹم کلیرنگ ایجنسی لاہور فون: 7239214

سیّد ضیاء نقوی عامل روحانی
نزد امام بارگاہ حسینیہ شین باغ خورد تحصیل ضلع اٹک
فون رہائش: 057-2604408
موبائل: 0301-7899755, 0321-8412145

# دائمی محبت کیلئے

## (صرف جائز اور حلال مقصد کیلئے)

**قارئین!** السلام علیکم! میری ہمیشہ یہی کوشش رہی ہے کہ جس طرح امامیہ تقویم اعلیٰ معیار کی حامل اور گلہائے گوناگوں سے مزیّن ہوتی ہے۔ میں بھی اعلیٰ معیار کے اعمال ونقوش اس شہرہ آفاق جنتری کی نذر کروں۔ مزید برآں یہ کہ زمانہ سلف کے نامور عاملین ومحققین کی بہترین تصانیف مجربہ سے تقاضائے حاجات، عوام کی ضروریات کے مطابق کوئی چیز پیش کروں۔ لہٰذا دنیائے عملیات کے تاجدار معروف زمانہ قدیم وحال، عملیات ونقوش واسرار اسماء الحسنیٰ، علم جفر ونجوم کے مخفی رموز ونکات کے ماہر عالم شیخ ابوالعباس احمد بن علی بونیؒ کی سینکڑوں سال پیشتر تصنیف کا یہ نقش وعمل قرآنی آیت **(هُوَ الَّذِیْٓ اَنْشَاَكُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ فَمُسْتَقَرٌّ وَّمُسْتَوْدَعٌ قَدْ فَصَّلْنَا الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يَّفْقَهُوْنَ)** نہایت مؤثر ولاجواب اور میرا آزمودہ ہے۔ اگر صحیح قاعدہ اور شرائط ہدایات کے مطابق بنا کر استعمال کیا جائے تو اس کے مؤثر ہونے میں کوئی شک نہیں۔

**طریقہ:** نام طالب ومطلوب مع والدہ کو بسط حرفی کر کے ایک سطر میں لکھ لیں اور آیت مذکورہ کے حروف الگ الگ ایک سطر میں لکھ لیں۔ اب ان دونوں سطور کو امتزاج دیں۔

**مثلاً** طالب: حسن بن زرقا

**مطلوب:** پشمینہ بنت سفینہ کو بسط حرفی کیا۔

ح س ن ز ر ق ا پ ش م ی ن ہ س ف ی ن ہ

اور آیت مقدسہ کے حروف

ھ و ا ل ذ ی ا ن ش ا ک م م ن ن ف س و ا ح د ۃ ف م س ت ق ر و م س ت و د ع ق د ف ص ل ن ا ا ل ا ی ا ت ل ق و م ی ف ق ہ و ن

**امتزاج:** ح ھ س و ن ا ز ل ر ذ ق ی ا ا پ ن ش ش م ا ی ک ن م ہ م س ن ف ن ی ف ن س ہ و

اب جو حروف آیت کے بچ گئے ہیں تو دوبارہ سطر اوّل سے حروف لیکر امتزاج کا عمل مکمل کریں۔ یا فالتو حروف کو امتزاج شدہ سطر کے آخر پر لکھ دیں اور اس امتزاج شدہ سطر کے جملہ حروف نقش کے گرداگرد لکھ دیں اور نقش کو معطر کر کے چاندی کے تعویذ میں بند کر کے پاس رکھیں اور آیت مندرجہ بالا کو روزانہ نماز صبح اور نماز عشاء کے بعد گیارہ گیارہ مرتبہ مطلوب کا تصور کر کے پڑھا کریں۔ دُرود شریف اوّل وآخر پانچ پانچ مرتبہ پڑھیں۔ انشاءاللہ جلد مقصد حاصل ہوگا۔

### شرائط اور ھدایات

(1) - نقش نویس نے حروف تہجی کی زکوٰۃ صغیر ادا کی ہوئی ہو۔ (2) - صرف جائز اور حلال کام کیلئے اجازت ہے۔ (3) - رجال الغیب کا خاص خیال رکھیں کہ نقش لکھتے وقت وہ سامنے نہ ہوں۔ (4) - اگر شرف زہرہ میسّر ہو تو لوح چاندی پر کندہ کر کے پاس رکھنا زود اثر اور سونے پر قوی الاثر ہے۔

نقش کو باوضو خالص مشک وزعفران، آب گلاب اور سرکنڈے کے قلم نو سے لکھیں۔ زہرہ ومشتری کے قران جو کہ محبت کیلئے تیر بہدف ہے یا تثلیث / تسدیس زہرہ ومشتری یا قمر وزہرہ میں لکھیں اور متعلقہ ستارہ کا بخور کریں اگر یہ وقت دُور ہو تو عروج ماہ بروز جمعرات یا جمعہ ساعت مشتری وزہرہ میں لکھیں۔

اگر کسی بات کی سمجھ نہ آئے یا خود نہ بنا سکیں تو درج پتہ پر رجوع کریں۔ (سیّد ضیاء نقوی)



# اَلْوَدُوْدُ کا مجرّب اور لاجواب عمل

سیدہ ارم زہرا

امامیہ جنتری کے قارئین کرام کو سلام پیش کرتی ہوں کہ اُنھوں نے میری پہلی کاوش کو بہت سراہا خصوصاً ماؤں، بہنوں نے میری توقعات سے کہیں زیادہ میری حوصلہ افزائی کی۔ امامیہ جنتری 2007ء کیلئے میں اپنے والد کی اجازت سے جو چیز نذر کر رہی ہوں یہ میری بہنوں کی اشد ضرورت ہے مجھے 2006ء کے دوران اس کا تلخ و شدید تجربہ بلکہ مشاہدہ ہوا۔ لہٰذا اس کے پیش نظر اسماء الٰہیہ میں سے محبت کیلئے مخصوص اسم (الودود) کا بہترین عمل پیش کر رہی ہوں۔ یہ مؤثر ترین عمل شیخ ابوالعباس احمد بن علی بونیؒ معروف عامل کا ہے جن کا نام ہی کامیابی کی سند ہے۔

## وَدُوْدُ

وہ ذات رحمٰن و رحیم ہے جو مخلوق سے بھلائی چاہتی ہے یہ اسم رحیم سے قریب ہے اور اللہ تعالیٰ کی پاک ذات ہے جو شخص اس کے ذریعے تقرب حاصل کرتا ہے وہ کسی کا محتاج نہیں اور اس کے ذاکر سے لوگ محبت کرتے ہیں لیکن جنتری کے صفحات کی قلت کے پیش نظر عمل کی تفصیل نہیں بلکہ صرف اس کا مؤثر نقش پیش خدمت ہے۔

## چند خصوصیات:

(1) - ایسے میاں بیوی جن کی ازدواجی زندگی تلخ ہو چکی ہے نفرت کی خلیج حائل ہو چکی ہو۔ ان کے درمیان شدید محبت کیلئے۔ (2) - ایسے شوہر کیلئے جو بے قصور بیوی سے نفرت کر کے دوسری شادی پر آمادہ ہو۔ (3) - والدین کی اولاد سے ناراضگی یا دیگر خویش و اقربا کی باہمی نفرت کو محبت میں بدلنے کیلئے بہت زود اثر ہے۔ (4) - مطلوبہ جگہ شادی کیلئے اور ہر جائز و حلال مقصد کیلئے بہترین عمل ہے۔ (5) - محبت زوجین کیلئے نہایت مؤثر ہے۔

**نقش کا طریقہ:** نام مطلوب معہ والدہ کی بسط حرفی کر کے سطر بنالیں اسی طرح الودود الرحیم والعطوف الرحیم کی بسط حرفی کر کے سطر نمبر 2 بنالیں۔

اب دونوں سطور کو امتزاج دیکر تیسری سطر لکھ لیں۔ اس تیسری سطر کے کل حروف کے اعداد بحساب ابجد قمری حاصل کر کے نقش مربع بنائیں۔ مثال

**نام طالب معہ والدہ:** حکیم بن حمیدہ بیگم، نام مطلوب: زرقا بنت گلناز بانو

بسط حرفی: ح ک ی م ح م ی د ہ ب ی گ م ز ر ق ا گ ل ن ا ز ب ا ن و

اسم اعظم: **الودود الرحیم والعطوف الرحیم**

بسط حرفی: ا ل و د و د ا ل ر ح ی م و ا ل ع ط و ف ا ل ر ح ی م

امتزاج: ح ا ک ل ی و م د ح و م د ی ا د ل ہ ر ب ح ی ی ک م م و ز ا ر ل ق ع ا ط گ و ل ف ق ر ا ل ز ر ب ح ا ی ن م و

کل اعداد حروف: 1877  30 = 1847  4 = 461 بقایا تین کسر خانہ نمبر 5 میں: نقش مکمل کرنے کے بعد امتزاج شدہ سطر نقش کے چاروں طرف (حروف) لکھ دیں۔

جبرائیل

ح ا ک ل ی و م د ح و م د ی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ ۴۶۹ | ۱۱ ۴۷۲ | ۱۴ ۴۷۵ | ۱ ۴۶۱ |
| ۱۳ ۴۷۴ | ۲ ۴۶۲ | ۷ ۴۶۸ | ۱۲ ۴۷۳ |
| ۳ ۴۶۳ | ۱۶ ۴۷۷ | ۹ ۴۷۰ | ۶ ۴۶۷ |
| ۱۰ ۴۷۱ | ۵ ۴۶۶ | ۴ ۴۶۴ | ۱۵ ۴۷۶ |

ز ا ر ل ق ع ا ط گ و ل ف

میکائیل — اسرافیل — عزرائیل

**وفق:** ۱۸۷۷ خانہ نمبرہ میں کسر ہے

## شرائط:

(1) - نقش ہذا صرف وہی لکھ سکتا ہے جس نے اسم الودود اور حروف تہجی کی زکواۃ ادا کی ہوئی ہو۔ (2) - صرف جائز و حلال مقصد کیلئے۔

(3) - نقش ہذا صرف اس کے مخصوص وقت زہرہ و مشتری کے قران یا تثلیث / تسدیس زہرہ و مشتری یا قمر زہرہ میں کندہ کرائیں۔ سونا یا چاندی میسر نہ ہو تو سُنہری کاغذ پر خالص شکم و زعفران عرق گلاب اور سرکنڈے کے قلم نو سے لکھیں۔

(4) - رجال الغیب سامنے نہ ہو۔ (5) - متعلقہ ستارہ کا بخور ضروری ہے۔ اسم اعظم صبح کی نماز کے بعد 278 مرتبہ تا حصول مقصد روزانہ معہ دُرود پانچ پانچ دفعہ پڑھیں۔ عمل کی اجازت ہے۔ اگر خود تیار نہ کر سکیں تو درج ذیل پتہ پر رجوع کریں۔ نیز ہر حاجت و مقاصد کیلئے رابطہ کر سکتے ہیں۔

سیدہ ارم زہرا دختر سید ضیا نقوی عامل روحانی
0321-5702541, 0302-5465514

## شدید پریشانی کے وقت:

تین شب متواتر خلوت میں بیٹھ کر ہر رات ایک ہزار مرتبہ پڑھے۔

(اِلٰھِیْ قَدْ اَنْقَطَعَ رَجَائِیْ عَنِ الْخَلْقِ وَ اَنْتَ رَجَائِیْ) اور دُعا مانگیں۔

# مجرّب عملیات

آج کل ہر شخص کسی نہ کسی پریشانی میں گھرا ہوا ہے۔ اس لئے کچھ اعمال دیئے جا رہے ہیں جو تیر بہدف ہیں۔ دلی توجہ اور خشوع و خضوع شرط ہے۔

## برائے ہر حاجت

(سَهلاً بِفَضلِكَ يَا عَزِيزُ) روزانہ 1001 مرتبہ۔ 40 یوم کا عمل ہے۔

## مشکلات کے حل کیلئے

☆ ہر نماز فریضہ کے بعد 19 مرتبہ پڑھ کر حاجت طلب کریں۔ (نَجَاةٌ مِنكَ يَا سَيِّدَ الكَرِيمِ نَجِّنِي خَلِّصنِي بِحَقِّ بِسمِ اللّٰهِ الرَّحمٰنِ الرَّحِيمِ) اگر ایک نشست میں 786 مرتبہ یہی ذکر پڑھا جائے۔ برائے قضائے حاجات بہترین عمل ہے۔ حاجت پوری نہ ہونے کی صورت میں بار بار پڑھیں۔ انشاء اللہ حاجت پوری ہوگی۔

☆ امام رضا علیہ السلام سے روایت ہے کہ فرمایا میں نے پدر بزرگوار کو خواب میں دیکھا۔ فرمایا اے فرزند جب کوئی پریشانی ہو تو زیادہ سے زیادہ کہو۔ (يَا رَؤُفُ يَا رَحِيمُ)

**ہر حاجت اور پریشانی کیلئے:** سجدہ میں 40 مرتبہ پڑھیں۔ جب چاہیں باوضو ہو کر سجدہ کر کے یہ عمل کر سکتے ہیں (لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنتَ سُبحَانَكَ إِنِّي كُنتُ مِنَ الظَّالِمِينَ)

**برائے رشتہ:** اپنے اُستاد محترم شہزادہ ظہیر الدین کا عمل امامیہ جنتری کے قارئین کی نظر کر رہا ہوں۔ نماز عشاء کے بعد 2 رکعت نماز حاجت پڑھیں۔ بعد از سلام 129 مرتبہ یہ اسم اعظم پڑھ کر دُعا کریں (اَللَّطِيفُ) یہ عمل گھر کا ہر فرد بجا لا سکتا ہے۔ جس کا رشتہ مطلوب ہو پڑھتے وقت پیش نظر رہے۔ تیر بہدف عمل ہے۔

## ہر رنج و غم دُور کرنے کیلئے

بعد از نماز عشاء 129 مرتبہ پڑھیں

يَا لَطِيفُ أَدرِكنِي بِلُطفِكَ الخَفِيِّ

## گھبراھٹ اور پریشانی دُور کرنے کیلئے

روزانہ 70 مرتبہ ورد کریں (يَا مُحَمَّدُ، يَا عَلِيُّ، يَا فَاطِمَةُ، يَا صَاحِبَ الزَّمَانِ أَدرِكنِي وَلَا تُهلِكنِي)

## برائے دولت وسعت رزق و کشائش کارها

یہ دُعا بعد نماز عشاء روزانہ 300 مرتبہ پڑھتے رہیں۔

(قُل إِنَّ الفَضلَ بِيَدِ اللّٰهِ يُؤتِيهِ مَن يَشَاءُ وَاللّٰهُ ذُو الفَضلِ العَظِيمِ)

## پیدل چلنے میں دقت محسوس کرنا

بعض لوگ پیدل چلنے میں دقت محسوس کرتے ہیں۔ ان کو چاہیئے کہ چلنے سے قبل اپنی دائیں ران پر یہ دو اسم الٰہی لکھ لیں یا لکھ کر پاس رکھیں۔ انشاء اللہ پیدل سفر میں سہولت رہے گی۔ (يَا قَوِيُّ وَ يَا قَائِمُ)

## برائے زیادتی نعمت

بعد از نماز صبح 211 مرتبہ ادا کریں (يَا مُنعِمُ)

## باھمی پیار و محبت کیلئے

آج کل گھروں میں اکثر اوقات ناچاقی رہتی ہے۔ ہر روز 1001 مرتبہ پڑھیں (يَا وَدُودُ) مٹھائی وغیرہ پر دَم کر کے سب کو کھلائیں۔ پڑھتے وقت تمام افراد کا تصور سامنے رکھیں۔

## گھٹنوں کی تکالیف کیلئے

آج کل اکثر لوگ گھٹنوں کی تکلیف میں مبتلا نظر آتے ہیں۔ ہر نماز کے بعد

(يَا أَجوَدَ مَن أَعطَى يَا خَيرَ مَن سُئِلَ وَيَا أَرحَمَ مَنِ استُرحِمَ اِرحَم ضَعفِي وَقِلَّةَ حِيلَتِي وَاعفِنِي مِن وَجَعِي)

سیّد ابن طاؤس فرماتے ہیں کہ اسماعیل الجعفی نابینا ہو گیا۔ خواب میں اس کو یہ دُعا تعلیم کی گئی۔ اُس نے مداومت کی اس کی بینائی واپس آ گئی۔

"يَا قَرِيبُ يَا مُجِيبُ يَا سَمِيعَ الدُّعَاءِ يَا لَطِيفاً لِمَن يَشَاءُ رُدَّ عَلَيَّ بَصَرِي" (گلہائے ارغوان)

## برائے تزکیه نفس:

روزانہ بعد نماز صبح 170 مرتبہ (يَا قُدُّوسُ) ادا کریں۔

**حفاظت کیلئے:** گھر سے باہر جانے سے پہلے 7 مرتبہ ادا کریں واپسی تک خدا کی امان میں رہیں گے انشاء اللہ

يَا حَفِيظُ يَا اَللّٰهُ يَا رَقِيبُ يَا اَللّٰهُ

## ہر قسم کے شر جن و انس سے حفاظت کیلئے

نماز صبح و عشاء کے بعد 101 مرتبہ پڑھیں۔

(أَعُوذُ بِاللّٰهِ السَّمِيعِ العَلِيمِ مِنَ الشَّيطٰنِ الرَّجِيمِ)

## برائے دفع شرِاعدا و ترقی دردنیا

بعد نماز صبح 341 مرتبہ (یَا نَاصِرُ) پڑھیں

**برائے دفع ظلم:** حضرت امیر المومنینؑ سے روایت ہے کہ ستم زدہ شخص دورکعت نماز بارکوع وسجود طولانی ادا کرے اور سلام کے بعد 1000 مرتبہ پڑھے اَللّٰهُمَّ اِنِّی مَغْلُوبٌ فَانْتَصِرْ

## روحانی تحفہ برائے تقویت قلب و جسم

یَاقَوِیُّ الْقَادِرُ الْمُقْتَدِرُ قَوِّنِیْ وَ قَلْبِیْ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّ آلِ مُحَمَّدٍ

## مجرّب نمازیں برائے حاجات

### برائے دفع ظلم

جناب امیر المومنینؑ سے روایت ہے کہ ستم زدہ شخص دو رکعت نماز بارکوع وسجود طولانی ادا کرے۔ سلام کے بعد یہ ذکر 1000 مرتبہ کرے۔

"اَللّٰهُمَّ اِنِّی مَغْلُوبٌ فَانْتَصِرْ"

حق تعالیٰ اس کی مدد میں جلدی فرمائے۔ (معراج مومن)

**نماز برائے وسعت رزق، ادائے دین اور قضائے حاجات**

سیّد علی ابن طاؤس نے نبی اکرم صلعم سے روایت کی ہے کہ مشکلات کے حل کیلئے بروز خمیس چار رکعت نماز ادا کریں۔ پہلی رکعت میں بعد از الحمد سورۂ اخلاص 11 مرتبہ دوسری رکعت میں بعد از الحمد سورۂ اخلاص 21 مرتبہ، تیسری رکعت میں 31 مرتبہ اور چوتھی رکعت میں 41 مرتبہ اور چوتھی رکعت کے سلام سے فارغ ہوکر سورۂ اخلاص 51 مرتبہ پڑھیں اور بعد ازاں 51 مرتبہ دُرود پڑھیں۔ اور سجدہ میں جاکر 100 مرتبہ یا اللہ کہیں۔ اور حالت سجدہ میں ہی اپنی حاجت طلب کریں۔ جس شخص نے اس طرح نماز میں دُرود کے بعد مذکورہ طریقہ سے حاجت طلب کی۔ کوئی بعید نہیں۔ اگر وہ طلب کرے کہ پہاڑ اپنی جگہ سے ہٹ جائے۔ تو یقیناً ایسا ہوگا۔ انشاء اللہ (تحفۂ رضویہ)

**نماز بارش کے وقت:** نبی اکرمؐ نے فرمایا کہ نزول بارش کے وقت دو رکعت نماز بجالائیں۔ خشوع وخضوع اور خالص نیت کے ساتھ تو بارش کے قطروں کے مطابق حسنات اور ایک روایت کے مطابق ہر وہ برگ جو اس بارش سے پیدا ہوگا اور اُگے گا۔ ان کی تعداد کے قدرے اُسے ثواب اور حسنات مرحمت فرمائے گا۔ (ادعیہ جلالیہ)

**نماز کن فیکون:** شب جمعہ طلوع صبح صادق سے پہلے دو رکعت نماز پڑھیں رکعت اوّل سورۂ الحمد کے بعد ۷امرتبہ سورۂ کافرون۔ رکعت دوم میں سورۂ حمد کے بعد ۷امرتبہ سورۂ توحید۔ دونوں رکعت میں ذکر رکوع وسجود ۷ا، ۷امرتبہ ہوگا۔ سلام نماز کے بعد ۷امرتبہ آیت الکرسی **هم فیها خالدون** تک پڑھیں اور حاجت طلب کریں۔ بہت مجرب ہے۔ (ادعیہ جلالیہ)

## اولاد کی شفاء اور بیماریوں سے حفاظت کیلئے مجرّب نماز

یہ دو رکعت نماز ہے مریض کا والد یا والدہ اتوار اور سوموار کی درمیانی رات مندرجہ ذیل طریقہ سے نماز بجالائے۔

**نیّت:** دو رکعت نماز برائے شفاء مریض (نام لیں) پڑھتا ہوں قربۃً الی اللہ۔ پہلی رکعت میں سورہ الحمد کے بعد 11 مرتبہ سورہ التکاثر، دوسری رکعت میں سورۂ حمد کے بعد 13 مرتبہ سورہ التکاثر، نماز سے فراغت کے بعد بغیر بات کئے تسبیح جناب زہراؑ، پھر سجدہ میں جاکر 100 مرتبہ دُرود پڑھیں اور مریض کی شفاء کیلئے التجاء کریں۔ انشاء اللہ مریض ٹھیک ہوجائے گا۔ مریض کے صحتیاب ہونے پر سجدہ شکر ادا کریں اور سجدہ میں 400 مرتبہ دُرود پڑھیں۔ (تحفہ رضویہ)

## توسّل باب الحوائج امام موسیٰ کاظم علیہ السلام

دو رکعت نماز ادا کریں۔ دونوں رکعات میں بعد از حمد 12 مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھیں بعد سلام 100 مرتبہ دُرود پاک پڑھیں بعد ازاں سجدہ میں جاکر یہ ذکر 12 مرتبہ کریں۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّی اَسْئَلُكَ بِحَقِّ الْمَحْبُوْسِ فِیْ سِجْنِ هٰارُوْنَ اَنْ تَقْضِیَ حَاجَتِیْ

## برائے دفعیہ لقوہ و فالج:

اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ سے لیکر

وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَیْئٍ عَلِیْمٌ

سورۂ نور کی یہ آیت نمبر 35 چالیس دن زعفران سے لکھ کر مریض کو پلائے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ایس ایم رضا (ماہر علوم فلکیات)

2007 عیسوی — لَا یَعْلَمُ الْغَیْبَ اِلَّاھُوَ — ۱۴۲۸ ھجری

# نوروز عالم افروز

| |
|---|
| تحویل آفتاب در برج حمل |
| مورخہ 21 مارچ 2007ء بروز بدھ صبح 5 بجکر 9 منٹ |
| بمطابق پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم |

بادشاہ سال عطارد — وزیر سال مشتری

سپہ سالار زحل — طالع برج حوت 8-37 درجے

طول بلد 75-10E — عرض بلد 32-16N




**رنگ:** سبزی مائل زمرد۔

**مٹھائی:** برنگ سبز۔

**خوراک:** کشمش، پستہ۔

**پھل:** سیب، ناشپاتی، انگور۔

**احکام نوروز:** چونکہ نوروز کا وقت پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم تحویل آفتاب کے مطابق ہے۔ لہٰذا اس کا اطلاق ہر شہر پر یکساں ہوگا۔ بیرون ملک کے لوگ نوروز کے پاکستانی وقت 5:09 سے 5 گھنٹے نفی کر لیں۔ تو گرین وچ کا وقت نکل آئے گا۔ اس وقت میں گرین وچ سے اپنے ملک کا معیاری وقت جمع یا نفی کرنے سے آپ کو اپنے ملک کا نوروز کا وقت مل جائے گا۔

# احکام نوروز

اس سال نوروز یعنی تحویل آفتاب در برج حمل بتاریخ 21 مارچ 2007ء بروز بدھ بوقت صبح 5 بجکر 9 منٹ پر ہوگا۔ اس لمحہ طالع برج حوت ہوگا۔ یکم ربیع الاوّل 1428ھ اسلامی جبکہ بکرمی 2063 کے ماہ چیت کی 8 تاریخ ہوگی۔

بادشاہ سال عطارد بصورت جواں مرد، زرد لباس زیب تن کئے ہوئے، سر پر سنگ یشب اور عقیق زرد سے جڑا ہوا تاج رکھے، گلے میں چاندی کا ہار ڈالے، جس میں موتیے اور گیندے کے پھول آویزاں ہیں۔ ہاتھ میں قانون کی کتاب پکڑے، کندھے پر دوشالہ سبز ڈالے، چاندی کے تخت پر اجمان ہوگا۔

خوراک ان کی سفید اور زرد اشیاء خورد و نوش، تلخی آمیز میٹھائی ہوگی۔ پسندیدہ رنگ زرد اور سبزی مائل ہوگا۔ پسندیدہ رہائش درسگاہیں، کھیل کے میدان مباحث گاہیں اور گلستان ہونگے۔ جبکہ صندل کی خوشبو کا شوقین ہوگا۔ صدقات میں لونگ، برتن کانسی، روغن زرد، گل کیسر، ہاتھی دانت، سفید جانور، کپڑا سبز، بروز بدھ زوال سے قبل صدقہ کریں۔ خوراک اس کی کشمش، سبز پستہ، سیب، ناشپاتی، انگور اور سبز رنگ مٹھائی۔

**مختصر احکام** اس سال تعلیم و تربیت عامہ پر خصوصی توجہ دی جائے گی۔ تجارت کو فروغ حاصل ہوگا۔ کپڑے اور مائع کی صنعت کو فروغ ملے گا۔ ذرائع مواصلات میں جدید اصلاحات کی جائیں گی۔ سیاحت کو فروغ دیا جائے گا۔ دنیا میں خلائی تحقیق پر زور دیا جائے گا۔ بارشیں بے وقت ہونگیں اور زیادہ ہونگیں۔ طوفانی کیفیت پیدا ہوگی۔ حکومتوں میں ردّ و بدل ہوگا۔ خلق خدا کو چین نصیب نہیں ہوگا۔

**اہمیت نوروز:** حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام کے صحابی معلّٰی ابن خنیس فرماتے ہیں کہ نوروز کے دن میں خدمت امام جعفر صادق علیہ السّلام کے گیا تو حضرتؑ نے اس دن کے بارے میں فرمایا کہ یہی وہ دن ہے کہ اہل عجم اس دن کی تعظیم کرتے ہیں اور اس دن ایک دوسرے کو تحفہ بھیجتے ہیں۔ حضرتؑ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے اس دن اپنے بندوں سے عہد و پیمان لیا ہے کہ اس کی وحدانیت کے ساتھ عبادت کریں اور اس کا شریک قرار نہ دیں۔ (۲) یہ پہلا دن ہے کہ آفتاب نے طلوع کیا۔ (۳) درختوں کو بارور کرنے والی ہوائیں چلیں اور پھول اور شگوفے کھلے۔ (۴) حضرت نوحؑ کی کشتی نے طوفان کے بعد کوہ جودی پر قرار لیا۔ (۵) اُسی روز حضرت محمد صلعم پر نزول وحی کا آغاز ہوا۔ (۶) حضرت ابراہیمؑ نے اُسی روز کافروں کے بتوں کو توڑا تھا۔ (۷) اُسی دن بمقام غدیر خم ولایت امیر المومنین علی ابن ابی طالبؑ کا اعلان ہوا تھا۔ (۸) اُسی دن قائم آلِ محمدؑ کا ظہور ہوگا۔ قائم آلِ محمدؑ دجال کو کوفہ میں سولی دیں گے۔

## نوروز کی شرعی حیثیت

حضرات آئمہ معصومینؑ کے ارشادات اور اعمال سے ثابت ہے کہ اس دن کو آلِ محمدؐ نے اپنا دن فرمایا ہے 21 مارچ ۱۰ ہجری ۱۸ ذی الحجہ کی تاریخ وہ ہے جس روز حضورؐ نے مقام غدیر بموقعہ آخر ایک لاکھ چوبیس ہزار صحابہ کرام کے مجمع میں امام المتقین حضرت علی ابنِ ابی طالبؑ کو بحکم پروردگار بمفاد آیۂ "یَا اَیُّهَا الرَّسُوْلُ بَلِّغْ مَا اُنْزِلَ اِلَیْکَ مِنْ رَّبِّکَ" اپنا جانشین فرمایا تھا اور اتفاق سے اسی تاریخ سے حضرت امیر المومنینؑ نے ظاہری طور پر عنان حکومت اسلامیہ سنبھال کر دین حق کو فروغ بخشا تھا۔ ان وجوہ کی بنا پر آج کے دن خوشی منانے کا حکم دیا گیا ہے۔ خوشبو لگانے اور ایک دوسرے پر پانی چھڑکنے کو کہا گیا ہے۔ پانی چھڑکنے سے حیات نو کے پیدا ہونے کو قرآن مجید نے غیر مبہم الفاظ میں واضح فرمایا ہے۔ اسی دن امام مہدی علیہ السّلام کا ظہور ہوگا۔ باقی آئمہؑ بھی اسی دن رجعت فرمائیں گے۔

## آب نیساں

نوروز سے ۲۳ دن کے بعد نیساں کا مہینہ شروع ہوتا ہے جو تیس روز کا ہے۔ اس مہینہ میں جو پانی برستا ہے۔ اُسے آب نیساں کہتے ہیں۔ امام جعفر صادقؑ سے روایت ہے۔ کہ جو شخص اس پانی کو جمع کر کے اور اس پر سورۂ الحمد اور آیۃ الکرسی، چاروں قُل اور سورۂ انا انزلنا کو ستر ستر مرتبہ، اللہُ اکبر کو ستر اور ستر مرتبہ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہ اور ستر مرتبہ دُرود شریف پڑھے اور پھر اس پانی کو پیئے۔ تو خداوند عالم اس کے دل کو نور اور روشنی اور فہم و فراست و بینائی سے بھر دے گا اور اسے تمام آفات و بلیّات سے محفوظ رکھے گا۔ جو شخص سات روز تک صبح شام اس پانی کو پیئے گا تو اس کے جسم، ہڈیوں اور رگوں سے ہر قسم کے درد اور بیماریاں دور ہو جائیں گی۔ جس عورت کے لڑکا نہ ہوتا ہو وہ آب نیساں کو اس نیت سے پیئے تو خداوند عالم اس کو فرزند عطا کرے گا۔ اور یہ پانی پینے سے بانجھ عورت کی بفضل خدا گود ہری ہوگی۔ انشاء اللہ



# آداب و اعمال نوروز



تحویلِ آفتاب کا وقت نہایت مبارک ہوتا ہے۔ یہ استجابت دُعا کا وقت ہے۔ مومنین کو چاہیے کہ مقررہ وقت سے پہلے پاک صاف ہو کر لباس مطہرہ زیب تن کریں اور کسی پاک جگہ پر پاک فرش کا اہتمام کریں۔ خوشبویات مثلِ لوبان، اگربتی وصندل وغیرہ سلگائیں۔ دستر خوان پر مٹھائی پھل میوے وغیرہ رکھیں اور نذر حضرت امیر المومنین علیہ السّلام دیں۔ بعد ازاں ایک کٹورے یا پیالے میں پانی بھر کر اس میں گلاب کا سُرخ پھول ڈال دیں اور بوقت تحویل آفتاب اس پر نظر رکھیں جو وقت تحویل کا ہوگا اس وقت خود بخود ساکن پھول میں حرکت پیدا ہوگی۔ بس یہ وقت دُعاؤں کے مستجاب ہونے کا ہے۔ اس وقت ۳۶۹ مرتبہ " یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ " اور کم از کم ۳۶ مرتبہ یہ دُعا پڑھیں۔

يَامُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ يَامُدَبِّرَ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ يَامُحَوِّلَ الْحَوْلِ وَالْاَحْوَالِ حَوِّلْ حَالَنَا اِلٰى اَحْسَنِ الْحَالِ ط

مومنین کو چاہیے کہ نوروز کے دن بعد نماز ظہرین چار رکعت نماز اس طرح ادا کریں۔ اوّل یہ نیّت کریں کہ دو رکعت نماز نوروز پڑھتا ہوں۔ "قُرْبَةً اِلَى اللّٰهِ ، اللّٰهُ اَكْبَرُ " اور اوّل رکعت میں بعد سورۂ حمد دس مرتبہ سورۂ " اِنَّا اَنْزَلْنَاهُ " اور دوسری رکعت میں بعد سورۂ حمد دس مرتبہ " قُلْ يَا اَيُّهَا الْكَافِرُوْنَ " اور بعد سلام ختم کرے اور پھر دو رکعت کی نیّت کر کے نماز شروع کریں۔ اوّل رکعت میں بعد سورۂ حمد دس مرتبہ " قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ " اور دوسری رکعت میں بعد سورۂ حمد دس دس مرتبہ " قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ " پڑھے اور بعد سلام ختم کرے اور سجدے میں جائے اور یہ دُعا پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدِنِ الْاَوْصِيَاءِ الْمَرْضِيِّيْنَ وَعَلٰى جَمِيْعِ اَنْبِيَائِكَ وَرُسُلِكَ بِاَفْضَلِ صَلَوَاتِكَ وَبَارِكْ عَلَيْهِمْ بِاَفْضَلِ بَرَكَاتِكَ وَصَلِّ عَلٰى اَرْوَاحِهِمْ وَاَجْسَادِهِمْ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ لَنَا فِيْ يَوْمِنَا هٰذَا الَّذِيْ فَضَّلْتَهٗ وَكَرَّمْتَهٗ وَشَرَّفْتَهٗ وَعَظَّمْتَ خَطَرَهٗ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ لِيْ فِيْمَا اَنْعَمْتَ بِهٖ عَلَيَّ حَتّٰى لَا اَشْكُرَ اَحَدًا غَيْرَكَ وَوَسِّعْ عَلَيَّ فِيْ رِزْقِيْ يَاذَا الْجَلَالِ

وَالْاِکْرَامِ اَللّٰھُمَّ مَاغَابَ عَنِّیْ فَلَایَغِیْبَنَّ عَنِّیْ عَوْنُکَ وَ حِفْظُکَ وَمَافَقَدْتُ مِنْ شَیْءٍ فَلَا تُفْقِدْ نِیْ عَوْنَکَ عَلَیْهِ حَتّٰی لَا اَتَکَلَّفَ مَالَا اَحْتَاجُ اِلَیْهِ یَاذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ بعدہٗ دُعا کرے بعض نے لکھا ہے کہ نوروز کے دن موافق اعداد ایام سال نکال کر اس دُعا کو پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ ھٰذِهٖ سَنَةٌ جَدِیْدَةٌ وَاَنْتَ مَلِکٌ قَدِیْمٌ اَسْئَلُکَ خَیْرَھَا وَخَیْرَمَا فِیْھَا وَاَعُوْذُبِکَ مِنْ شَرِّھَا وَشَرِّمَافِیْھَا وَاَسْتَکْفِیْکَ مَئُوْنَتَھَا وَشُغْلَھَا یَاذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ (زادلمعاد)

## ساتؑ سلام

مشہور ہے کہ جو شخص یہ سات سلام نوروز کے دن مشک وزعفران سے کسی چینی کے برتن پر لکھ کر گلاب کے عرق سے دھوئے اور اس میں سے پیئے تو آئندہ سال تک کوئی رنج ودرد اُس کو نہ ستائے گا۔ اگر زہریلا جانور کاٹے تو اس پر اثر نہ ہوگا۔

(1) - سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ ،

(2) - سَلَامٌ عَلٰی نُوْحٍ فِی الْعَالَمِیْنَ ،

(3) - سَلَامٌ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ ،

(4) - سَلَامٌ عَلٰی مُوْسٰی وَھَارُوْنَ ،

(5) - سَلَامٌ عَلٰی اِلْ یَاسِیْنَ ،

(6) - سَلَامٌ عَلَیْکُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْھَا خَالِدِیْنَ ،

(7) - سَلَامٌ ھِیَ حَتّٰی مَطْلَعِ الْفَجْرِ ط (از حاشیہ زادالمعاد)

مندرجہ ذیل سورۃ کو مشک وزعفران سے لکھ کر گلاب میں دھو کر پیئے وبا وامراضِ جسمانی سے محفوظ رہے گا۔ الا=1119 1119الا=111 محطے

## نقش نوروز

اعداد ٥٠٤٦

تحویل آفتاب کے وقت کسی پاک جگہ باوضو ہو کر گلاب وزعفران سے اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھیں تو تمام سال جملہ امراض وبلیات غم و صدمات سے محفوظ رہیں گے دُشمن مقہور ہوگا مقاصد پورے ہوں گے۔ نہایت مجرب اور راز سربستہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

العلی العلی العلی العلی العلی

یاعلیؑ یاعلیؑ یاعلیؑ یاعلیؑ یاعلیؑ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٢٥٤ | ١٢٦٧ | ١٢٦٤ | ١٢٦١ |
| ١٢٦٥ | ١٢٦٠ | ١٢٥٥ | ١٢٦٦ |
| ١٢٥٩ | ١٢٦٢ | ١٢٦٩ | ١٢٥٦ |
| ١٢٦٨ | ١٢٥٧ | ١٢٥٨ | ١٢٦٣ |

فاللہ خیر حافظا وھو ارحم الراحمین

## نذر مولا مشکل کشاء علیہ السّلام

نوروز کے دن جس وقت آفتاب بُرج حمل میں داخل ہوتا ہے۔ مولا مشکل کشاؑ سے رجوع کیجئے۔ کیسی ہی مشکل ہو۔ وقت تحویل مولاؑ کی نذر دے کر اُن کے وسیلہ سے دُعا کیجئے۔ اللہ تعالیٰ حاجت پوری کرے گا۔ کتنے ہی بے اولاد مرد اور بانجھ عورتوں کو اس عمل سے اللہ تعالیٰ نے اولاد عطا فرمائی۔

# انبیاء علیھم السّلام کے تبرّکات

حکیم ظفر اقبال جعفری
سلطان الافاضل

## حضرت سلیمان علیہ السّلام کی انگشتری جو امام زمانہ علیہ السّلام کے پاس ہے

حضرت امام مہدی حجت خدا علیہ السّلام کا جب ظہور ہوگا تو آپ کے پاس بالعموم تمام انبیاء علیہم السّلام کے اور بالخصوص سرکار رسالت حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کے ایسے تبرکات ہونگے جن کی نہ کوئی قیمت لگائی جاسکتی ہے اور نہ ہی اُن کا کوئی بدل اس دنیا میں ہوسکتا ہے۔ اب سوال یہ ہے کہ وہ کونسے تبرکات ہونگے؟ ان تبرکات سے مراد وہ جائداد اور مال نہیں جو دنیا سے جانے والے اپنے وارثوں کیلئے چھوڑ جاتے ہیں۔ بلکہ یہ وہ مخصوص اشیاء اور نعمتیں ہیں جو ہر نبی بالخصوص اپنے وصی کیلئے چھوڑ کر اس فانی دنیا سے جاتا ہے۔ چنانچہ سابقہ انبیاء علیہم السّلام کے تبرکات نبی آخرالزمان حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم تک پہنچے اور ہمارے نبی آخرالزمان صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کے بعد یہ میراث آپ کے اوصیا کے پاس منتقل ہوتے رہے۔ جو امیر المومنین مشکل کشائے عالم حضرت علی ابن ابی طالب علیہ السّلام سے سلسلہ بہ سلسلہ حضرت قائم آل محمد امام زمانہ حجت خدا مہدی علیہ السّلام تک پہنچے۔ جو آج بھی اُن کے پاس موجود ہیں۔

ان تبرکات کی وجہ سے ہمارے امام زمانہ حضرت امام مہدی علیہ السّلام بانگ دہل یہ اعلان کریں گے کہ میں ہی اصلی اور حقیقی انبیاء علیہم السّلام کا وارث ہوں۔ اگر میرے علاوہ کوئی اور وارث یا مدعی ہو تو انبیاء علیہم السّلام کے جملہ مخصوص تبرکات میں سے کوئی ایک بھی تبرک پیش کر کے دکھائے جو ان انبیاء علیہم السّلام کو خالق کائنات کی طرف سے ملے تھے۔

1 - غیبت نعمانی حضرت امام زمانہ علیہ السّلام کے متعلق حضرت امام محمد باقر علیہ السّلام علم نبوتؐ کے پانچویں تاجدار نے فرمایا کہ حضرت قائم آل محمد علیہ السّلام کے پاس پرچم سرکار رسالت حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم، حضرت سلیمان علیہ السّلام کی مبارک انگشتری اور حضرت عیسیٰ علیہ السّلام کا عصا اور پتھر ہوگا۔

2 - حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام علم نبوت کے چھٹے تاجدار سے روایت منقول ہے کہ جنگ بدر میں حضرت جبرئیلؑ سرکار رسالت حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کے پاس ایک پرچم لے کر آئے جسے سرکار مآب صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم نے کھولا اور اس کو دیکھا پھر امیر المومنین حضرت علی ابن ابیطالب علیہ السّلام کو پرچم عطا کر دیا۔

امیر المومنین حضرت علی ابن ابیطالب علیہ السّلام نے اس پرچم کو بڑی حفاظت سے اپنے پاس رکھا اور جنگ جمل میں کھول کر لہرایا۔ تھوڑی دیر کے بعد پھر اس کو لپیٹ کر رکھ لیا یہ عظیم پرچم آج بھی ہمارے پاس موجود ہے اور قیامت تک ہمارے قائم کے پاس رہے گا۔ اس پرچم کو امام آخرالزمان حضرت مہدیؑ وقت ظہور لہرائیں گے۔

حضرت سلیمان علیہ السّلام کی انگشتری کی خاصیت یہ تھی کہ جب آپؑ اس انگشتری کو اپنے دست مبارک میں پہنتے تھے تو ہر چیز آپ کیلئے مسخر ہو جاتی تھی اور اب بھی یہ خاصیت ہے جہاں تک حضرت موسیٰ علیہ السّلام کے عصاء اور پتھر کا تعلق ہے تو ان دونوں چیزوں کا تذکرہ قرآن کریم میں موجود ہے۔ عصاء موسیٰ علیہ السّلام جنت کے درخت آس کی شاخ ہے جو حضرت جبرئیلؑ نے حضرت موسیٰ علیہ السّلام کو مدین میں داخل ہوتے وقت عطا کی تھی۔ جب زمین پر عصائے موسیٰ علیہ السّلام سے ضرب لگائی جاتی تھی تو زمین سے میٹھے پانی کے چشمے پھوٹنے لگتے تھے۔ یہ ایک قسم کا متبرک پتھر ہے۔

3 - غیبت نعمانی کے سلسلہ میں حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام سے ایک روایت مروی ہے کہ آپؑ نے یعقوبؓ ابن مسیعب سے ارشاد فرمایا میں تم کو قائم آل محمدؑ کی وہ قمیض دکھاؤں جس کو آپ جناب اپنے ظہور کے وقت زیب تن کئے ہونگے۔ یعقوبؓ نے عرض کی مولا ضرور دکھایئے امام علیہ السّلام نے ایک چھوٹا سا صندوقچہ منگوایا اُسے کھولا۔ اس میں ایک کھدر نما موٹے کپڑے کی قمیض اُٹھائی جس کی دائیں آستین پر خون کے دھبے تھے۔ امام جعفر صادق علیہ السّلام نے ارشاد فرمایا یہ وہ قمیض ہے جس کو جنگ اُحد میں سرکار رسالت مآب حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم نے زیب تن کیا تھا اور سرکار رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کے دندان مبارک اس جنگ میں شہید ہوئے تھے۔ یہ خون اس وقت کی نشانی ہے۔ ہمارے قائم علیہ السّلام کے جسم پر بوقت ظہور یہی قمیض ہوگی۔ یعقوبؓ کہتے ہیں کہ میں نے اس مبارک اور

نایاب قمیض کو بوسہ دیا اور اس خون مبارک کے دھبہ والے حصے کو اپنی آنکھوں سے لگایا۔

4 - اکمال الدین کے ارشاد کے مطابق حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نے مفضل سے دریافت کیا۔ کیا تم کو معلوم ہے کہ پیغمبر حضرت یوسفؑ کی قمیض کیسی تھی۔ مفضل نے عرض کی مولا مجھ کو نہیں اس کا علم۔ امام جعفر صادق علیہ السلام نے ارشاد فرمایا جب نمرود نے آگ جلائی تھی اور حضرت ابراہیم علیہ السلام کو آگ میں ڈالا جانا تھا اُس وقت حضرت جبرائیل علیہ السلام وہ قمیض لائے تھے جسے حضرت ابراہیم علیہ السلام نے پہن لیا تھا۔ جس کے نتیجہ میں آپ کو اُس وقت کی آگ نے کوئی نقصان نہ دیا اور نہ ہی بعد میں شدت کی سردی آپ کو متاثر کر سکی۔ جب آپؑ کا وقت رحلت اس فانی دنیا سے قریب آیا تو آپؑ نے اس مبارک قمیض کو بطور تعویذ حضرت اسحاق علیہ السلام کے بازو پر باندھ دیا تھا۔ جناب اسحاق علیہ السلام نے دمِ آخر حضرت یعقوب علیہ السلام کے بازو پر باندھ دیا اور حضرت یعقوب علیہ السلام نے حضرت یوسفؑ کے بازو پر آپ کی ولادت کے بعد باندھ دیا۔ مفضل نے پھر عرض کیا سرکار حجت خدا میرے امامؑ اب وہ قمیض کہاں ہے۔

امام جعفر صادق علیہ السلام نے ارشاد فرمایا کہ جواب اس امانت کے اہل ہیں اُن کے پاس موجود ہے جو بعد ظہور قائم آلِ محمد علیہ السلام کے پاس ہوگی اور وہاں اس بات کا یقین رکھنا کہ جو کچھ تبرکات انبیاء علیہ السلام کے پاس تھے۔ وہ سب کچھ ہم آلِ محمد علیہ السلام کے پاس آج اور اس وقت بھی موجود ہیں۔

5 - غیبت نعمانی کے متعلق حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام علم نبوت کے چھٹے تاجدار نے مزید ارشاد فرمایا کہ حجت خدا حضرت قائم آلِ محمد علیہ السلام کے جسم پر بوقت ظہور وہی قمیض ہوگی جس کا ذکر پہلے آ چکا ہے۔ لیکن اس کے ساتھ ساتھ آپ کے پاس سحاب نامی عمامہ، سرکار رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اس عمامہ کے ساتھ آپ صلعم کی زرّہ اور تلوار بھی ہوگی۔

6 - اکمال الدین کی روایت کے مطابق حضرت امام محمد باقر علیہ السلام نے ارشاد فرمایا کہ عصائے موسیٰ علیہ السلام حضرت آدم علیہ السلام کے پاس تھا جب جناب شعیب علیہ السلام کے پاس آیا پھر جناب موسیٰ علیہ السلام کو ملا اور آخر میں سلسلہ بہ سلسلہ ہوتے ہوئے سرور انبیاء صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی وساطت سے ہم تک پہنچا جو آج بھی ہمارے پاس محفوظ ہے اور اسی طرح اس عصاء کی لکڑی آج بھی سرسبز ہے جس طرح روز اوّل اسے درخت سے کاٹا گیا تھا۔ اگر اُسے بلوایا جائے تو گویا ہو جاتا ہے۔ یہ عصاء ہمارے آخری امام حضرت قائم آلِ محمد علیہ السلام کے پاس ہوگا آپ بھی اس عصائے مبارک سے وہی کام لیں گے۔ جو حضرت موسیٰ ابن عمران علیہ السلام لیا کرتے تھے۔

بحوالہ کتاب (الامام المہدیؑ) حکیم ظفر اقبال جعفری سلطان الافاضل چکوال

# مجرّب نقوش

## سختی اور غم سے نجات کیلئے

اسماء الحسنیٰ سے اسم "لطیف" انسان کے رنج و غم اور سختی کو دور کرنے کیلئے بہت زود اثر ہے۔ اس اسم کے ذکر سے اللہ کریم اس کے ذاکر کا رنج و غم اور سختیاں جلدی دُور فرماتا ہے جو اسم لطیف کا لطف خفی ہے اور عقل کے ادراک سے پوشیدہ انعام ہے۔ کم سے کم 160 بار "یا لطیف" روزانہ پڑھنا چاہیے لیکن ضروری ہے کہ اس کا نقش مربع مشک و زعفران، آب گلاب اور کانے کے قلم سے مخصوص وقت شمس و زحل کی تثلیث یا تسدیس میں لکھ کر پاس رکھیں تو سب لوگ حامل نقش پر مہربان ہو جائیں۔



## خوف حاکم و ظالم

شیخ شرف الدین بونی نے اپنی مشہور و قدیم کتاب الغطیم میں تحریر فرمایا ہے کہ اگر حاکم کا خوف ہو یا کسی ظالم نے تنگ کر رکھا ہو تو اس نقش مکرم کو بالخصوص زہرہ و مشتری کی تثلیث یا تسدیس میں مشک و زعفران، عرق گلاب اور کانے کے قلم سے لکھ کر پھر اس پر گیارہ مرتبہ (بسم اللہ الرحمٰن الرحیم) گیارہ مرتبہ (لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ) اور گیارہ مرتبہ (کٓھٰیٰعٓصٓ حٰمٓعٓسٓقٓ) مع اوّل و آخر دُرود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھیں اور اپنے مقصد کی دُعا مانگیں۔ نقش موم جامہ کر کے پاس رکھیں اور پڑھنے کا عمل روزانہ بعد نماز صبح جاری رکھیں۔



سیّد شہزاد حسین بخاری
شہزاد مجالس سی ڈی سنٹر
محلہ سادات، شین باغ خورد، ضلع اٹک۔ فون: 057-2010732, 0321-5291396

منجم و جفار سید حسن حیدر زیدی فون 021-4225525
R-39 کرسٹل کاٹیج بالمقابل سپارکو سیکٹر A-22، سکیم 33 کراچی۔
رابطہ شام 4 تا 8 بجے تک فون 021-4988582

# 2007ء کی دنیا

## 21 ویں صدی کا سال 2007ء شروع ہوگیا

یہ بات قابلِ ذکر ہے کہ جو عدد 3 سے تقسیم ہوتا ہے وہ انقلابی عدد کہلاتا ہے۔ 1857ء غدر سے لیکر 2001ء افغانستان اور امریکہ کی جنگ تک تقریباً جتنے بھی واقعات ہورہے ہیں۔ ان کے سن دیکھ لیں سب 3 سے تقسیم ہورہے ہیں۔ مثلاً 3=1+2=(1+8+5+7=21=1857)۔

21 عدد بنا (7=21÷3) کل عدد جمع کر کے 3 سے تقسیم ہوگیا۔ لہٰذا 2007ء بھی قتل و غارت گری، زلزلے، طوفان اور پوری دنیا کیلئے بھی تباہ کن اور آفات کا سال ہوگا۔ اموات بہت زیادہ ہوں گی خواہ کوئی بھی طریقہ ہو (3=9=3÷9=2007)۔

ہوائی حادثات، آفت ناگہانی، ریل کے حادثات، گاڑیوں کے تصادم اور اس طرح کے دوسرے حادثات مثلاً بموں کے دھماکے، خودکش حملے، ذاتی دشمنیوں کے سلسلے میں قتل ایک عام سی بات ہوجائے گی۔ اہم شخصیات کے قتل اور طبعی اموات ہوں گی۔ ان باتوں کا عنوان 2006ء سے شروع ہوچکا ہے۔

**پاکستان:** 2007ء پاکستان کیلئے پیچیدہ سال ہوگا۔ انتخابات ہوں گے۔ 2006ء کے اثرات 2007ء پر بھی مرتب ہونگے۔ جنرل مشرف صاحب کیلئے ایک چیلنج کا سال ہوگا۔ بہر حال وہ وردی میں رہنا پسند کریں گے اور چیف ایگزیکٹو کا عہدہ ہی ان کو منفعت بخشے گا۔ جنرل مشرف صاحب کو اپنے ارد گرد کے ماحول پر گہری نگاہ رکھنی ہوگی۔

حزبِ اختلاف سے جنرل مشرف صاحب کے 2007ء میں ذاتی اختلافات بڑھیں گے۔ 2007ء میں پاکستان کو بیرونی ممالک سے کوئی خطرہ نہیں ہوگا البتہ اندرونی خلفشار کی سی کیفیت اور بے یقینی کی فضا رہے گی۔

جنرل مشرف صاحب کو اپنے ماتحت لوگوں پر بھی نظر رکھنی ہوگی اور باخبر رہنا پڑے گا اور ان کے زیرِ اثر عسکری قوتوں پر کڑی نظر رکھنا پڑے گی۔ 2007ء میں صدر مشرف صاحب کو اپنے لئے اہم فیصلے کرنا پڑیں گے۔ سیاسی جماعتوں کا بھی احتساب ہوگا۔ بہت سے لیڈر نااہل قرار دیئے جائیں گے۔ حزبِ اختلاف کے مختلف لیڈروں کی کرپشن، حیثیت سے زیادہ اخراجات اور آمدنی کے ذرائع قوم پر واضح کیے جائیں گے۔

نیب کو خود مختار ادارہ بنا دیا جائے گا اور نیب میں تبدیلی لائی جائے گی۔ ریٹائرڈ گورنمنٹ افسران وہ چاہے وفاق کے ہوں یا صوبائی ان کی خفیہ چھان بین ہوگی اور ان کے بنگلے، پلاٹس کسی کے نام سے اُنھوں نے منتقل کیے ہوں قوم پر آشکار کردیئے جائیں گے۔ بہت سے سیاسی اور مذہبی لیڈروں کو الیکشن کمیشن کے ذریعے نااہل قرار دیکر انتخابات سے روک دیا جائے گا۔

مذہب کے نام پر سیاست کرنے والوں کے خلاف کاروائی کی جائے گی۔ پولیس کے اختیارات میں اضافہ ہوگا اور مذہب کے نام پر دہشت گردی کرنے والوں کو سخت ترین سزا دی جائے گی اور اس قانون کو اسمبلی سے پاس کروایا جائے گا۔

بے نظیر بھٹو صاحبہ علم الرمل کے مطابق تذبذب کا شکار ہیں کہ پاکستان آؤں یا نہیں کیونکہ آنے کی صورت میں 2007ء میں حالات ان کیلئے ان کی پالیسی کے تحت بہتر یا بدتر ہوسکتے ہیں یہ ان کی فکر پر منحصر ہے۔ نواز شریف صاحب کا آنا ناممکن نظر آتا ہے۔ بے نظیر بھٹو اور نواز شریف صاحب کو الیکشن کمیشن انتخابات میں حصہ لینے سے روکنے کی کوشش کرے گا۔

2007ء میں بھی مہنگائی میں اضافہ ہوگا۔ البتہ 2007 جون میں بجٹ میں عوام کیلئے کچھ فلاحی کام کئے جائیں گے۔

ملک کی اقتصادی صورتِ حال بہتر رہے گی۔ 2007ء میں بھی سٹاک مارکیٹ میں کافی اُتار چڑھاؤ رہے گا۔ چھوٹے سرمایہ کار پریشان رہیں گے۔ 2007ء ایک ایسا سال ہے کہ جس میں حزبِ اختلاف اور حزبِ اقتدار میں رسہ کشی، ذہنی تناؤ اور ایک دوسرے کی مخالفت عروج پر رہے گی۔ حزبِ اختلاف الیکشن کے نتائج کو قبول کرنے سے انکار کرے گی۔ مگر آخر میں اپنی شکست کو تسلیم کرلے گی۔ بہر صورت 2007ء پاکستان اور دنیا کے بیشتر ممالک کیلئے غیر یقینی سال ثابت ہوگا۔

**امریکہ:** امریکہ کا جنگی جنون اپنے منطقی انجام کو پہنچ رہا ہے اور اس جنگی جنون کی وجہ سے اپنے ملک یعنی امریکہ کو نقصان پہنچا رہا ہے۔ امریکہ کی اقتصادی صورت حال بد سے بدتر ہوتی چلی جائے گی۔ دنیا کے بیشتر ممالک اور قومیں صدر بُش کے خلاف ہوجائیں گی۔ امریکی صدر جو دنیا کو فتح کرنے کا خواب دیکھ رہے ہیں وہ عنقریب خود مفتوح ہوجائیں گے۔ ان کو مستقبل میں خود پریشانیوں کا

سامنا کرنا پڑے گا اور ان کی پالیسیاں خود ان کے گلے میں پڑ جائیں گی۔ امریکی عوام اپنے صدر کی مخالفت کریں گے۔

**افغانستان:** 2006ء کی طرح 2007ء میں بھی افغانستان کی صورت حال وہی رہے گی البتہ انتہا پسند تنظیموں کے خلاف آپریشن جاری رہے گا۔

**عراق:** عراق میں عوام اور فوج کے درمیان جھڑپیں جاری رہیں گی۔ امریکی فوج کا انخلا شروع ہو جائے گا اس کے علاوہ دیگر ممالک کی فوجیں بھی واپسی اختیار کرنے پر مجبور ہو جائیں گی۔ 2007ء میں عراق پر تشدد کے واقعات رونما ہوتے رہیں گے۔ صدام حسین اگرچہ مر چکے ہیں مگر نام نہاد صدام حسین کو پھانسی دی جائے گی۔

**اسرائیل:** اسرائیل اپنی جدید قوت کے باوجود جو قوت اور طاقت امریکہ اور برطانیہ نے دی ہیں عرب، شام اور ایران پر غلبہ حاصل نہیں کر سکے گا اور وہاں امریکی قوت کو دنیا کے سامنے جوابدہ اور شرمندہ ہونا پڑے گا۔

برطانیہ کے اندر خلفشار میں اضافہ ہوگا۔ غیر ملکیوں کو پریشان کیا جائے گا۔ 2006ء کی طرح 2007ء میں ٹونی بلیئر ذہنی پریشانی اور انتشار کا شکار رہیں گے۔ ان کی عالمی پالیسی کو ان کے عوام رد کر دیں گے۔

**کشمیر:** کشمیر کا مسئلہ حل ہوتا ہوا نظر نہیں آتا انڈین گورنمنٹ اپنی ہٹ دھرمی پر قائم رہے گی کبھی کبھی وہاں تشدد جاری رہے گا۔

**ہندوستان:** ہندوستان، پاکستان سے ہر قسم کے روابط تجارت، آمد و رفت تمام باتوں پر آمادہ ہو جائے گا۔ مگر کشمیر کو حق خود ارادیت اس لئے نہیں دے رہا کہ اس کے بہت سے صوبے الگ ہو جائیں گے اور وہ صوبے بھی حق خود ارادیت مانگیں گے۔ 2007ء میں ہندوستان کی ساکھ کو عالمی اعتبار سے نقصان پہنچے گا۔ عوام حکومت کی پالیسیوں پر تنقید کریں گے۔ کرپشن کے کیس عوام کے سامنے آئیں گے۔

**ایران:** ایران انشاء اللہ مستحکم رہے گا۔ 2006ء کی طرح 2007ء میں بھی ایران اپنی بات پر قائم رہے گا اور جوہری توانائی کے جتنے بھی مقاصد ہیں حاصل کر لے گا۔ اسرائیل اور امریکہ اب ایران سے مذاکرات پر آمادہ ہو جائیں گے۔ مستقبل میں ایران ایک بہت بڑی قوت بن کر اُبھرے گا اور انشاء اللہ اپنے تمام جائز حقوق حاصل کر لے گا۔ اگرچہ ایران کو الزامات کا سامنا کرنا پڑے گا۔ مگر ایران ان سب الزامات کا بھرپور جواب دے گا اور دنیا کی زمین پر بڑی طاقتیں ایرانی صدر سے گھبرائیں گی۔ (منجم حسن حیدر زیدی)

## تسبیح جناب فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا

### فیوض برکات کے لئے مجرب عمل

| | |
|---|---|
| ۴۰ یوم (۲) نوافل جناب خاتون جنت بجالائیں ۹ تسبیح روزانہ جناب فاطمہ الزہرا سلام اللہ علیہا | تسبیح جناب فاطمہ الزہرا: اللہ اکبر ۳۴ بار، الحمد للہ ۳۳ بار، سبحان اللہ ۳۳ بار |

دن رات کثرت سے دُرود شریف جناب سیدہ طاہرہ کے حضور ہدیہ کریں۔ اس محبت اور عقیدت سے پڑھیں کہ آنسو جاری ہو جائیں آپ کی روحانیت اس قدر بلند ہو کہ آپ اپنے کانوں سے سلام کا جواب سُن سکیں۔

### زیارت جناب سیدہ الکونینؑ

۱ - سلام ہو آپ پر اے کنیزِ خدا، ۲ - سلام ہو آپ پر تمام مومنینؑ کی والدہ اے فاطمہ الزہراؑ، ۳ - سلام ہو آپ پر اے بنتِ رسولؐ خدا و جناب خدیجۃ الکبریٰ ۴ - سلام ہو آپ پر اے تمام جہانوں کی عورتوں کی سردار، ۵ - سلام ہو آپ پر امیر المومنین علیؑ کی زوجہ، ۶ - سلام ہو آپ پر جناب خاتون جنت ۷ - سلام ہو آپ پر اے ہماری آقا زادی

**حل المشکلات** جب آپ گھر سے باہر نکلیں جناب سیدہ فاطمۃ الزہراؑ کی ذات اقدس پر سلام پڑھیں۔ آپ اللہ کی حفظ و امان میں ہو جائیں گے جب بھی سخت مصیبت اور انتہائی مشکل ہو۔ نماز حاجت ۲ رکعت نماز سیدہ فاطمۃ الزہراؑ بجالائیں۔ فوری مشکل حل ہوگی۔ کسی افسر کے پیش ہونا ہو، کوئی مشکل امتحان ہو، آپریشن کے لئے ہسپتال میں ہوں۔ الغرض آپ مصیبت میں گرفتار ہوں۔ آقا زادی کے حضور ۱۴ سلام پیش کریں۔ پتھر موم ہو جائیں گے، پہاڑ رائی بن جائیں گے، مصیبت فوری ٹل جائے گی۔

رزق میں اضافہ، اولاد نیک، مصیبتیں دُور، رنج و غم ختم اور سکون قلب حاصل کرنے کے لئے سب برادران ایمانی اس عمل سے بھرپور فائدہ اُٹھائیں۔

دُعا گو: شیخ ارشد علی نیو ولائیت دی ہٹی عارف والا فون: 0457-835883

**تجزیہ:** 2007ء پاکستان کے اعتبار سے غیر یقینی صورت حال سے دوچار رہے گا۔ سیاسی اعتبار سے حیرت انگیز تبدیلیاں رونما ہوں گی۔ 2007ء ماہ جون کے بعد کچھ باتیں ایسی ہوں گی کہ لوگ حیران رہ جائیں گے۔ فوجی اور عسکری قوتیں مستقبل میں کسی بھی علاقے کو علاقہ غیر نہیں رہنے دیں گی۔ پاکستان میں ہر جگہ ہائیکورٹ، سپریم کورٹ کی بالادستی قائم کی جائے گی۔ خواتین کو ان کے تمام جائز حقوق دیئے جائیں گے۔ غیر فرسودہ اور ظالمانہ رسموں کا خاتمہ کر دیا جائے گا اور پورے ملک میں ایک ہی قانون رائج ہوگا۔ مورخہ 30/08/2006

بے شک اس نقش کی تاثیرات ایسی ہیں میرا پچیس برس سے مجرب ہے۔ اس نقش کا تفصیلی ذکر ہم نے اپنی کتاب فیوض جفر میں کیا ہے۔ مزید جفری تفصیل کیلئے میری کتاب آفتاب جفر (شائع کردہ افتخار بکڈپو) ملاحظہ فرمائیں۔ **نوٹ:** اگر آپ اپنے کسی سوال کا حل آئمہ اطہار علیہم السلام کے اس مقدس علم کی روشنی میں ہم سے معلوم کرانا چاہیں تو اپنا سوال، اپنا نام بمعہ نام والدہ ہمیں ارسال کریں اور ساتھ -/100 روپے فی سوال کے حساب سے فیس ارسال فرمائیں۔ انشاء اللہ ہم خالص جفری حل آپ کو بھجوادیں گے۔

پتہ برائے ڈاک وملاقات: عامل وجفار ایم غلام عباس اعوان سب آفس ہفت روزہ ایکشن، گجر مارکیٹ، نزد دفتر مارکیٹ کمیٹی جوہر آباد، ضلع خوشاب۔
فون: 0454-723737 موبائل: 0300-6011925, 0333-6801653 ملاقات کیلئے آنے والے فون پر وقت لیکر تشریف لائیں۔

# اسناد حدیثِ کساء و تائید

سیّد تصور حسین نقوی
ضمالہ چوآسیدان شاہ ضلع چکوال

## مستند ترین علماء کرام اور اصحاب معصومینؑ خصوصاً اصحاب رسولؐ

## اِنَّمَا یُرِیْدُ اللّٰهُ لِیُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ اَهْلَ الْبَیْتِ وَ یُطَهِّرَكُمْ تَطْهِیْرًا

کتاب عوالم وعلوم کی گیارہویں جلد میں شیخ جلیل مستند محدث وعلام حافظ شیخ عبداللہ بن نوراللہ البحرانی جنھوں نے حدیثِ کساء کے فضائل کے لب لباب کو سیّد ہاشم البحرانی سے اُنھوں نے جلیل القدر سیّد ماجد البحرانی سے اُنھوں نے شیخ حسن بن زین الدین شہید ثانی سے اُنھوں نے المقدس الاردبیلی سے اُنھوں نے علی بن عبدالعالی کرکی سے اُنھوں نے علی بن ہلال الجزائری سے اُنھوں نے شیخ احمد بن فہد الحلی سے اُنھوں نے شیخ علی بن الخازن الحائری سے اُنھوں نے شیخ ضیاء الدین علی بن شہید اوّل سے اُنھوں نے اپنے باپ سے اُنھوں نے فخر المحققین سے اُنھوں نے شیخ علامہ حلّی سے اُنھوں نے شیخ المحقق سے اُنھوں نے شیخ ابن نما حلّی سے اُنھوں نے شیخ محمد بن ادریس حلّی سے اُنھوں نے ابی حمزہ طوسی صاحب الثاقب سے اُنھوں نے شیخ جلیل محمد بن شہر آشوب سے اُنھوں نے طبری صاحب الاحتجاج سے اُنھوں نے شیخ جلیل حسن بن محمد بن الحسن طوسی سے اُنھوں نے اپنے باپ شیخ الطائفہ سے اُنھوں نے شیخ مفید سے اُنھوں نے شیخ ابن قولویہ قمی سے اُنھوں نے شیخ کلینی سے اُنھوں نے علی بن ابراہیم بن ہاشم سے اُنھوں نے اپنے باپ سے اُنھوں نے احمد بن محمد بن ابی نصیر برظی سے اُنھوں نے قاسم بن یحیٰی الجلا کوفی سے اُنھوں نے ابوبصیر سے اُنھوں نے ابان بن تغلب البلائی سے اُنھوں نے جابر بن یزید جعفی سے اور اُنھوں نے جابر بن عبداللہ انصاری سے حدیثِ کساء کی روایت کو اخذ کیا ہے۔ جو اصحابی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہیں اور مجاور اوّل حرم مطہر سیّد الشہدا حضرت امام حسین علیہ السلام بھی ہیں۔ جنھوں نے رسول کائناتؐ سے لیکر حضرت امام محمد باقر علیہ السلام تک معصومینؑ کی زیارت بھی کی اور اُن سے فیضیاب بھی ہوئے۔ لہٰذا مومنین ومومنات سے التماس ہے کہ کم از کم ہر شب جمعۃ المبارک کو حدیث کساء کی تلاوت فرما کر ثواب دارین حاصل کریں اس دُعا حدیثِ کساء کی تلاوت سے رزق میں برکت، بدن میں صحت گناہوں کی مغفرت اور روح میں تازگی پیدا ہوتی ہے اور دنیا اور آخرت کی حاجتیں پوری ہوتی ہیں نحوست دُور ہوتی ہے اور نیک اعمال کی طرف دل راغب ہوتا ہے اور جو جائز دُعا مانگی جائے وہ قبول ہوتی ہے۔ دُعا گو ہوں کہ خالق کائنات ہر مومن ومومنہ کو حدیث کساء کی تلاوت کی توفیق عطا فرمائے۔ **(اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّآلِ مُحَمَّدٍ)**

# عمل حدیث کساء

باوضو ہو کر ہر روز بعد از نماز عشاء اوّل آخر دُرود پاک کی ایک تسبیح پڑھ کر دُعا حدیث کساء کی تلاوت کریں اور تلاوت کے دوران کسی سے گفتگو نہ کریں صدق دل سے پنجتن پاک کا واسطہ دے کر بارگاہ الٰہی سے دُعا کریں انشاء اللہ تعالیٰ چالیس دن مکمل نہ ہوں گے کہ ہر مومن ومومنہ کی دُعا قبول ہوگی کیونکہ یہ دُعا واحد ایسی دُعا ہے کہ اس کے آخر میں حضرت مولائے مشکل کشاء امام المتقین امیر المومنین علی ابن ابی طالب علیہ السلام نے فرمایا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اگر اس ذکر پاک کے پڑھنے کی اتنی فضیلت ہے تو مجھے کعبہ کے پروردگار کی قسم میں بھی کامیاب ہو گیا اور میرے شیعہ بھی دنیا و آخرت میں کامیاب ہونگے۔ لہٰذا محبانِ آل محمد حدیث کساء کو باترجمہ پڑھیں اور مطالب دُعا و آخرت سے مستفید ہوں۔ امام زمانہؑ آپ کے حامی وناصر ہوں۔

آغا حسنین احمد عائل

آغا ہاؤس چاچا بستی عقب قادریہ پٹرول پمپ
جی ٹی روڈ احمد پور شرقیہ ضلع بہاولپور
فون: 062-2015159 موبائل: 0300-6802983

# تسخیر کا جفری باموکل عمل

امامیہ جنتری لاہور میں ناچیز کے مضامین کی پسندیدگی کی وجہ سے آج دوبئی، عمان، سعودی عرب، ابوظہبی، شارجہ، کویت، بحرین، انڈیا، بنگلہ دیش، یوکے، سویڈن، ساؤتھ افریقہ، کینیڈا، امریکہ اور پاکستان کے بیس لاکھ سے زائد کرم فرماؤں کا مجھ خاکسار سے رابطہ ہے 11-03-2007 کو میں 64 برس کا ہو جاؤں گا۔ زندگی کا کچھ اعتبار نہیں اس لئے قارئین امامیہ جنتری کو ایسا آسان عمل ہدیہ کر جاؤں جو تا حیات ان کو کام دے۔ تسخیر کی تلاش میں دنیا سرگرداں ہے تسخیر عربی لفظ ہے قرآن مقدس میں اس کا ذکر ہے تسخیر کے لغوی معنی ہیں فرمانبردار بنانا، تابع کرنا۔ کسی کا دل اپنی طرف مائل کرنا۔ جفر کے معنی ہے حروف و نجوم کا وہ علم جو محمدؐ و آل محمدؐ سے منسوب ہے اس علم کے کئی لاکھ قوانین ہیں اگر کسی ایک قانون میں مہارت ہو جائے تو زندگی بھر کافی ہے۔ موکل کے معنی ہیں امانت دار فرشتہ جس کے ذمہ کوئی کام ہو۔

علم جفر کے لاکھوں قوانین میں سے ایک آسان قانون ظاہر و باطن کا ہے۔ مثلاً حرف الف (ا) کا ظاہر 1 اور باطن ل ف ہے۔ میں قارئین کی آسانی کیلئے اس عمل کو مکمل کرنے کی خاطر 28 حروف ابجد قمری کا ظاہر و باطن کا چارٹ بنا کر دے رہا ہوں۔

## ظاہر و باطن کی 3 اہم مثالیں:

اللہ = ال ل ہ = ل ف ام ام ا = ل ف = عَلِیٌ اِمَامًا
محمدؐ = م، ح، م، د = ی م ا ی م ال = 132 = اسلام
علیؑ = ع ل ی = ی ن ام ا = ایمان
یعنی اللہ کا باطن (عَلِیٌ اِمَامًا) محمد کا باطن اسلام ہے اور علی کا باطن ایمان ہے۔
بغیر اقرار امامت علیؑ معرفت الٰہی نہیں ملتی۔

## عمل تسخیر جفری باموکل:

مثلاً شخصیت، دولت، رزق، فتحیابی، رہائی، ترقی، شفا، دفع جادو، آسیب سحر دفع نظر بد، بخت کشائی اور جو بھی مقصد ہو اس کو لکھیں مثلاً کوئی چاہے کہ نرگس بنت سیما کو مسخر کرے تو مطلوبہ مع والدہ کے نام کو حروف میں پھیلا لیں۔(ن ر گ س ب ن ت س ی م ا) اب ہر حرف کے باطنی حروف لکھیں
ون ا اف ی ن ا ون ا ی ن ا ی م ل ف تمام حروف کے اعداد ابجد قمری سے حاصل کریں۔

477=110+50+1+60+1+56+1+60+81+1+56

باطنی حروف میں 6 نقاط ہیں۔ 477+6=483 اب انہی اعداد کا اسم الٰہی تلاش کریں حال ہی میں میں نے اللہ تعالیٰ کے 780 صفاتی اسماء تلاش کئے ہیں۔ جن کی نقل آپ بیس روپے کا ڈاک ٹکٹ بھجوا کر مفت طلب کر سکتے ہیں۔ 483 کا اسم اعظم (یَارَافِعُ السَّمآءِ) ہے۔ 483 کا اسم موکل ت، ف، ج یا تفجائیل بنتا ہے۔ مطلوبہ نرگس کے اعداد کے مطابق 330 بار یومیہ ورد کریں تو مطلوبہ 11 یا 21 یا 41 یوم میں مائل ہوگی ناجائز ہرگز نہ کریں۔ مذکورہ مثال کی عزیمت یوں بنے گی۔(اَجِبْ یَاتَفْجَائِیْلُ بِحَقِّ یَا رَافِعُ السَّاعۃ اَلعَجَلُ اَلسَّلَمۃ اَلْوَحَا) مطلوب کے دل میں ایسی لگن پیدا ہوگی جب تک نہ ملے گا چین نہ ہوگا۔ اسی طرح مطلوب دولت، رزق، فتحیابی، رہائی، ترقی، شفا، دفع جادو، آسیب سحر دفع نظر بد، بخت کشائیا کوئی بھی مقصد مقرر کیا جا سکتا ہے۔ یہ عمل میرے دل کا ٹکڑا تھا جو بیان کر دیا ہے۔

**نوٹ:** کوئی جزو سمجھ نہ آئے تو جوابی لفافہ خط سے رابطہ کریں۔ میری جانب سے ہر مومن مولائی مرد و عورت کو اس عمل کے کرنے کی اجازت ہے کوئی خوف و خطرہ اور رجعت نہ ہوگی۔

| ظاہر | باطن | ظاہر | باطن | ظاہر | باطن | ظاہر | باطن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ل ف | ح | ا | س | ی ن | ت ٹ | ا |
| ب پ | ا | ط | ا | ع | ی ن | ث | ا |
| ج چ | ی م | ی | ا | ف | ا | خ | ا |
| د ڈ | ال | ک گ | اف | ص | او | ذ | ال |
| ھ | ا | ل | ام | ق | اف | ض | او |
| و | او | م | ی م | ر ڑ | ا | ظ | ا |
| ز ژ | ا | ن | ون | ش | ی ن | غ | ی ن |

ابجد میں زیر زبر پیش شد مد کھڑی مد ہمزہ کا کوئی عدد نہیں ہوتا۔

# شہد اور دار چینی کا امتزاج، بہت ساری بیماریوں کا علاج

عدیلہ بابر رضوی کراچی

شہد اور دار چینی کا استعمال صدیوں سے کیا جا رہا ہے کیونکہ دونوں میں بے پناہ فوائد پوشیدہ ہیں جنہیں باہمی طور پر مختلف بیماریوں کے علاج کیلئے موثر سمجھا جاتا ہے خاص طور پر یونانی اور آیوویدک طریقہ علاج میں تو اس کی کہیں زیادہ اہمیت ہے۔ سائنسدان بھی اس بات سے اتفاق کرتے ہیں کہ شہد ایک مؤثر چیز ہے جس کے مابعد استعمال کسی قسم کے خطرناک اثرات بھی نہیں ہیں۔ مشرق میں تو برسہا برس سے شہد اور دار چینی کو ملا کر مختلف بیماریوں کا علاج کیا جاتا رہا ہے۔ بعض بیماریوں کیلئے شہد اور دار چینی کا استعمال جادو اثر ہوتا ہے۔ ہم اپنے قارئین کیلئے یہاں ایسی چند بیماریوں کا تذکرہ کر رہے ہیں جو کہ محض دار چینی اور شہد کو باہم ملا کر کھانے سے دُور ہو سکتی ہیں۔

**نقرس یا گٹھیا:** کسی پیالی میں ایک حصہ شہد اور دو حصے نیم گرم پانی ڈال کر اس میں ایک چائے کا چمچ دار چینی پاؤڈر حل کر لیں اور اس آمیزے کو جسم کے ان حصوں پر لگا کر مالش کریں جہاں کھنچاؤ کی کیفیت پیدا ہو رہی ہے۔ اگر اسے باقاعدگی سے استعمال کیا جاتا رہے تو یہ طریقہ خاصی حد تک مددگار ثابت ہو سکتا ہے خصوصاً ان مریضوں کیلئے جو انتہائی شدید نوعیت کے نقرس میں مبتلا ہیں۔

**سرطان:** جاپان اور آسٹریلیا میں ہونے والی ایک حالیہ تحقیق میں انکشاف کیا گیا ہے کہ شہد اور دار چینی کو معدے اور ہڈیوں کے سرطان میں استعمال کیا جا سکتا ہے۔ ان امراض میں مبتلا مریض ایک کھانے کا چمچ شہد لے کر اس میں ایک چائے کا چمچ دار چینی پاؤڈر ملائیں اور اسے ایک گلاس پانی میں حل کر لیں۔ ایک ماہ تک دن میں تین مرتبہ پینے سے مرض دُور ہو جائے گا۔

**کولیسٹرول:** دو کھانے کے چمچ شہد اور تین چائے کے چمچ دار چینی پاؤڈر کو 16 اونس پانی میں حل کریں جس کے پینے سے جسم میں موجود خون سے کولیسٹرول لیول دس فیصد تک کم ہو جائے گا تاہم اس کا استعمال ضرورت کے تحت دن بھر تواتر کے ساتھ کرتے رہیں۔

**امراض قلب:** ایک چمچہ شہد اور آدھا چمچ دار چینی پاؤڈر کا پیسٹ بنائیں اور اسے ڈبل روٹی کے سلائس پر لگا کر تواتر سے ناشتے میں استعمال کریں تو اس سے خون کی شریانیں کھلنے میں مدد ملے گی اور مریض ہارٹ اٹیک سے محفوظ ہو جائیں گے۔

**کیل مہاسے:** تین کھانے کے چمچ شہد اور ایک چمچ پسی ہوئی دار چینی لیکر پیسٹ سا بنالیں اور رات کو سوتے وقت اسے مہاسوں پر لگائیں۔ اگلی صبح نیم گرم پانی سے منہ دھولیں۔ اگر یہ عمل دو ہفتے تک ہر روز کیا جائے تو اس سے مہاسے کم ہو جائیں گے۔

**بالوں کا گرنا:** دنیا کے کسی بھی حصے میں بال گرنے کی بیماری عام ہے جس کیلئے بڑا آسان سا نسخہ یہ ہے کہ گرم زیتون کے تیل میں ایک کھانے کا چمچ شہد اور ایک چائے کا چمچ پسی ہوئی دار چینی شامل کر کے پیسٹ سا بنالیں اور اسے سر کے علاوہ بالوں پر لگائیں، 15 منٹ کے بعد سر دھولیں۔ یقینی طور پر کچھ دن کے بعد بال گرنا بند ہو جائیں گے۔

**ٹھنڈ کا اثر:** ایسے افراد جو عام طور پر ٹھنڈ کے اثرات قبول کر کے نزلہ زکام میں مبتلا ہو جاتے ہیں ایک کھانے کا چمچ نیم گرم شہد لے کر اس میں پاؤ چائے کا چمچ دار چینی پاؤڈر شامل کر کے مسلسل تین دن تک کھائیں جس سے کھانسی دُور ہونے کے علاوہ نزلہ زکام بھی ٹھیک ہو جائے گا۔

**منہ کی ناگوار بو:** جنوبی امریکہ میں لوگ عام طور پر ایک گلاس نیم گرم پانی بھر کے اس میں ایک چائے کا چمچ شہد اور دار چینی حل کر کے غرارہ کرتے ہیں اور کئے جانے والے اس عمل سے سارا دن سانس خوشگوار رہتی ہے۔

**دانت کا درد:** ایک چائے کا چمچ دار چینی پاؤڈر اور پانچ چائے کے چمچ شہد لیکر ملائیں اور اس پیسٹ کو درد کرنے والے دانت پر لگالیں۔ یہ عمل ہر روز دن میں تین مرتبہ اُس وقت تک کریں جب تک دانت کا درد ختم نہ ہو جائے۔

**بدھضمی:** پسی ہوئی دار چینی دو کھانے کے چمچ شہد پر چھڑک کر کھانے سے قبل استعمال کرنے سے تیزابیت کا خاتمہ ہو جاتا ہے اور انتہائی بھاری خوراک بھی آسانی سے ہضم ہو جاتی ہے۔

**معدے کی جلن:** شہد اور دار چینی کا باہم استعمال معدے کی جلن و خرابی کے علاوہ معدے کے السر کو دُور کرنے میں بھی معاون ثابت ہوتا ہے۔

**امراض سے بچانو کا مامون نظام:** ہر روز شہد اور دار چینی کا استعمال امراض سے بچاؤ کے مامون نظام کو طاقت بخشتا ہے اور جسم بیکٹیریا کے علاوہ وائرس کے حملوں سے بھی بچا رہتا ہے۔ شہد میں بہت بڑی مقدار میں وٹامنز اور آئرن کی موجودگی اسے دوسری غذاؤں سے کہیں بہتر اور موثر ثابت کرتی ہے۔ ان کا باقاعدگی سے استعمال خون میں سفید ذروں کو توانائی عطا کرتا ہے جو کہ بیکٹیریا اور وائرس کے حملوں سے لڑتے ہیں۔

ابن مظفر شیرازی

# امراض خون کا روحانی علاج

اے میرے ربّ میں آپ کا دل کی گہرائیوں سے ممنون ہوں کہ آپ نے مجھے اس سال پھر سرکار پنجتن پاکؑ کے تصدّق سے قارئین امامیہ جنتری سے ہمکلام ہونے کا موقع فراہم کیا "امراض خون کا روحانی علاج" حاضر ہے۔ مطالعہ اور استفادہ فرمائیں۔ انشاء اللہ ہمیشہ کی طرح اس بار پھر مضمون آپ کو پسند آئیگا اور خون سے متعلقہ امراض کا شکار خواتین وحضرات اس سے مستفید ہو کر شفا پائیں گے۔

صحت مند خون صحت مند زندگی کی ضمانت ہے۔ ایک مکعب ملی لیٹر خون میں پچاس لاکھ سُرخ ذرّات جبکہ چھ ہزار سفید ذرّات ہوتے ہیں۔ جن پر انسانی زندگی کا دارومدار ہے۔ انسانی وجود میں کم از کم پانچ کلو خون ہر وقت موجود رہتا ہے۔ شریانوں کے ذریعے خون تمام جسم کو سپلائی ہوتا ہے۔ چونکہ انسانی جسم کی صحت کا انحصار دُرست دوران خون پر ہوتا ہے اس لئے اگر نظام دوران خون میں ایک عرصہ تک کوئی نقص رہے۔ تو اس سے مختلف امراض جنم لیتے ہیں۔ جس سے متعلقہ صلاحیت کار میں کمی واقع ہوجاتی ہے۔ انیمیا، تھیلسیمیا، ہیموفیلیا، کلوروسز اور بہت سے دوسرے امراض اسی وجہ سے جنم لیتے ہیں۔

جیسے کہ اُوپر عرض کیا جاچکا ہے۔ صحت مند خون سے ہی صحت مند زندگی ظاہر ہوتی ہے۔ مندرجہ بالا امراض کے حامل افراد کے چہرے پیلے زرد، بے رونق اور عجیب سے ہوتے چلے جاتے ہیں۔ نظامِ دوران خون میں خرابی جس جگہ ہوگی۔ اسی جگہ کی صلاحیت کار متاثر ہوگی۔ مثلاً جگر درست کام نہ کر رہا ہو۔ یرقان یا ہیپاٹائٹس ہو چکا ہو۔ تو خون کا لیباٹری ٹیسٹ کر کے مرض کی نوعیت کا پتہ چلایا جاتا ہے۔ اسی طرح بخار اور کئی دیگر امراض کی نوعیت کا اندازہ کرنے کیلئے بھی خون ہی کا ٹیسٹ کیا جاتا ہے۔ خون اتنا اہم عنصر وجود ہے کہ اس کے جسم سے زیادہ خارج ہونے پر موت واقع ہوجاتی ہے۔

اسی طرح بلند فشار خون اور سُست فشار خون بھی نظام دوران خون میں نقص کے باعث ہی لاحق ہوتا ہے۔ حیض کی صورت میں جسم سے خارج ہونے والا فالتو خون اگر زیادہ مقدار میں نکلنا شروع ہوجائے۔ تو اس سے بھی رنگ پیلا اور جسم کمزور پڑ جاتا ہے۔

الغرض خون سے متعلقہ کوئی بھی مرض ہو۔ میرے اس مضمون سے استفادہ فرمائیں۔ بتصدق چہاردہ معصومینؑ کامل شفا ہوگی۔ کیونکہ کلام حکمت میں میرے مالک نے فرمایا ہے کہ ایسا کوئی مرض نہیں۔ جسکی شفا نہ ہو۔ جملہ امراض خون سے نجات کیلئے اعمال باکمال از کتاب حکمت پیش خدمت ہیں۔

**1** - سورۂ البقرہ مکمل معہ اوّل وآخر دُرود بر محمدؐ وآلِ محمدؑ ایک ایک تسبیح نوچندے منگل کے روز صبح پہلی ساعت میں پڑھ کر پانی پر دَم کریں۔ مریض روزانہ دو چار گھونٹ پانی نہار منہ پی لیا کرے۔ بوقت غسل چند قطرے ٹب میں ڈال کر غسل کیا جائے۔ کچھ عرصہ بعد انشاء اللہ کامل شفا ہوگی۔

**2** - سورۂ حمد نوچندی منگل کے روز صبح پہلی ساعت میں ستائیس تسبیحات معہ اوّل وآخر دُرود ایک ایک تسبیح پڑھ کر پانی پر دَم کرلیں، روزانہ رات سوتے وقت دو چار گھونٹ پانی پی لیا جائے اور چند قطرے چہرے پر مَل لیا کریں۔ کامل شفا ہوگی۔ انشاء اللہ

**3** - نوچندی منگل کو سورۂ حمد کے چار تعویذ تیار کریں، ایک تعویذ سے مریض غسل کرے۔ دوسرا تیل سرسوں میں ڈال کر محفوظ کریں۔ روزانہ جسم اور سر پر مالش کریں۔ تیسرا مریض کے گلے میں پہنادیں۔ جبکہ چوتھا تعویذ بوتل میں ڈال لیں اور روزانہ پانی پیا جائے۔ بتصدق بابِ مدینۃ العلم کامل شفا ہوگی۔ اس بات کا خاص خیال رکھیں۔ کہ تعویذ مریض کے عنصر کے مطابق اور بمطابق رفتار مطلوبہ تیار کرنا ہوں گے۔ مثلاً جس فرد کا عنصر آتشی ہے۔ اس کا تعویذ اس طرح تیار ہوگا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۶۵ | ۲۳۶۸ | ۲۳۷۱ | ۲۳۵۷ |
| ۲۳۷۰ | ۲۳۵۸ | ۲۳۶۴ | ۲۳۶۹ |
| ۲۳۵۹ | ۲۳۷۳ | ۲۳۶۶ | ۲۳۶۳ |
| ۲۳۶۷ | ۲۳۶۲ | ۲۳۶۰ | ۲۳۷۲ |

**4** - مریض کے قد کے مطابق سُرخ رنگ کے ڈورے کی گیارہ تاریں لیں اور اُن پر گیارہ ہی گرہ لگائیں۔ ہر گرہ میں درج ذیل آیت **111** مرتبہ بند کر

کریں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

یَاحَیُّ قَبْلَ کُلِّ شَیْءٍ یَاحَیُّ بَعْدَ کُلِّ شَیْءٍ

ڈور ابعد از ادائیگی صدقہ مریض کے گلے میں پہنادیں۔ ناصرف خون سے متعلقہ امراض سے شفا ہوگی۔ بلکہ تمام جسمانی کمزوری، بیماری کے بعد کی کمزوری اور بڑھاپے کی کمزوری میں بھی یہ گنڈا زبردست اثرات کا حامل ثابت ہوگا۔ اگر یہ گنڈا اشرف مریخ یا اوج مریخ میں تیار کرکے استفادہ کریں۔ تو کمال کے فوائد حاصل ہونگے۔ اس سے انسانی وجود لوہا بن جاتا ہے۔

5 - لوحِ شفاء الامراض شرف مریخ یا اوج مریخ میں تیار کرکے گلے میں پہن لینے سے ناصرف امراض خون سے شفاء ہوگی۔ بلکہ ہر طرح کی امراض سے چھٹکارہ ہوگا۔ صحت مثالی ہوگی۔ انسانی جسم ناصرف مضبوط ہوگا۔ بلکہ ہر طرح کی کمزوری سے نجات حاصل ہوگی۔ انشاء اللہ

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۱۶۸۲ | ۳۱۶۸۵ | ۳۱۶۸۸ | ۳۱۶۷۵ |
| ۳۱۶۸۷ | ۳۱۶۷۶ | ۳۱۶۸۱ | ۳۱۶۸۶ |
| ۳۱۶۷۷ | ۳۱۶۹۰ | ۳۱۶۸۳ | ۳۱۶۸۰ |
| ۳۱۶۸۴ | ۳۱۶۷۹ | ۳۱۶۷۸ | ۳۱۶۸۹ |

لوح شفاء الامراض

لوح کی پچھلی طرف درج ذیل آیات کندہ کی جائیں گی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْآنِ مَاھُوَ شِفَآءٌ (بنی اسرائیل 82)

وَّ رَحْمَۃٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ وَ لَا یَزِیْدُ الظّٰلِمِیْنَ اِلَّا خَسَارًا

اَللّٰہُ یَشْفِیْ عَنْدَہٗ بِلُطْفِہٖ

سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ (یٰسین 58)

مندرجہ بالا اعمال سے استفادہ حاصل کرنے کی عام اجازت ہے۔ اس التماس کے ساتھ کہ اپنی خاص دُعاؤں میں مجھے محترم آغا افتخار حسین، ہمارے والدین، جنتری کے بانیان، نگران مضمون نگاران اور قارئین کو ضرور یاد رکھیں۔ مولا کریم آپ سب پر خصوصی کرم فرمائے بتصدق پنجتن پاک مضمون کے ہر جزو کی وضاحت کی گئی ہے۔ پھر بھی وضاحت طلب امور کیلئے جوابی لفافہ سے رابطہ کرسکتے ہیں۔ ملاقات اور فون کیلئے جمعہ 3 بجے تا 7 بجے اتوار 11 بجے تا 7 بجے

ابن مظفر شیرازی فون: 042-5111015
ادارہ اصلاح عملیات وفیض روحانی 673/3/D-2 گرین ٹاؤن، لاہور۔

# عمل اُمِّ داؤد

عمل اُمِّ داؤد کے بارے میں روایتوں کا خلاصہ ہے کہ فاطمہ مادر داؤد ابن الحسن پسر زادہ حسن مجتبیٰ علیہ السّلام جناب صادق آلِ محمدؐ کی دایہ تھیں۔ جب محمد بن عبداللہ بن الحسن نے مدینہ میں خروج کیا اور منصور دوانقی کے لشکر نے ان کو قتل کیا اور ان کے بھائی محمد کو بھی شہید کیا۔ اور عبداللہ بن الحسن کو اور حسنی سادات کی ایک جماعت کو طوق وزنجیر میں قید کرکے مدینہ سے عراق لے گئے داؤد بھی ان میں سے تھے۔ فاطمہ مادر داؤد کہتی ہیں کہ ایک مدت تک داؤد کی کوئی خبر مجھ کو نہ ملی۔ میرا رنج و ملال بڑھتا گیا اور داؤد کی ملاقات سے بالکل مایوس ہوگئی اسی دوران میں نے سُنا کہ حضرت صادقؑ کا مزاج ناساز ہے میں آپ کی عیادت کو گئی۔ حضرتؑ نے داؤد کا حال دریافت کیا میں نے عرض کیا کہ داؤد تو عراق میں قید ہے اور میں اس کی ملاقات سے مایوس ہوچکی ہوں۔ آپ نے فرمایا کہ آپ اس دُعا سے کیوں غافل ہیں جو دُعائے استفتاح اور دُعائے اجابت و نجاح ہے اور اس دُعا سے آسمانوں کے دروازے کُھل جاتے ہیں اور اس کے پڑھنے والے کے استقبال کیلئے فرشتے آتے ہیں۔ پس حضرتؑ نے اس عمل کی ترکیب تعلیم فرمائی اور فرمایا کہ اس دُعا کی حفاظت کرو اور نااہل کو تعلیم نہ کرنا کیونکہ نہایت جلیل القدر ہے اور اس میں اسم اعظم ہے۔ دُعا تحفۃ العوام مقبول جدید مطبوعہ افتخار بک ڈپو میں درج ہے۔

اُمِّ داؤد کہتی ہیں کہ اس دُعا کا میں نے ماہ رجب میں جیسا کہ حضرتؑ نے فرمایا تھا عمل کیا اور سولہویں شب ماہ رجب بعد افطار روزہ و نماز عشاء تھوڑی دیر عبادت کرکے میں سوگئی خواب میں دیکھا کہ جناب رسول خداؐ فرماتے ہیں کہ مادر داؤد بشارت ہو تجھ کو جمیع ملائکہ اور مرسلین اور شہداء تیرے مددگار اور شفیع ہیں اور خوش ہو کہ حق تعالیٰ تیرے فرزند کا محافظ ہے اور بہت جلد وہ انشاء اللہ تیرے پاس آتا ہے میں خواب سے بیدار ہوئی تو داؤد میرے سامنے تھا اُس نے کہا کہ میں قید خانہ میں نہایت سختی سے طوق و زنجیر میں گرفتار تھا اور رہائی سے نااُمید تھا جب ماہ رجب کی ۱۵ تاریخ آئی تو میں نے خواب میں دیکھا کہ تم جاءنماز پر بیٹھی ہو اور تمہارے گرد کچھ بزرگ ہیں۔ جو تسبیح خدا میں مشغول ہیں ان میں سے ایک بزرگوار نے جن کے متعلق مجھے گمان ہوا کہ وہ میرے جدِّ امجد جناب رسالت مآبؐ ہیں۔ ارشاد فرمایا تجھ کو بشارت ہو کہ تیری ماں کی دُعا تیرے حق میں قبول ہوئی۔ جب میں خواب سے بیدار ہوا تو منصور دوانقی کے ہرکارے قید خانہ پر پہنچے اور مجھ کو طلب کیا اور رات ہی کو مجھ کو منصور کے پاس لے گئے۔ منصور نے حکم دیا کہ میری زنجیریں کاٹی جائیں اور دس ہزار درہم بھی دیئے اور ایک تیز رفتار اُونٹ پر سوار کرکے مجھے جلدی سے مدینہ بھجوادیا۔ عمل کا طریقہ تحفۃ العوام مقبول جدید مطبوعہ افتخار بک ڈپو میں تفصیل سے درج ہے۔

# گردہ، مثانہ، پتہ کی پتھریوں کا شافی علاج

بطفیل محمدؐ و آلِ محمدؐ گذشتہ دو برسوں سے میں قارئین امامیہ جنتری کو مختلف امراض کے شافی علاج کے متعلق بتلا چکا ہوں، جس میں 2005ء کی جنتری میں ہیپاٹائٹس بی سی کا موثر علاج اور 2006ء کی جنتری میں بواسیر خونی و بادی کا علاج شامل ہے جن افراد کو نسخہ تیار کرنے میں دقت ہوئی ان کو دوا بذریعہ پارسل روانہ کردی گئی۔ ان نسخہ جات سے شفایاب ہونے والے سینکڑوں افراد کے شکریہ اور دُعاؤں کے فون آئے امسال میں تیزی سے پھیلنے والے عنوان بالا کے مرض کے مجرب نسخہ جات اپنے پڑھنے والوں کے لیے تحریر کر رہا ہوں۔

**علامات پتھری** پیلوس میں بننے والی پتھری سے شدید قسم کا تشنجی درد ہوتا ہے جو کہ بطن کے عقب سے شروع ہو کر ناف تک جاتا ہے۔ حالب نالیوں میں پتھری کے پھنسنے سے پیشاب رک جاتا ہے۔ مثانہ کی پتھری سے ناف میں شدید درد ہوتا ہے۔ اس درد کا اثر پیشاب کی نالی سے لے کر حشفہ تک محسوس ہوتا ہے۔ علاوہ ازیں پیشاب کا ٹیسٹ کروانے سے مرض کی تشخیص ہو جاتی ہے اور الٹرا ساؤنڈ سے پتھری کا سائز بھی معلوم ہو جاتا ہے اگر اندر زخم بن جائے۔ تو پیشاب میں خون، پیپ کا اخراج مرض کی نشاندہی کرتا ہے۔

**اسباب پتھری** 1۔ ٹماٹر، پالک، میتھی، ساگ، املتاس اور کچے چاولوں کا بکثرت استعمال 2۔ پانی کم مقدار میں پینا 3۔ فاسفورس اور کیلشیم سے بھرپور غذائیں کھانا 4۔ پیشاب کو رُوکے رکھنا 5۔ امساک کی دوائیں بکثرت استعمال کرنا 6۔ صفرا کا بڑھنا شامل ہیں۔

**پرہیز** مرض کا سبب بننے والی غذائیں اور دوائیں کھانے سے اجتناب کریں۔ اور پتھری کے علاج کے دوران زیادہ لمبے، اونچی نیچی سڑکوں کے سفر اور ورزش سے پرہیز کریں۔

**نسخہ برائے پتھری گردہ، مثانہ و پتہ** سنگ دانہ مرغ، نمک سیاہ، جو کھار چار، چار تولے، سنگ یہود، سنگ سرماہی، تخم مولی، دال کلتھی، قلمی شورہ، چھ چھ تولے، زیرہ سفید، سہاگہ، ٹھیکری نوشادر، دارچینی دو دو تولے، گل داودی، سہانجنہ، ہیرا ہنگ ایک ایک تولہ، (سہاگہ اور ہیرا ہنگ بریاں کر کے شامل کریں) تمام ادویہ کو پیس کر باریک سفوف تیار کر لیں۔

**مقدار خوراک** آدھا چمچہ چائے والا صبح، دوپہر، رات

**جوشاندہ پتھری توڑ (گردہ و مثانہ)** دال کلتھی، پانچ چھٹانک، سرپھوکہ چار چھٹانک، گوگھرو دو چھٹانک، نمک سیاہ، ڈیڑھ چھٹانک۔ موٹی پیسوائی کروائیں۔ ڈیڑھ کپ پانی میں ایک چائے کا چمچہ ڈال کر پکائیں۔ جب پانی ایک کپ رہ جائے تب دوا کے ساتھ صبح، دوپہر، شام لیں۔

**جوشاندہ برائے پتہ پتھری** گل داودی، کلتھی، سونف، گوگھرو، مغز کھیرا، گلقند ایک ایک تولہ۔ سرپھوکہ چھ تولے۔ مندرجہ بالا طریقے سے جوشاندہ بنا کر استعمال کریں۔

۷۸۶

# صدری نقش برائے بیرون ملک

آج کل ہر کسی کی خواہش ہے کہ وہ بیرون ملک جائے۔ لیکن بعض خواتین و مرد حضرات کافی پیسہ بھی بیرون ملک جانے کیلئے خرچ کرتے ہیں مگر پھر بھی کسی وجہ سے نہیں جاسکتے ہیں۔ ان کیلئے مندرجہ ذیل نقش فائدہ مند ثابت ہوگا۔ اب تک سینکڑوں لوگوں کو یہ صدری نقش بنا کر دے چکا ہوں۔ اللہ تعالیٰ کی رحمت سے کامیابی ہوئی۔ طریقہ یہ ہے کہ نوچندی جمعرات کو ساعت مشتری میں اگربتی جلائیں پھر رجال الغیب پشت پر رکھ کر سورۂ اخلاص 313 مرتبہ پڑھ کر یہ نقش زعفران و عرق گلاب سے لکھیں اب تین سو پچاس روپے کی مٹھائی جو کہ عمل سے پہلے لے کر رکھی ہو پر حضرت امام حسینؑ کی نیاز دیں۔ خود بھی کھائیں اور معصوم بچوں میں بھی تقسیم کردیں اسی طرح نیاز روزانہ سات یوم تک دیں پھر نقش مبارک اپنے پاس رکھ لیں۔ انشاء اللہ اس نقش کے اثرات سات روز کے بعد شروع ہوجائیں گے۔

نقش مبارکہ یہ ہے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| رحمٰن کریم ۷۱۲۹ | حسنؑ حسینؑ ۷۱۳۲ | مغیث رحیم ۷۱۳۵ | علیؑ حق ۷۱۲۲ |
| علیؑ حق ۷۱۳۴ | مغیث رحیم ۷۱۲۳ | حسنؑ حسینؑ ۷۱۲۸ | رحمٰن کریم ۷۱۳۳ |
| حسنؑ حسینؑ ۷۱۲۴ | رحمٰن کریم ۷۱۳۷ | علیؑ حق ۷۱۳۰ | مغیث رحیم ۷۱۲۷ |
| مغیث رحیم ۷۱۳۱ | علیؑ حق ۷۱۲۶ | رحمٰن کریم ۷۱۲۵ | حسنؑ حسینؑ ۷۱۳۶ |

جبرائیلؑ — اسرافیلؑ — یا محمدؐ یا فاطمۃؑ — کہیعص — حمعسق

وکفی باللہ شہیدا محمد رسول اللہ

۷۸۶

# لوح شفائے امراض

اگر کوئی مرد یا عورت کسی مرض میں مبتلا ہو یعنی شوگر، کینسر، اختلاج قلب، خونی و بادی بواسیر، بخار، فالج ولقوہ، اولاد کا نہ ہونا، بانجھ پن، مرگی، موٹاپا، یرقان، بلڈ پریشر، ہیپاٹائٹس بی وسی کے علاوہ مہلک سے مہلک بیماریوں سے نجات حاصل کرنے کیلئے اس لوح شفائے امراض کو سفید کاغذ پر زعفرانی سیاہی سے لکھ کر یا چاندی پر کندہ کر کے پاس رکھیں اور روزانہ 110 مرتبہ پڑھیں

(بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا سَلَامُ يَا سَلَامُ يَا سَلَامُ يَا شَافِىْ يَا شَافِىْ يَا شَافِىْ يَا بَدِيْعُ يَا بَدِيْعُ يَا بَدِيْعُ يَا رَحِيْمُ يَا رَحِيْمُ يَا رَحِيْمُ يَا مُغِيْثُ يَا مُغِيْثُ يَا مُغِيْثُ يَا مُحَمَّدُ يَا فَاطِمَةُ يَا عَلِىُّ يَا حَسَنُ يَا حُسَيْنُ بِحَقِّ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَ بِحَقِّ يَا جِبْرَائِيْلُ يَا مِيْكَائِيْلُ يَا اِسْرَافِيْلُ يَا عِزْرَائِيْلُ يَا دَرْدَائِيْلُ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ) اور (اوّل وآخر 11-11 مرتبہ دُرودِ ابراہیمی) پڑھ کر شہد پر دم کر کے پانی میں گھول کر پی لیں۔ انشاء اللہ جو بھی مرض ہوگا جلد از جلد شفاء ملے گی۔ آزمائش شرط ہے۔

لوح شفا امراض یہ ہے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| محمد رسول اللہ | لا الہ الا اللہ | سلام کریم رحمٰن | شافی رحیم حفیظ |
| شافی رحیم حفیظ | سلام کریم رحمٰن | لا الہ الا اللہ | محمد رسول اللہ |
| لا الہ الا اللہ | محمد رسول اللہ | شافی رحیم حفیظ | سلام کریم رحمٰن |
| سلام کریم رحمٰن | شافی رحیم حفیظ | محمد رسول اللہ | لا الہ الا اللہ |

اللہ — فاطمۃ علیؑ حسنؑ حسینؑ

جبرائیلؑ میکائیلؑ اسرافیلؑ عزرائیلؑ

یہ اعمال الحاج آغا نثار احمد مرحوم بانی امامیہ جنتری کے نام کرتا ہوں۔ ان اعمال سے فیض اُٹھانے والے مدیر امامیہ جنتری مع متعلقین اور صاحب مضمون کو دُعائے خیر سے یاد کریں۔

محمد اسد اللہ سلیمانی — ماہر ستارہ شناس ادارہ روحانی علاج
مکان نمبر 193 محلہ الٰہی بخش کالونی مین بازار نزد برف والا کارخانہ جھنگ صدر کوڈ 35200

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# جادو کا قرآنی تدارک

از: رضیہ سلطانہ چوہان (عامل و منجم)
(معاون) دارالروحانیت کوٹ ادو ضلع مظفر گڑھ
پنجاب پاکستان
موبائل: 0321-6780277
فون: 066-2241973

## آزمودہ مجرب و صدری عمل قرآنی جس کی برکت سے پرانا سحر و جادو ہمیشہ کیلئے ختم ہو جاتا ہے۔ (انشاءاللہ)

**عزیز بہنو السلام علیکم!** ہمیشہ کی طرح اس مرتبہ بھی امامیہ کی عملی و عملیات بزم میں ایک خاص الخاص عمل صدری لیکر آئی ہوں۔ جیسا کہ دیکھا گیا ہے کہ ہمارے معاسرے میں سحر جادو گنڈہ وغیرہ کی ایک وباء چل نکلی ہے۔ جس سے کئی شرفاء اور عزت دار لوگ ر گھرانے انتہائی پریشان ہو چکے ہیں۔ روزمرہ کے مسائل میں بچوں کی تعلیم میں دلچسپی ختم ہو گئی ہے۔ بچیوں کے بروقت رشتے نہیں ملتے۔ شادیاں ناکام ہو گئی ہیں۔ روزگار کی بندش، پیچیدہ امراض، گھریلو جھگڑے، کاروبار میں نقصان، عدالتی مقدمات، ناجائز تہمت، زمین جائیداد کے تنازعات، خواتین میں پیچیدہ امراض، بچیوں میں نفسیاتی امراض۔ ایک اہم ترین مسئلہ یہاں بتاتی چلوں کہ سحر جادو کے زور پر عزت دار گھرانوں کی بچیاں کورٹ میرج کی طرف جا رہی ہیں۔ اور اپنے والدین اور خاندان کی عزت و ناموس کا بیڑا غرق کر رہی ہیں۔ متذکرہ بالا کیسز میں نوے فی صد کارستانی جادو کی ہے۔ اس کیلئے ایک مجرب ترین عمل پیش کر رہی ہوں۔ ضروری نہیں ہے کہ جو فرد یا خاندان جادو سے متاثر ہے یہ وہی اختیار کر سکتا ہے بلکہ یہ عمل ہر ایک کیلئے از حد ضروری ہے تاکہ کسی بھی قسم کی دشمنوں کی شرانگیزی سے محفوظ رہا جا سکے۔

ترکیب عمل: نوچندی جمعرات سے عمل شروع کریں۔ 1۔ درود شریف 36 مرتبہ 2۔ یا اللہ یا قادر یا قدیر یا غالب یا عزیز یا علی 36 مرتبہ 3۔ یا رحمٰن یا رحیم برحمتک یا ارحم الرحمین 36 مرتبہ 4۔ سورۃ الکوثر 36 مرتبہ 5۔ درود شریف 36 مرتبہ

یہ عمل اپنا معمول بنالیں سونے پر سہاگہ ہوگا۔ اگر آپ اس عمل خاص کی لوح مبارکہ خود بنالیں یا ادارہ سے حاصل کریں۔ اگر خود بنانا چاہیں تو پہلے حروف تہجی کی باموکل زکات مکمل کریں تاکہ کسی قسم کی رجعت نہ ہو۔ بصورت دیگر یہ لوح مجھ سے بنوا سکتے ہیں۔ لوح مبارکہ شرف قمر یا دیگر کواکب کی مبارک نظرات میں چاندی پر تیار ہوگی۔ لوح مبارکہ پر یہی عمل نوچندی شب جمعہ میں بوقت تہجد مکمل کر کے دم کریں۔ اور سفید ریشمی کپڑے میں بند کر کے گھر میں محفوظ جگہ پر رکھ دیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ حیرت انگیز خوشگوار نتائج کا ظہور ہوگا۔ اور آپ کی دعائیں بارگاہ رب العزت میں قبول ہوں گی۔

عکس لوح مبارکہ




نوٹ: ضرورت مند افراد نقش قرطاسی ادارہ سے مفت حاصل کریں۔ خط ہمراہ جوابی لفافہ (رجسٹرڈ) روانہ کریں۔

# لاعلاج بیماریوں اور مشکلات کا علاج بذریعہ صدقہ

انسان غیبی مدد اور غیبی طاقت کا طلبگار رہتا ہے۔ لاعلاج بیماریوں، دنیاوی مشکلات و پریشانیوں سے چھٹکارہ اور رزق و کاروبار میں بہتری یا اضافہ کا خواہش مند ہوتا ہے۔ جس کا حل راہ خدا میں صدقہ ہے اور صدقہ کی عجیب و غریب اہمیت ہے۔ صدقہ کے بارے میں معصومین علیہم السلام کے مختصر ارشادات قارئین گرامی کی خدمت میں پیش ہیں۔ جن سے استفادہ فرمائیں اور حقیر کو دعاؤں میں یاد رکھیں۔

☆ امام جعفر صادقؑ کا ارشاد گرامی ہے کہ حقیقی مومن وہ ہے جو اپنے مال سے محتاجوں کی مدد کرتا ہے۔ ☆ ارشاد نبویؐ ہے کہ پوشیدہ طور سے دیا ہوا صدقہ خدا کے غضب کو بجھاتا ہے۔ ☆ حضرت علیؑ کا ارشاد ہے صدقہ دیکر اپنے ایمان کے مالک بن جاؤ۔ ☆ امام جعفر صادقؑ کا ارشاد ہے کہ سرکار ختم المرسلین نے حکم دیا کہ لوگو! صدقہ نکالا کرو اس سے تمہاری آمدنی میں اضافہ ہوگا۔ ☆ ارشاد نبویؐ ہے کہ بہترین ہاتھ وہ ہے جو اپنے مال کو راہ خدا میں خرچ کرے۔ ☆ ارشاد نبویؐ ہے صدقہ وبائی امراض حرکت قلب بند ہونے اور حادثات سے بچاتا ہے۔ ☆ ارشاد نبویؐ ہے صدقہ دیا کرو جہنم سے چھٹکارہ پاؤ گے۔ ☆ ارشاد نبویؐ ہے کہ انسان کا بہترین مال و ذخیرہ صدقہ ہے۔ ☆ سرور دوجہاں کا ارشاد ہے کہ صدقہ خدا کے غیظ و غضب سے بچاتا ہے۔ ☆ حضرت علیؑ کا ارشاد ہے کہ خدا نے تجھے جو کچھ دیا ہے اس میں سے اس کی راہ میں صرف کرو۔ خدا کی راہ میں خرچ کرنے والے کو مجاہد کا مرتبہ ملتا ہے۔ ☆ حضرت علیؑ کا ارشاد ہے کہ سخاوت و بخشش ناموس کی نگہبان ہے۔ ☆ شافع محشر کا ارشاد ہے صدقہ دینے والوں کو قبر کی گرمی نہیں ستائے گی۔ ☆ حضرت رسول خداؐ کا ارشاد ہے کہ قیامت کے دن زمین آگ کی طرح دہک رہی ہوگی مگر مرد مومن پر سایہ ہوگا اس سائے کو دیئے ہوئے صدقہ کی کرامت جانو۔ ☆ سرکار نبی اکرمؐ کا فرمان ہے کہ صدقہ دیا کرو خواہ ایک کھجور کیوں نہ ہو۔ ☆ ارشاد نبویؐ ہے کہ صدقہ گناہوں کو اس طرح بجھاتا ہے، جس طرح پانی سے آگ بجھ جاتی ہے۔ ☆ امام جعفر صادقؑ کا ارشاد ہے کہ نیکی کرنے اور صدقہ دینے سے فقر و افلاس دور ہوتا ہے۔ ☆ پیغمبر اکرمؐ کا ارشاد ہے کہ تم اپنے بیماروں کا علاج صدقہ سے کیا کرو۔ ☆ رسول اکرمؐ کا فرمان ہے کہ جب لوگ صدقہ دینا چھوڑ دیتے ہیں تو بیماریاں بڑھ جاتی ہیں۔ ☆ امام جعفر صادقؑ سے روایت ہے کہ بہتر یہ ہے کہ مریض اپنے ہاتھ سے سائل کو دے اور اس سے کہے کہ ہمارے لئے شفاء کی دعا کرے۔

# دشمنوں کے شر سے بچاؤ، حل مشکلات، کامیابی و کامرانی، مرض اور فالج سے نجات کیلئے

چند آزمودہ مجربات پیش خدمت ہیں استفادہ فرمائیں اور حقیر کو دعاؤں میں یاد رکھیں۔

☆ اگر آپ چاہیں کہ آپ دشمن کی نظروں سے پوشیدہ رہیں اور اس کے شر سے محفوظ رہیں تو درج ذیل آیت کا ورد کرتے رہا کریں دشمن آپ کو نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ (لَاتُدْرِکُہُ الْاَبْصَارُ وَھُوَ یُدْرِکُ الْاَبْصَارَ وَ ھُوَ اللَّطِیْفُ الْخَبِیْرُ) آزمودہ اور مجرب ہے۔

☆ دشمنوں کے شر سے بچاؤ اور مشکلات دفع ہونے کیلئے چلتے پھرتے فارغ اوقات میں (حَسْبُنَا اللّٰہُ وَ نِعْمَ الْوَکِیْلُ) ورد کرلیا کریں۔ مجرب اور آزمودہ ہے۔

☆ جب آپ گھر سے کسی کام یا مقصد کیلئے باہر جائیں اور چاہیں کہ اس میں کامیابی ہو تو گھر سے نکلتے وقت ایک مرتبہ آیۃ الکرسی، ایک مرتبہ سورۂ انا انزلنا (سورۂ قدر) اور ایک مرتبہ سورۂ الحمد پڑھ لیا کریں لیکن ہر سورۂ سے قبل بسم اللہ ضرور پڑھ لیا کریں۔ مجرب اور آزمودہ ہے۔

☆ گھر سے نکلتے وقت پانچ مرتبہ (بسم اللہ الرحمٰن الرحیم) پڑھ کر کلمہ کی انگلی سے اپنا حصار کرلیا کریں انشاء اللہ بخیر و خوبی گھر واپس آئیں گے۔

☆ مرض فالج سے بچاؤ اور اس میں مبتلا نہ ہونے کیلئے روزانہ سوتے وقت تین بار آیۃ الکرسی پڑھ کر سویا کریں انشاء اللہ اس موذی مرض سے محفوظ رہیں گے۔

# قبولیت دعا بذریعہ اسم اعظم

اسم اعظم اللہ تعالٰی کے اس مخصوص نام کو کہا جاتا ہے جس کے ذریعہ دعا کی جائے تو مستجاب ہوتی ہے۔ اگر دعا قبول ہونے میں تاخیر ہو جائے تو مایوس یا ناامید نہیں ہونا چاہیئے بلکہ یقین کامل رکھنا چاہیئے کہ اس میں بھی مصلحت خداوندی ہے۔ پروردگار اس شخص سے ناراض ہوتا ہے جو یہ کہہ کر دعا کرنا چھوڑ دے کہ میری تو دعا قبول ہی نہیں ہوتی۔ اگر قلب و زبان سے دعا کی جائے تو ضرور قبول ہوتی ہے۔

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا!

☆ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، ☆ سورۂ فاتحہ (سورۂ الحمد)، ☆ سورۂ اخلاص ☆ سورۂ قدر، ☆ آیۃ الکرسی۔ یہ سب اسم اعظم ہیں بعد ہر نماز قبلہ کی طرف منہ کر کے پڑھیں جو بھی حاجت ہوگی انشاء اللہ مستجاب ہوگی۔ مجرب و آزمودہ ہے۔

سید مبارک حسن کاظمی ڈیفکس گارڈن کراچی

# تسخیر حب اور جادو کے کاٹ کیلئے مجرب عمل

حکیم سیّد مجتبےٰ نقوی

مکان نمبر 1443، گلی نمبر 6، محلہ کامل پورسیداں اٹک کینٹ
فون: 057-2612503
موبائل: 0321-5708995

محترم قارئین! امامیہ جنتری کیلئے خصوصی طور پر ایک عمل تحریر کر رہا ہوں تسخیر حب کا عمل ان بہنوں کیلئے ہے جن کے شوہر دولت کی خاطر بیرون ملک چلے گئے ہیں اور اپنے والدین اور بچوں کو بھول گئے ہیں جن کے قلوب پر مادیت کی کثافت جم گئی ہے۔ انشاء اللہ اس عمل سے میری ان بہنوں کو فائدہ ملے گا۔ قرآن پاک میں ارشاد خداوندی ہے دُکھی انسانیت کے زخموں کا اندمال اور شکستہ دلوں کو جوڑنا، ظلمتِ زمانہ کی تاریکیوں میں بھٹکے ہوئے افراد کو چراغ راہ دکھانا یہ سب کام امام زمانہ کے ماننے والوں کے ہیں۔ قارئین سے التماس ہے کہ جب وہ ان جواہر ملکوتیہ سے فیض یاب ہوں تو آغا نثار احمد مرحوم (بانی امامیہ جنتری)، آغا افتخار حسین مع متعلقین اور بندہ فقیر مجاور پیر توکل سرکار کو اپنی دُعاؤں میں ضرور یاد رکھیں۔ نوٹ: عمل صرف جائز مقاصد کیلئے ہیں۔

## تسخیر حب کیلئے مجرّب عمل

عروج ماہ میں روز پنجشنبہ کو مرچ سیاہ اکیس دانہ لیں اور ہر دانہ پر اکیس اکیس مرتبہ اس دُعا کو پڑھے نام مطلوب کا معہ مادر لیتا جائے بعدہٗ اس مرچ کو آگ پر جلادے اس طرح سات دن کرے۔ مطلوب دیوانہ وار حاضر ہو۔ (یَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ یَا خَالِقُ الَّیْلِ وَالنَّهَارِ قَلِّبْ قَلْبَهٗ اِلَیّ) اس عمل کے بعد اس نقش کو عروج ماہ روز پنجشنبہ تیار کرے مطلوب کو پانی میں گھول کر پلاوے ایک نقش پاس رکھے۔ محبت دھیرے دھیرے مستحکم ہوتی جائے گی۔ مجرب نقش ہے۔




## جادو کے کاٹ کیلئے مجرب عمل

جادو کے ذریعہ کسی عورت یا مرد کا دل ایک دوسرے سے پھیر دیا گیا ہو۔ عورت کو اپنے شوہر سے نفرت ہوگئی ہو یا شوہر کو اپنی بیوی سے نفرت ہوگئی ہو تو سورہ یوسف کے ذریعہ علاج کرنا چاہیئے۔ اس کیلئے تین طریقوں پر عمل کریں۔ عورت یا مرد کو سورہ یوسف کا دَم کیا ہوا پانی پلائیں، سورہ یوسف پڑھیں اور ایک بوتل پانی دَم کر کے رکھ لیں اس پانی کو روزانہ سوتے وقت عورت یا مرد کو بقدر تین گھونٹ پلائیں۔ دوسرا یہ کریں سورہ یوسف روزانہ پڑھ کر عورت یا مرد پر دَم کریں۔ انشاء اللہ سات ہی روز میں اس کے دل کی کج روی درست ہوگی اور نقش پاس رکھیں یا گلے میں ڈالیں۔

| ۷۸۶ | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۵۹۹۳ | ۱۳۵۹۹۸ | ۱۳۶۰۰۱ | ۱۳۵۹۸۷ |
| ۱۳۶۰۰۰ | ۱۳۵۹۸۸ | ۱۳۵۹۹۳ | ۱۳۵۹۹۹ |
| ۱۳۵۹۸۹ | ۱۳۶۰۰۳ | ۱۳۵۹۹۶ | ۱۳۵۹۹۲ |
| ۱۳۵۹۹۷ | ۱۳۵۹۹۱ | ۱۳۵۹۹۰ | ۱۳۶۰۰۲ |

## بیٹیوں اور بہنوں کی شادی کیلئے دو روزہ خصوصی عمل:

جن بیٹیوں اور بہنوں کی شادی کسی بھی سبب نہیں ہو پا رہی ہے وہ باری تعالیٰ کے کلام سے فیض حاصل کریں۔ یہ عمل لاتعداد لوگوں کا آزمایا ہوا ہے، جس کی بدولت ربّ العزت نے بیٹیوں و بہنوں کی قسمت کھول دی۔

**طریقہ:** ہر قمری ماہ کی نوچندی جمعرات کی درمیانی شب تہجد سے قبل 12 رکعات نفل کی نیت سے پڑھیں ہر دو رکعت کے بعد سلام پھیریں اس طرح 6 سلام سے 12 رکعات ادا ہو جائیں گی۔ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد 12 مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھیں 12 رکعات مکمل ہونے کے بعد ایک تسبیح دُرود کی پڑھ کر سجدہ کی حالت میں دُعا مانگیں خشوع و خضوع کے ساتھ ربّ العزت کے دربار میں بطفیل آئمہ معصومینؑ اپنی حاجت پیش کریں۔ **نوٹ:** اگر کوئی بیٹی یا بہن کسی بھی سبب یہ عمل خود نہ پڑھ سکے تو کوئی بھی عزیز جو ساتھ رہ رہا ہو وہ اس بہن یا بیٹی کیلئے یہ عمل پڑھے۔ اس عمل کو ضرورت مند لوگوں تک پہنچا کر اجر عظیم حاصل کریں۔

ڈاکٹر سیّد مسرور حسین رضوی مکان نمبر R-155، بلاک نمبر 20، انچولی سوسائٹی، ایف بی ایریا کراچی۔ فون: 021-5404543، موبائل: 0345-2372669

## ذاتی گھر کے حصول کیلئے آزمودہ دُرود شریف

اگر کوئی اپنا ذاتی گھر چاہتا ہو تو اس دُرود شریف کو جمعہ کے دن بعد نماز عصر ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر دُعا کرے تو اللہ تعالیٰ اپنے لطیف و کرم سے ذاتی گھر کا انتظام کر دے گا۔ (بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ) (از نعیم الاعمال)

# ذیابطیس (شوگر) کا روحانی علاج

قارئین محترم! اس مرتبہ کچھ خاص اسماء کے مخصوص اعداد سے نقش ارسال کر رہا ہوں۔ ذیابطیس یعنی (شوگر) جیسے لاعلاج مرض کیلئے یہ اعداد لاثانی ہیں۔ نقش تیار کر کے مریض کو استعمال کروائیں اللہ عزوجل ضرور شفاء دے گا انشاءاللہ۔

**طریقہ:** سب سے پہلے سائل کے نام معہ والدہ کے اعداد قمری حاصل کریں اور ان میں اعداد خاص 5257 داخل کریں۔ قانون کے مطابق مربع تیار کریں۔ کل 12 نقش تیار کریں ایک مریض کو گلے میں پہنا دیں جبکہ گیارہ نقوش 33 یوم تک پانی میں گھول کر جس میں قدرے تھوڑا سا عرق گلاب ملایا گیا ہو استعمال کریں۔ ہر تیسرے دن پانی میں نیا نقش ڈالیں پرانے نقش کا کاغذ مریض نگل جائے۔ عمل عروج ماہ بروز بدھ بعد طلوع آفتاب تیار کریں۔ اس دوران کھانے پینے کی کوئی پابندی نہیں مریض جو چیز پسند کرے وہ کھائے۔ البتہ عمل شروع کرنے سے قبل شوگر چیک کروائیں اور بعد 33 یوم کے پھر شوگر چیک کروائیں۔ اگر ضرورت پڑے تو مزید گیارہ نقش دیں۔ انشاءاللہ تیسری مرتبہ نقش تحریر کرنے کی ضرورت پیش نہ آئے گی۔ یاد رکھیں جب تمام نقوش لکھ لیں۔ تو ان نقوش پر 41 مرتبہ سورۂ فاتحہ اور گیارہ مرتبہ (**یاشافی یا سلام**) پڑھ کر دم کردیں۔

**مثال:** عارف بن سکینہ کل اعداد: 496

\+ اعداد مخصوصہ: 5257

5753-30÷4=1430 (کسر 3 آئے گی)

۴۹۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸/۱۴۳۸ | ۱۱/۱۴۴۱ | ۱۴/۱۴۴۴ | ۱/۱۴۳۰ |
| ۱۳/۱۴۴۳ | ۲/۱۴۳۱ | ۷/۱۴۳۷ | ۱۲/۱۴۴۲ |
| ۳/۱۴۳۲ | ۱۶/۱۴۴۶ | ۹/۱۴۳۹ | ۶/۱۴۳۶ |
| ۱۰/۱۴۴۰ | ۵/۱۴۳۵ | ۴/۱۴۳۳ | ۱۵/۱۴۴۵ |

الحق

نام مریض معہ والدہ و مقصد

مثالی نقش بمعہ چال

اگر کسر 1 آئے تو خانہ نمبر 13، اگر 2 آئے تو خانہ نمبر 3 اور اگر کسر 3 آئے تو خانہ نمبر 5 میں ایک کا اضافہ ہوتا ہے۔

جوابی امور کیلئے لفافہ پر اپنا صاف ایڈریس تحریر کر کے ارسال کریں۔ اللہ عزوجل ہمیں صراط مستقیم پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے۔

غلام کبریا عامل روحانی موبائل: 300-5537074

دار العملیات محمدیہ کالونی شیر شاہ سوری روڈ کندیاں، میانوالی پنجاب پاکستان

# عمل دست غیب بحق فاطمۃ الزہراء سلام اللہ علیہا

صد شکر ہے خالق کائنات کا جس نے عمل جناب بی بی سیّدہ فاطمۃ الزہراءؑ کو قبولیت کا اعلیٰ مقام بخشا جو امامیہ جنتری 2006ء میں شائع ہوا۔ پاکستان اور بیرون ملک سے ہزاروں فون کالز اور خطوط موصول ہوئے کہ اس استغاثہ کے ذریعے معبود برحق نے اُنھیں کامیابی عطا فرمائی۔

مومنین کے پرزور اصرار پر رزق کثیر کیلئے اپنا مجرب المجرب عمل قارئین امامیہ جنتری کی نذر کرتی ہوں۔ خداوند متعال ہر مومن کو رزق بے بہا عطا کرے جو محمدؐ و آل محمدؐ کی راہ میں خرچ ہوتا رہے۔

حضرت بی بی جناب فاطمۃ الزہراء سلام اللہ علیہا کے مبارک نام کے اعداد 135 ہیں جو مختصر کرنے پر 9 بنتا ہے۔ 9 عدد فتح و کامرانی کا عدد ہے جبکہ "یَا بَاسِطُ" کے اعداد 72 ہیں جو مختصر کرنے پر 9 بنتا ہے وہ مومنین جن کے روزگار قلیل ہیں یا کاروبار تنزلی کی طرف مائل ہیں یا باوجود محنت کے آمدنی ناکافی ہے اُن کیلئے یہ عمل تیر بہدف ہے یہ عمل کیجئے اور جب آپ کو دست غیب حاصل ہوجائے تو آل محمدؐ کی راہ میں خرچ کرنا نہ بھولیں۔

ہر کھانے کے بعد دسترخوان پر بیٹھے بیٹھے اُنگلیوں کے پوروں پر 72 مرتبہ "یَا بَاسِطُ" پڑھیں ہر نماز کی تسبیح جنابِ سیّدہؑ کے بعد "یَا بَاسِطُ بِحَقِّ فَاطِمَةَ الزَّهْرَآءِ" 135 مرتبہ پڑھیں۔

"یَا بَاسِطُ بِحَقِّ فَاطِمَةَ الزَّهْرَآءِ" کی لوح بنا کر دوران عمل جاءنماز پر اور پھر جیب میں رکھیں۔ لوح کو عطر سے معطر کریں۔ انشاءاللہ چند دنوں میں دست غیب حاصل ہوگا۔ عمل جاری رکھیں، ہوس نہ کریں، نہ حرام کام میں خرچ کریں، ضروریات کیلئے رقم ملتی رہے گی۔ نیت صاف رکھیں، خوف خدا سے مغلوب رہیں۔

وہ مومنین و مومنات جو کسی بھی قسم کی پریشانی یا مشکل میں گرفتار ہوں فون پر رابطہ کر کے حل یا عمل لے سکتے ہیں اور استغاثہ کیلئے نام دے سکتے ہیں۔ امام العصرؑ والزمان کی بارگاہ میں ہر شب جمعہ استغاثہ کیا جاتا ہے۔

ذاکرہ سیّدہ منزہ رضوی

فون: 0300-4436508, 042-5812434

ڈاکٹر خالد عباس بھکر

التسبیح کلینک نزد ریلوے سٹیشن بھکر کوڈ 3000
موبائل: 0334-7605012

# الواح بروج برائے خوش بختی

برکت والا ہے وہ جس نے آسمان میں برج بنائے اور اس میں ایک چراغ اور روشن چاند رکھا (سورۂ فرقان)

قارئین امامیہ جنتری!

السلام علیکم، بروج اور سیارگان کے انسان کی زندگی اور مزاج پر گہرے اثرات مرتب ہوتے ہیں جب چاند گرہن لگتا ہے تو جن خواتین کو حمل ہو تو اُس گرہن کی شعاعوں کے اثرات بچے پر منفی پڑتے ہیں اور جس سے پیدائشی طور پر بچہ کئی بیماریوں میں مبتلا ہو جاتا ہے۔ آج کی نشست میں ایک نہایت کامیاب اور اعلیٰ ترین عمل جو ورثہ معصومین علیہم السلام کا ہے پیش کر رہا ہوں۔ یہ تمام مسائل اور پریشانیوں کی کنجی ہے بروج جسکا تعلق تاریخ پیدائش سے ہے۔ تاریخ پیدائش کے اثرات کا تمام زندگی میں اہم کردار ہوتا ہے۔ جن کی بروج اور سیارگان کی پیدائشی زائچہ میں کمزوری ہو جو کہ تمام دینوی جدوجہد کرکے اپنے مقاصد میں کامیاب نہیں ہوتے تو بروج و سیارگان کی لوح اسم اعظم سے اس کمزور قسمت کو مضبوط کر سکتے ہیں۔ کشائش کاروبار، حفاظت، شادی کا نہ ہونا، بچوں کا پڑھائی کی طرف رجحان نہ ہونا، کوئی آفیسر تنگ کرتا ہو، بیماریوں سے تحفظ، ناگہانی آفت، گھر میں نا اتفاقی، میاں بیوی میں محبت، حاسدین و نظر بد سے بچاؤ، ملازمت کا نہ ملنا، اگر آپ اسی زمانہ تنگی اور مشکلات کی زندگی بسر کر رہے ہیں خواہ کوئی وجہ ہو جس شخص کے پاس یہ لوح ہوگی اس کے سب کام خداوند قدوس کے فضل و کرم سے درست اور فتوحات کے چاروں دروازے کھلتے جائیں گے۔

## برج حمل ۔ مریخ اور برج عقرب ۔ مریخ Aries Scorpio

21 مارچ تا 21 اپریل اور 24 اکتوبر تا 22 نومبر

لوہے کا ٹکڑا اپنے پاس رکھیں یا سرخ رنگ کا رومال رکھیں۔ نگینہ: مرجان یاقوت

اسم اعظم و مؤکل: یا عزرائیل، یا مالک القدوس

۳ ۶ ۴ ۳ ۱۱
یا مالک القدوس
۳۹ ۸۶ ۷۴

سللعطللع
سلعـ۱۱۹ـع
سلعطاوا

## برج ثور ۔ زہرہ اور برج میزان ۔ زہرہ Taurus Libra

21 اپریل تا 21 مئی اور 24 ستمبر تا 23 اکتوبر

جست کا ٹکڑا اپنے پاس رکھیں سفید یا نیلا رنگ کا رومال رکھیں۔ نگینہ: فیروزہ

اسم اعظم و مؤکل: یا عینسیائیل، یا کافی یا غنی

۸۱ ک ۱۱ ۱۱ ۷
یا کافی یا غنی
۳ ۹ ۱۶

عجلع محبوبا علع
عطمع الوعا
سرعالوس

## برج اسد ۔ شمس Leo

24 جولائی تا 23 اگست (عرصہ پیدائش)

سُرخ رنگ کا کپڑا اپنے پاس رکھیں۔ نگینہ: یاقوت

اسم اعظم و مؤکل: یا روقیائیل، یا حیّ یا قیوم

۱۸ ۴ ۱۱ ه ه
یا حیّ یا قیوم
۱۱ ۵ ۱۱ ۵

طالع سعلیط
کلعلک
کلع لللک

## برج جوزا ۔ عطارد اور برج سنبلہ ۔ عطارد Gimni Virgo

22 مئی تا 21 جون اور 24 اگست تا 23 ستمبر

پیلے رنگ کی اشیاء اپنے پاس رکھیں۔ نگینہ: زرد عقیق

اسم اعظم و مؤکل: یا میکائیل، یا علی یا عظیم

۷ ۴ ۸ ۹ ۴
یا علی یا عظیم
۶ ۱ ۰ ۷ ۹

سعجلو
عجلوا عجلوا عجلوا

## برج سرطان ۔ قمر Sagittarius Cancer

22 جون تا 23 جولائی

چاندی کی انگوٹھی پہنیں اور سفید رنگ کی اشیاء اپنے پاس رکھیں۔

اسم اعظم و مؤکل: یا جبرائیل، یا رحمٰن یا رحیم

۱۱۴ ۱۱ ۴ ۱۱ ۱۱۱۹ ۱۱۹
یا رحمٰن یا رحیم
۱۱ ۲۲ ۸۲ ۱۱۱

البفطع
سط ۵ لا ۵ سہ
طس

## برج قوس۔ مشتری اور برج حوت۔ مشتری

Sagittarius 23 نومبر تا 21 دسمبر اور 20 فروری تا 20 مارچ
Pisces

سفید رنگ کا کپڑا اپنے پاس رکھیں۔ نگینہ: دُرِ نجف

اسم اعظم و موکل: یا اسرافیل، یا کبیر یا متعال

١ ٦ ١١ ٦ ١١ ٥ ١١ ٢
یا کبیر یا متعال
ع ہ ١ ح ١١ ١ ٣ ٣ ٩

سـلـعـلـلـہ ١١١١ ٨
عـلـعـ١١ـلـہ
سلـعـعـوس

## برج جدی۔ زحل اور برج دلو۔ یورانس اور زحل۔ یورانس

Capricorn 22 دسمبر تا 20 جنوری اور 21 جنوری تا 19 فروری
Aquarius

اسم اعظم و موکل: یا کسفیائیل، یا فتاح یا رزاق

لوہے کا ٹکڑا اپنے پاس رکھیں۔

٦ ٣ ٨ ٨
یا فتاح یا رزاق
ھ ١ ١ ٣ ٤ ٩ ٢

طـلـع
مـظـلـم
سـمـعـاوہ

اگر تاریخ پیدائش معلوم نہ ہو تو اس قواعد پر عمل کریں۔

**مثال:** طیب عباس نصرت کے اعداد 894 ہیں اور 12 پر تقسیم کرنے سے بقایا چھ بچے تو برج سنبلہ آیا۔ اگر تقسیم سے 1 بچے تو برج حمل، اگر 2 بچے تو برج ثور، 3 بچے تو برج جوزا، 4 بچے تو سرطان، 5 بچے تو اسد، 6 بچے تو سنبلہ، 7 بچے تو میزان، 8 بچے تو عقرب، 9 بچے تو قوس، 10 بچے تو جدی، 11 بچے تو دلو، 0 بچے تو حوت ہوگا۔

نوٹ: درست تاریخ پیدائش کا عرصہ جاننے والے اس قواعد کو نظر انداز کردیں۔

## لوح خوش بختی

جب قمر برج سنبلہ میں قیام کرے یہ لوح تیار ہوگی۔ ساعت مشتری میں خانہ نمبر 1 اسم الٰہی آئے گا جو کہ 4 خانہ تک پُر ہوگا پھر خانہ 5 سے اسم اعظم سے 4 عدد تفریق کرکے 5 تا 8 تک پُر کرتا ہے۔ پھر مقصد کے اعداد سے ایک نفی کرکے 10 خانہ میں مقصد لکھیں۔ خانہ 12 تک، پھر طالب مع والدہ کے اعداد سے 2 نفی کرکے خانہ نمبر 13 سے شروع کریں پھر خانہ 15 میں طالب کے اعداد قائم ہونگیں۔ پھر خانہ 16 تک مکمل لوح تیار کرنی ہے۔

روزانہ صبح اور رات کو 5 مرتبہ دُرود شریف 5 مرتبہ الحمد شریف 5 مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھ کر اہل بیت اور شہدائے کربلا کو ہدیہ پیش کریں۔ پھر صبح اور رات 50 مرتبہ یا میکائیل یا علی یا عظیم۔ اِنشاء اللہ غیب سے مدد ملے گی۔ جو کہ انسان گمان بھی نہیں کرسکتا اُس جگہ سے رزق ملے گا یہ آپ کیلئے بہترین تحفہ ہے۔

الواح بروج خوش بختی

یا میکائیل | سـعـجـلـو عجلوا عجلوا عجلوا

٤ ٩ ٨ ٣ ٧
٦ یا علی یا عظیم
٩ ٧ ٠ ١ ٦

بسم اللہ الرّحمٰن الرّحیم اللّٰھم صلّ علیٰ محمدؐ و آل محمدؐ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١ یاعلی | ١٤ ۸۹۳ | ١١ ۲۵۸۰ | ٨ یاعظیم |
| ١٢ ۲۵۸۱ | ٧ ۱۰۳۰ | ٢ ۱۲۲ | ١٣ ۸۹۲ |
| ٦ ۱۰۲۹ | ٩ ۲۵۷۸ | ١٦ ۸۹۵ | ٣ ۱۲۳ |
| ١٥ طیب عباس نصرت | ٤ ۱۲۴ | ٥ ۱۰۲۸ | ١٠ پریشانی ختم خوشحالی ہو |

یا میکائیل، یا علی، یا عظیم، طیّب عباس بن نصرت کی پریشانی ختم ہو اور خوشحالی ہو۔

## آپ کا معاون و مبارک نگینہ

(نگینوں کا تعلق راس کے ساتھ) بحوالہ کرشمہ قدرت مولفہ ہمایوں مرزا لکھنوی

| برج | ستارہ | رنگ | متعلق نگینہ | برج | ستارہ | رنگ | متعلق نگینہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حمل۔ میکھ | مریخ | سُرخ | ہیرا، مونگا، یاقوت، عقیق یمنی، اوپل | میزان۔ تلا | زہرہ | سفید سیاہی مائل | مرجان، ہیرا، پکھراج، دُرِ نجف، لسنیہ |
| ثور۔ برکھ | زہرہ | سفید | مرجان سرخ، ہیرا، دُرِ نجف، موتی | عقرب۔ برچھک | مریخ | سرخ | ہیرا، یاقوت، مونگا، عقیق |
| جوزا۔ متھن | عطارد | سرخی مائل | پکھراج، زمرد، زبرجد | قوس۔ دھن | مشتری | زرد | فیروزہ، پکھراج زرد، لسنیہ، زمرد |
| سرطان۔ کرک | قمر | سفید | نیلم، حجر القمر، عقیق زرد، پکھراج زرد، لسنیہ | جدی۔ مکر | زحل | سیاہ نیلا | موتی، نیلم، عقیق یمنی، دُرِ نجف |
| اسد۔ سنگھ | شمس | نارنجی | نیلم، مرجان، عقیق، یاقوت | دلو۔ کنبھ | زحل | نیلا سیاہ | عقیق سرخ، نیلم |
| سنبلہ۔ کنیا | عطارد | سفید | عقیق زرد، زبرجد، اوپل | حوت۔ مین | مشتری | زرد پیازی | پکھراج سفید، دُرِ نجف |

۹۹۴۱

محمد اکمل بلوچ ماہر علوم مخفی

# ستاروں کی نحوست اور اعداد کا طلسم

معزز قارئین! السلام علیکم! تا قیام قائم علیہ الصلوٰۃ والسلام قائم رہیئے! (آمین)

ہم اِن سطور میں اپنے قارئین کیلئے علم الاعداد کی کرشماتی دنیا کا ایک نیا باب متعارف کروانے لگے ہیں۔ قدماء روحانیین کے مجربات سے یہ تحفہ عوام وخواص کیلئے یکساں دلچسپی کا حامل ہے۔ مندرجہ ذیل نقوش بھوج پتر، کسی دھاتی لوح یا انگشتری پر تحریر کر کے پاس رکھنے سے اِنشاء اللہ حامل نقش کو اپنے ستارہ کے نحس اثرات سے یقینی نجات حاصل ہوگی۔

**فوائد:** رفع نحوست سیارگان، کشائش رزق، ترقی درجات، اسباب کا پیدا ہونا، تمام بندشوں کا توڑ وغیرہ۔

**طریقہ کار:** اپنی تاریخ پیدائش کا مفرد عدد حاصل کریں۔ اُس کے مطابق نقش کا انتخاب کریں اور نقش کو متعلقہ ستارہ کی ساعت میں آداب عملیات کے تحت تیار کر کے استعمال میں لائیں۔

**مثال:** ایک سائل ذیشان طاہر کی تاریخ پیدائش 24 جون 1978 ہے۔ یہاں پر صرف پیدائش کے دن کا عدد (24) لیں گے (ماہ وسن کے اعداد نہ لیں)۔ 24 کا مفرد عدد (4+2=6)، 6 حاصل ہوا۔ عدد 6 کا تعلق ستارہ زہرہ سے ہے اور متعلقہ دن جمعہ ہے۔ اس لئے جمعہ کے دن ساعت زہرہ میں ذیشان طاہر کیلئے نقش تیار کیا جائے گا۔ درست تاریخ پیدائش معلوم نہ ہونے کی صورت میں اپنے نام کا ابجد قمری کے حساب سے مفرد عدد حاصل کر کے اُس کے مطابق نقش تیار کریں۔ مثلاً رضوانہ کا مفرد عدد 9 حاصل ہوا جبکہ فرحت کا مفرد عدد 4 حاصل ہوا۔ اب رضوانہ کیلئے منگل کے دن مریخ کی ساعت میں ستارہ مریخ کا نقش اور فرحت کیلئے اتوار کے دن شمس کی ساعت میں ستارہ یورانس کا نقش تیار کیا جائے گا۔ نقوش کی تفصیل ملاحظہ فرمائیں۔

1,10,19,28 تاریخ کو پیدا ہونے والوں کیلئے نقش شمس۔

2,11,20,29 تاریخ کو پیدا ہونے والوں کیلئے نقش قمر۔

3,12,21,30 تاریخ کو پیدا ہونے والوں کیلئے نقش مشتری۔

4,13,22,31 تاریخ کو پیدا ہونے والوں کیلئے نقش یورانس۔

5,14,23 تاریخ کو پیدا ہونے والوں کیلئے نقش عطارد۔

6,15,24 تاریخ کو پیدا ہونے والوں کیلئے نقش زُہرہ۔

7,16,25 تاریخ کو پیدا ہونے والوں کیلئے نقش نیپچون۔

8,17,26 تاریخ کو پیدا ہونے والوں کیلئے نقش زُحل۔

9,18,27 تاریخ کو پیدا ہونے والوں کیلئے نقش مریخ۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

نقشِ شمس

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۷ | ۲ | ۹ |
| ۸ | ۶ | ۴ |
| ۳ | ۱۰ | ۵ |

نقشِ قمر

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰ | ۵ | ۱۲ |
| ۱۱ | ۹ | ۷ |
| ۶ | ۱۳ | ۸ |

نقشِ مشتری

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۳ | ۸ | ۱۵ |
| ۱۴ | ۱۲ | ۱۰ |
| ۹ | ۱۶ | ۱۱ |

نقشِ یورانس

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۹ | ۴ | ۱۱ |
| ۱۰ | ۸ | ۶ |
| ۵ | ۱۲ | ۷ |

نقشِ عطارد

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱ | ۶ | ۱۳ |
| ۱۲ | ۱۰ | ۸ |
| ۷ | ۱۴ | ۹ |

نقشِ زُہرہ

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۴ | ۹ | ۱۶ |
| ۱۵ | ۱۳ | ۱۱ |
| ۱۰ | ۱۷ | ۱۲ |

نقشِ نیپچون

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۲ | ۷ | ۱۴ |
| ۱۳ | ۱۱ | ۹ |
| ۸ | ۱۵ | ۱۰ |

نقشِ زُحل

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۳ | ۱۰ |
| ۹ | ۷ | ۵ |
| ۴ | ۱۱ | ۶ |

نقشِ مریخ

## جدول سیّارگان

| نام سیّارہ: | شمس/یورانس | قمر/نیپچون | مریخ | عطارد | مشتری | زُہرہ | زُحل |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| متعلقہ دن: | اتوار | سوموار | منگل | بدھ | جمعرات | جمعہ | ہفتہ |
| متعلقہ ساعت: | شمس | قمر | مریخ | عطارد | مشتری | زُہرہ | زُحل |

محمد اکمل بلوچ ماہر علوم مخفی
مدینۃ الرُّوحانیت، جامعہ حسینیہ علیہ السلام،
وارڈ نمبر 13، کروڑ لعل عیسنؒ (ضلع لیہ پنجاب)
Ph: 0606-811710-811103
Mob: 0301-4578467

# قاعدہ جفر احمر سے خاتمہ نحوست سیّارگان

سید ظفر عباس پیرزادہ
موبائل: 0300-6560121

معصوم پبلک لائبریری رجانہ ٹوبہ ٹیک سنگھ۔
فون: 04622-62121

اگر کسی شخص کو نحوست سیارگان نے گھیرا ہوا ہے ہر جائز کام کیلئے یہ عمل کتاب مفتاح الجفر شائع شدہ 1927ء سے پیش کیا جا رہا ہے۔ مطلوب و مقصود کے حروف کو بسط حرفی کر کے تمام اعداد کو جمع کریں اس میں سے 12 نفی کر دیں اور پھر 12 بروج پر تقسیم کر دیں۔ اگر 12 سے کم ہو تو برج حمل سے شروع کریں جس برج پر ختم ہو اس برج کے مطابق طالع قسمت کا عمل کیا جائے۔ صاحب طالع کون ہے۔ اس کا ستارہ کونسا ہے۔ اس کا دن کیسا ہے۔ جس دن عمل کرنے کا خیال ہو اُس روز کی ساعت ستارہ قمر دشمن وغیرہ کا حال دیکھنا ضروری ہے۔ مثال:

**ہفتہ** کا دن ہے تو ستارہ زحل ہوگا۔ زحل کے اعداد 45 ہوتے ہیں۔ 3 اسمائے الٰہی نکال کر مجموعہ کیا تو **یَا حَیُّ** 18 ، **یَا وَهَّابُ** 14 ، **یَا اَحَدُ** 13 =45 اعداد بنے یہ اسم الٰہی استخراج ہوئے ہیں ستارہ زحل کے 2 برج ہیں۔ برج جدی دوسرا دلو ہے۔ برج جدی کے 17 اعداد ہیں اور برج دلو کے 40 اعداد ہیں۔ **یَا وَدُوْدُ، یَا هَادِیُ** کے بھی 40 اعداد ہیں۔ لہٰذا ہفتہ کے روز یہ اسم الٰہی اس طرح پڑھیں **یَا حَیُّ، یَا وَهَّابُ، یَا اَحَدُ، یَا وَدُوْدُ، یَا هَادِیُ** بخور زحل روشن کریں اور یہ اسم 102 مرتبہ پڑھیں۔

**اتوار** کے دن کا مالک ستارہ شمس ہے اسمائے الٰہی **یَا ذَکِی، یَا مفرحُ** برج اسد کے 65 عدد ہیں لہٰذا اسمائے الٰہی بروز اتوار 65 مرتبہ پڑھیں۔

**سوموار** کا بادشاہ ستارہ قمر ہے۔ اس کے اعداد 340 ہیں۔ اسمائے الٰہی **یَا مَلِكُ، یَا قُدُّوْسُ، یَا حَبِیْبُ** ہیں۔ جبکہ برج سرطان کے اعداد 302 ہیں۔ اس کے اسم الٰہی **یَا قَهَّارُ، یَا وَهَّابُ** ہیں۔ لہٰذا سوموار کے روز **یَا مَلِكُ، یَا قُدُّوْسُ، یَا حَبِیْبُ، یَا قَهَّارُ، یَا وَهَّابُ** 642 مرتبہ پڑھیں۔

**منگل** کے دن کا مالک ستارہ مریخ ہے اسکے اعداد 850 ہیں۔ اسمائے الٰہی **یَا وَدُوْدُ، یَا مُقْتَدِرُ، یَا بَدِیْعُ** ہیں۔ برج حمل اور برج عقرب کے اسمائے الٰہی **یَا حَکِیْمُ، یَا مَلِكُ، یَا رَبُّ، یَا حَبِیْبُ** ہیں۔ یہ اسمائے الٰہی 850 مرتبہ پڑھیں۔

**بدھ** کے دن کا مالک ستارہ عطارد ہے برج کے اعداد 147 ہیں۔ اسمائے الٰہی **یَا وَهَّابُ، یَا کَرِیْمُ، یَا جَوَّادُ، یَا عَلِیُّ، یَا حَیُّ، یَا وَلِیُّ** ہیں۔ یہ اسمائے الٰہی 147 مرتبہ پڑھیں۔

**جمعرات** کا بادشاہ ستارہ مشتری ہے۔ اسمائے الٰہی **یَا مُذِلُ، یَا سَمِیْعُ، یَا قُدُّوْسُ، یَا عَزِیْزُ، یَا بَاسِطُ** ہیں۔ برج قوس اور برج حوت کے 580 اعداد ہیں۔ اسمائے الٰہی اس طرح استخراج کیے جاتے ہیں۔

## قرض وصول ہونے کا عمل

علامہ مجلسیؒ نے حیات القلوب میں داؤد رقی کا نذر قرطاس فرمایا ہے۔ اس محترم صحابی نے عرض کیا کہ ایک شخص پر میرا قرض باقی ہے اور ڈر ہے کہ میرے ہاتھ نہیں آئے گا۔ فرمایا جب مکہ جانا تو ایک طواف اور دو رکعت نماز حضرت عبدالمطلب کی نیابت سے اور اسی طرح ایک ایک طواف اور نماز جناب آمنہؑ اور حضرت فاطمہ بنت اسد کی طرف سے پڑھ کر دُعا کرنا۔ داؤد کہتے ہیں میں نے ایسا ہی کیا۔ اُسی دن وہ روپیہ مجھے حاصل ہوگیا۔ جو لوگ حج کی استطاعت نہیں رکھتے وہ اس عمل کا اجیر قرار دیکر دوسرے حاجیوں سے پڑھوا سکتے ہیں۔

## دُعائے عریضۂ حل مشکلات

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کا ارشاد ہے کہ صاحبانِ ضرورت ایک سفید کاغذ پر الفاظ ذیل پاکیزہ طریقے سے تحریر کر کے آب جاری میں ڈال دیں ان کی حاجت جلد پوری ہوگی، کاغذ و قلم پاک ہو زعفران سے لکھنا ضروری ہے۔ " **بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ مِنْ عَبْدِ الذَّلِیْلِ اِلٰی رَبِّ الْجَلِیْلِ رَبِّ اِنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَ اَنْتَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِیْنَ** " اس دُعا کے ساتھ اپنی غرض تحریر کر دیں اور بوقت ڈالنے عریضہ مذکور حسب ذیل دُعا پڑھیں۔ " **اَللّٰهُمَّ بِمُحَمَّدٍ وَّاٰلِهِ الطَّیِّبِیْنَ الطَّاهِرِیْنَ وَ حُجَّةِ الْقَائِمِ اِقْضِ حَاجَتِیْ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ** " (منقول از کرشمۂ قدرت)



# نومولود کے اسلامی نام



تحریر: سیّد قمر حسین نقوی 70/A عطیہ اہلبیتؑ لیہ تحصیل و ضلع لیہ پوسٹ کوڈ 31200، فون: 0606-414030, 0302-7846655, 0333-4376657

## لڑکوں کے اسلامی نام

| نام | اعداد | [illegible] | نام | اعداد | [illegible] | نام | اعداد | [illegible] | نام | اعداد | [illegible] | نام | اعداد | [illegible] |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| عارب مہدی | 423 | 9 | علی نظر | 1260 | 9 | عفیق حسین | 388 | 1 | عباس مہدی | 192 | 3 | اربش علی | 613 | 1 |
| عنیب حیدر | 354 | 3 | ابرار حسین | 532 | 1 | ربط علی | 321 | 6 | تطہیر حسین | 752 | 5 | سروش علی | 674 | 8 |
| شیزار علی | 749 | 2 | اِزرم عباس | 381 | 3 | وھاب حیدر | 236 | 2 | ضارب علی | 1113 | 6 | سیام علی | 221 | 5 |
| عمیس حیدر | 1032 | 6 | اعزاف علی | 269 | 8 | تواب حیدر | 631 | 1 | حسان حیدر | 341 | 8 | عمیض حیدر | 1146 | 3 |
| انس رضا | 23 | 5 | واصر عباس | 430 | 7 | اعراف علی | 462 | 3 | شجاع حیدر | 596 | 2 | جون علی | 167 | 5 |
| ارمان علی | 24 | 6 | محمد سیام حیدر | 425 | 2 | انفطار حیدر | 563 | 5 | عباد علی | 187 | 7 | معصب علی | 312 | 6 |
| صائم رضا | 32 | 5 | نصر علی | 450 | 9 | متعال حیدر | 862 | 7 | وھاب علی | 123 | 6 | انشال عباس | 515 | 2 |
| صارم علی | 441 | 9 | جون علی | 169 | 7 | حاشر علی | 619 | 7 | زر علی | 317 | 2 | مشائم حیدر | 673 | 7 |
| سرمد حسین | 432 | 9 | اعمال حیدر | 364 | 4 | لقمان حیدر | 443 | 2 | شعیب رضا | 1385 | 8 | دانیال مہدی | 155 | 2 |
| شارق علی | 711 | 9 | تبارک علی | 733 | 4 | ارسل عباس | 424 | 1 | شہوار علی | 622 | 1 | دعبل عباس | 239 | 5 |
| علی مہدی | 169 | 7 | زریاب حیدر | 442 | 1 | ارباط حیدر | 435 | 3 | گوہر حسین | 359 | 8 | نقی حیدر | 732 | 3 |
| میاز حیدر | 280 | 1 | مہران علی | 406 | 1 | میرب علی | 362 | 2 | آکاش حیدر | 544 | 4 | حُر عباس | 341 | 8 |
| اشہد علی | 420 | 6 | محمد کمیل | 192 | 3 | غفنان حیدر | 1403 | 8 | منقاد حیدر | 417 | 3 | اعتزاز حیدر | 708 | 6 |
| محمد غُریب علی | 1414 | 1 | وھاب حیدر | 236 | 2 | مقیت حیدر | 772 | 7 | محمد خضر مہدی | 1753 | 7 | محمد عنیب حیدر | 446 | 5 |
| سعد علی | 244 | 1 | امتثال حسین | 1100 | 2 | معیز علی | 237 | 3 | تراب علی | 713 | 2 | اعناب حیدر | 346 | 4 |
| ثقیف حیدر | 912 | 3 | دوھاد علی | 130 | 4 | قلب حسین | 260 | 8 | حسنین مہدی | 237 | 3 | قانع عباس | 354 | 3 |
| زوحار علی | 332 | 8 | بریر حیدر | 634 | 4 | گلفام حیدر | 293 | 6 | سمید حسن | 232 | 7 | محمد مرتجز | 742 | 4 |
| ایان حیدر | 284 | 5 | عسکری مہدی | 459 | 9 | میثم رضا | 1591 | 7 | عشارب علی | 674 | 8 | وجاہت حیدر | 637 | 7 |
| علی ریحان | 379 | 1 | شاھیان عباس | 545 | 5 | اریز حیدر | 440 | 8 | قاصد عباس | 328 | 4 | کامل حسین | 218 | 2 |

## ہر ماہ کی پیدائش سے نگینوں کا تعلق

بشکریہ: کرشمہ قدرت

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جنوری | گومیدک، یاقوت، لعل، عقیق سرخ | جولائی | یاقوت، عقیق یمنی گہرا سرخ | اپریل | ہیرا، نیلم، یاقوت، عقیق | اکتوبر | اوپل، دُرِّ نجف، زبرجد |
| فروری | نیلم، لاجورد، حجر القمر | اگست | مرجان، یاقوت، عقیق یمنی | مئی | زمرد، عقیق یمنی | نومبر | پکھراج، زبرجد |
| مارچ | فیروزہ، دُرِّ نجف، زبرجد | ستمبر | نیلم، یاقوت، عقیق زرد | جون | موتی، زمرد | دسمبر | لاجورد، یاقوت، فیروزہ |

## لڑکیوں کے اسلامی نام

| نام | اعداد | عدد | نام | اعداد | عدد | نام | اعداد | عدد | نام | اعداد | عدد | نام | اعداد | عدد |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لبیبا بتول | 455 | 5 | رائمہ بتول | 754 | 7 | تبسم زہرا | 715 | 4 | امبر بتول | 681 | 6 | سفینہ بتول | 643 | 4 |
| دروج فاطمہ | 348 | 6 | سوہا بتول | 510 | 6 | فضہ بتول | 1323 | 9 | اُجالا بتول | 473 | 5 | ضحیٰ بتول | 1262 | 2 |
| عاریش بتول | 1017 | 9 | اسماء بتول | 540 | 9 | حذیمہ بتول | 508 | 4 | نباہ علی | 496 | 1 | اہل بتول | 509 | 5 |
| ہدیٰ بتول | 455 | 5 | مقدسہ بتول | 647 | 8 | بیہا بتول | 456 | 6 | عبس زہرا | 345 | 3 | سحر بتول | 706 | 4 |
| اعمال زہرا | 355 | 4 | رامینہ بتول | 744 | 6 | ہانیہ بتول | 509 | 5 | گلشن زہرا | 613 | 1 | تاہ بتول | 494 | 8 |
| کشف زہرا | 613 | 1 | ماہین زہرا | 319 | 4 | غانیہ بتول | 1504 | 1 | نعیم فاطمہ | 304 | 7 | طٰہٰ بتول | 446 | 5 |
| رومیصا بتول | 781 | 7 | حائزہ بتول | 529 | 7 | انزیلہ بتول | 541 | 1 | رقیہ زینب | 384 | 6 | نشاط زہرا | 573 | 6 |
| سپاس گل | 173 | 2 | الشبا بتول | 772 | 7 | زرنش بتول | 995 | 5 | علیزہ بتول | 560 | 2 | کاملہ بتول | 534 | 3 |
| عفیہ بتول | 601 | 7 | حوریہ بتول | 667 | 1 | عشا بتول | 809 | 8 | عروسہ بتول | 599 | 5 | کساء بتول | 519 | 6 |
| نیہا بتول | 502 | 7 | عمیرا بتول | 759 | 3 | وردہ بتول | 653 | 5 | ثانی زہرا | 774 | 9 | اُم البنین زہرا | 397 | 1 |
| رخش بتول | 1536 | 6 | زارا علی | 319 | 4 | ربیعہ بتول | 725 | 5 | مہک زہرا | 278 | 8 | وجیہ بتول | 467 | 8 |
| عروج فاطمہ | 412 | 7 | فرین زہرا | 553 | 4 | مسفرہ بتول | 823 | 4 | وریشا بتول | 955 | 1 | توسل زہرا | 709 | 7 |
| ثوال زہرا | 740 | 1 | واثقہ بتول | 610 | 7 | حریم زہرا | 471 | 3 | شازیہ فریال | 644 | 5 | بنین زہرا | 325 | 1 |
| داریہ بتول | 656 | 8 | الماس بتول | 570 | 3 | نشرح بتول | 996 | 6 | خیر النساء | 922 | 4 | عفت کلثوم | 1146 | 3 |
| اقراء فاطمہ | 437 | 5 | پروشہ بتول | 991 | 1 | میمونہ بتول | 589 | 4 | گل زہرا | 263 | 2 | ایمان علی | 212 | 5 |
| زرمین بتول | 745 | 7 | لائقہ بتول | 584 | 8 | کنک زہرا | 313 | 7 | زریں بتول | 705 | 3 | حرا بتول | 647 | 8 |
| فریبہ بتول | 735 | 6 | کشش زہرا | 833 | 5 | ادا بتول | 444 | 3 | نمل زہرا | 333 | 9 | تمکین زہرا | 733 | 4 |
| نزول زہرا | 306 | 9 | مسکان زہرا | 334 | 1 | رداء علی | 315 | 9 | مہوش بتول | 789 | 6 | عندلیب زہرا | 379 | 1 |
| زویا جبیں | 89 | 8 | فروا بتول | 647 | 8 | کنزیٰ بتول | 525 | 3 | عقیلہ زینب | 284 | 5 | ارم زہرا | 454 | 4 |
| تسبیحہ بتول | 915 | 6 | رحمل بتول | 716 | 5 | ارمین زہرا | 514 | 1 | سیرت زہرا | 883 | 1 | کونین زہرا | 349 | 7 |
| عالیان بتول | 600 | 6 | روحہ بتول | 657 | 9 | عمارہ بتول | 754 | 7 | اعتاب زہرا | 337 | 4 | نازنین بتول | 606 | 3 |

**عقیقہ:** سُنت موکدہ ہے پیدائش کے ساتویں دن کرنا بہتر ہے اور تا حد بلوغ باپ پر سُنت ہے اور بعد بلوغ تا آخر عمر خود پر سُنت ہے۔ سُنت ہے کہ بچہ لڑکا ہو یا لڑکی دونوں کیلئے عقیقہ کا جانور نر ہو۔ عقیقہ کے جانور میں قربانی والے جانور کی تمام شرطیں پائی جائیں۔ سُنت ہے کہ جانور کے ذبح کے بعد بند سے بند جدا کریں۔ ہڈیاں نہ توڑی جائیں اور کم سے کم دس مومنین کو کھلائیں۔ بچہ کے ماں باپ بلکہ وہ متعلقین جن کا کھانا پینا مولود کے باپ کے ذمہ ہے۔ وہ لوگ بھی نہ کھائیں۔

**دُعا:** جانور کو ذبح کرتے وقت یہ دُعا پڑھیں (بِسْمِ اللّٰهِ وَ بِاللّٰهِ اَللّٰهُمَّ هٰذِهِ عَقِيْقَةٌ" عَنْ فلاں بن فلاں لڑکے یا لڑکی اور اس کے باپ کا نام لیں اور کہیں لَحْمُهَا بِلَحْمِهٖ وَ دَمُهَا بِدَمِهٖ وَ عَظْمُهَا بِعَظْمِهٖ وَ شَعْرُهَا بِشَعْرِهٖ وَجِلْدُهَا بِجِلْدِهٖ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهَا وَقَاءً لِّ اٰلِ مُحَمَّدٍ عَلَيْهِ وَ اٰلِهِ السَّلَامُ) جب عقیقہ کر چکیں۔ اُسی وقت سر منڈوائیں اور اُس کے بالوں کے ہم وزن چاندی تصدق کریں۔

ڈاکٹر محمد حسن رضوی
319-A سیٹلائٹ ٹاؤن سرگودھا
فون: 048-3217512

# شیر خوار بچوں کیلئے تحفہ
# ہومیو پیتھک دواؤں کے کرشمے

| مرض کی کیفیت | نام دوا | پوٹینسی | دورانیہ |
|---|---|---|---|
| 1 - تمام قسم کی متلی کیلئے | اپی کاک (IPECAC) | 6یا30 | حسب ضرورت صبح، دوپہر، شام |
| 2 - نہ رُکنے والی شدید متلی جو (اپی کاک) سے نہ ٹھیک ہو | سمفوری کارپس (SYMPHORICARPUS) | 200 | صرف ایک خوراک کافی رہے گی مزید ضرورت پر دوسرے دن ایک خوراک |
| 3 - شیر خوار بچہ دودھ کی اُلٹیاں کرے۔ بے حد نڈھال اور کمزور ہو جائے اکثر منہ سے جھاگ نکلے | ایتھوزا (AETHUSA) | 6یا30 | صرف ایک خوراک دیں پھر اگر ضرورت ہو تب 1 یا 2 گھنٹہ بعد دوسری یا تیسری خوراک دیں |
| 4 - شیر خوار بچے کا ہر قسم کا درد جس سے بچہ روتا رہے اور گود میں اُٹھا کر ٹہلانے پر چپ ہو جاوے | کیموملا (CHAMOMILLA) | 6یا30 | 2 گھنٹہ بعد دوا دُہرائیں آرام آتے ہی دوا بند کر دیں |
| 5 - شدید نہ رُکنے والا درد جس سے بچہ لگاتار روتا رہے اور کسی طرح چپ نہ ہو بے حد بے آرامی | کیموملا (CHAMOMILLA) اور بیلاڈونا (BELLA DONNA) | 6یا30<br>30 | دونوں دواؤں کو شدت کی صورت میں نصف گھنٹہ بعد یکے بعد دیگرے باری باری دوہرائیں |
| 6 - بچہ سارے دن کھیلے مگر رات کو دَرد سے روئے | سورائنم (PSORINUM) | 30 | صرف ایک خوراک دیں |
| 7 - بچہ سارا دن بے چین رہے روئے مگر رات کو سکون سے سوئے | جلاپا (JALAPA) اور لائیکو پوڈیم (LYCOPODIUM) | 30<br>30 | باری باری دونوں دوائیں گھنٹہ گھنٹہ بعد دیں اگر ضرورت رہ جائے تو ایک مرتبہ دُہرائیں |
| 8 - بچہ پیشاب کرنے سے پہلے چلائے، روئے | لائیکو پوڈیم (LYCOPODIUM) | 30 | صبح، رات ایک یا دو یوم دیں پھر آرام آتے ہی بند کر دیں |
| 9 - بچہ کی پیدائش کے بعد پیشاب کی رکاوٹ | ایکونائٹ (ACONITUM NAPELLUS) | 30-6 | ایک یا دو خوراک کافی ہوگی اس کے ساتھ بچہ کی ناف سے نیچے تک ٹھنڈا پانی دو تین مرتبہ ڈالیں۔ |

**ضروری نوٹ:** خوراک کی مقدار اگر Liquid میں ہو تو 3 یا 4 قطرے دوا ایک گھونٹ پانی میں (شیشہ کا گلاس استعمال کریں) اگر گولیوں یا نکیوں میں ہو تو 3 گولیاں یا نکیاں۔ سفوف اس کے تناسب سے۔ دوا کی مقدار کچھ کم یا زائد ہو جاوے تو فرق نہیں پڑے گا مگر دوا کی دوہرائی ہوشیاری سے کریں۔ شدت مرض یا درد کی صورت میں دوا نمبر 1-4-5 نصف گھنٹہ بعد دوہرائی جا سکتی ہے مگر 3 یا 4 خوراک سے زائد نہ دُہرائیں اتنے عرصہ میں انشاءاللہ تعالیٰ بچہ کو سکون و آرام آجائے گا۔ دوا نمبر 1 اور 2 شیر خوار بچوں کے علاوہ بڑے بچے، نوجوان، بوڑھے سب کیلئے ہے۔ تمام دوائیں پاکستانی ساختہ بھی بہت اچھی طرح کام کرتی ہیں۔ 2 ڈرام (10mml) کی مقدار میں کسی بھی ہومیو پیتھک کی مستند دوکان سے خرید کر رکھ لیں۔ وقت پر اپنے اور ہمسایوں کی خود مدد کریں۔

ہومیو ڈاکٹر محمد حسن رضوی مشورہ کیلئے 8 بجے شب سے 10 بجے شب فون رہائش: 048-3217512، موبائل: 0300-9716677

# حیدری فالنامہ

کسی مشکل یا خطرے کے وقت فال دیکھنا مقصود ہو تو دل و دماغ کو حاضر کر کے اور خدا کو حاضر و ناظر جان کر گیارہ مرتبہ دُرود شریف تین مرتبہ سورۂ الحمد پھر گیارہ مرتبہ دُرود شریف پڑھ کر اپنی انگشت شہادت پر دَم کر کے اس اُنگلی کو مندرجہ ذیل نقش معظم کے کسی حرف پر رکھنے سے پہلے دل میں اپنے مقصد کا تصوّر کر لے۔ جس حرف پر اُنگلی پڑے اسی کے آگے لکھی ہوئی عبارت پڑھ لیں اِنشاءاللہ صحیح جواب ملے گا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| د | ج | ب | ا |
| ح | ز | و | ه |
| ل | ک | ی | ط |
| ع | س | ن | م |
| ر | ق | ص | ف |
| خ | ث | ت | ش |
| غ | ظ | ض | ذ |

**ا:** فال نیک ہے کسی سے ملنے کی خواہش ہے یا کسی چیز کی تلاش ہے تو نااُمید نہ ہو۔ کامیابی کے آثار ہیں۔

**ب:** فال اچھی نہیں۔ اگر بیماری کا سوال ہے تو مریض کے لیے خوف جان ہے یا صحت یاب ہونے میں بہت دیر ہے۔ سفر کا ارادہ ہے تو نقصان ہوگا۔ چار ماہ بعد کامیابی کے آثار ہیں۔

**ج:** اس کام کی ابتداء میں بہت مشکلات ہیں دشمنوں سے شکست ہوگی۔ دل کا ارادہ پورا ہونے کی اُمید نہیں۔ مستقبل شاندار ہوگا مگر ابھی وقت اچھا نہیں۔

**د:** تمہارا ستارہ گردش سے نکل چکا ہے کامیابی کے آثار ہیں۔ آج تم نے کسی اچھی چیز کو دیکھا ہے۔

**ہ:** فال نیک ہے، ہر کام میں کامیابی کے آثار ہیں، مقدمہ ہے تو اس میں کامیابی ہوگی، بیماری ہے تو شفا ہوگی، سفر ہو تو مبارک ہوگا، ایک دشمن دوست کے لباس میں ہے

**و:** جلد شادی ہوگی۔ تمہارے گھر میں خوشی ہوگی، گھر میں سانپ نکلے تو مارنا نہیں ورنہ نقصان ہوگا۔

**ز:** عنقریب تم کسی امتحان میں کامیاب ہوگے اور تم کو ترقی ملے گی۔ فال نیک ہے مقصد پورا ہوگا۔

**ح:** کسی پر بھروسہ مت کرو۔ ظاہری دوست باطن میں دشمن ہیں۔ کچھ دن صبر کرو۔

**ط:** وقت ہوشیاری کا ہے۔ کامیابی قریب ہے غفلت مت کرو۔ نحوست کے دن کچھ باقی ہیں عبادت کرتے رہو۔

**ی:** ابھی حالات سازگار نہیں۔ اُمید قابل اعتماد نہیں تجارت میں فائدہ ہوگا کچھ دن بعد کامیابی ہوگی۔

**ک:** جلدی نہ کرو بگڑے کام بن جائیں گے۔ ایک ماہ بعد کامیابی ہے۔ سفر پر جانے والے ہو۔ آج جھگڑا کیا ہے۔

**ل:** ملازمت جلد ملنے والی ہے خوشی ہوگی سفر میں نقصان ہے۔

**م:** تمہاری بیماری کا روحانی علاج سے فائدہ ہوگا نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہے خیرات کرو صدقہ دو۔

**ن:** جس کی ملاقات چاہتے ہو وہ جلد ملنے والا ہے حاکم سے عنقریب نفع ہوگا۔ خوشی ہوگی، کام ملے گا۔

**س:** فال نیک ہے مقصد میں کامیابی ہوگی۔ تمہارا ارادہ پورا ہوگا بگڑی بنے گی۔

**ع:** اللہ کا نام لے کر اُٹھو کامیابی منتظر ہے دشمنوں سے ہوشیار رہو۔ کسی کا دل نہ دکھاؤ گفتگو میں احتیاط سے کام لو۔

**ف:** ستارہ گردش میں ہے صبر کرو۔ اللہ پر بھروسہ رکھو ابھی دن اچھے نہیں کامیابی نصیب ہوگی۔

**ص:** یہ خیال دل سے نکال دو تھوڑے دن صبر کرو بگڑے کام بن جائیں گے۔

**ق:** فال نیک ہے اولاد ہوگی۔ تجارت میں نفع ہوگا خوشی کی خبر ملے گی کامیابی ہوگی۔

**ر:** اس خیال کو ترک کر دو۔ ستارہ گردش سے نکل چکا ہے وقت نازک ہے ابھی صبر کرو

**ش:** شکر اور صبر سے کام لو۔ اللہ پر بھروسہ رکھو۔ وہ اپنے بندوں کی مدد کرتا ہے۔

**ت:** نیک ساعت آ چکی ہے اِنشاءاللہ تعالیٰ بہتری ہوگی۔

**ث:** فال نیک ہے اِنشاءاللہ تمہاری تمنا پوری ہوگی کامیابی کی اُمید رکھو۔ بیماری بہ تصدق خاص آلِ عبا علیہم السّلام دُور ہوگی۔

**خ:** خداوند تعالیٰ اپنے بندوں پر مہربان ہے فرمانبرداروں کی ضرور سنتا ہے۔ عبادت کرو اور خوشیاں سمیٹ لو۔

**ذ:** کامیابیوں کی ساعت قریب آرہی ہے باقاعدہ نماز پڑھو۔

**ض:** اللہ تعالیٰ صابروں کے ساتھ ہے اس کے یہاں دیر ہے اندھیر نہیں۔

**ظ:** محتاط رہنے کی ضرورت ہے آیت الکرسی کا ورد کرتے رہو، اِنشاءاللہ کامیابی ہوگی

**غ:** صبر کا پھل ہمیشہ میٹھا ہوتا ہے۔ شکر اور قناعت میں بڑا فائدہ ہے۔

# صدائے کواکب یا نوشتہ تقدیر



## ۲۰۰۷ء میں کیا پیش آنے والا ہے؟

2007ء کے فلکی اثرات

ڈاکٹر مرید عباس چوہان ماہر علوم فلکیات وعملیات کوٹ ادو
فون: 066-2241973

### افلاکی شعاعیں اور ہمارا باہمی رابطہ

قدیم اور جدید سائنٹیفک نظریات و تجربات اور مشاہدات سے یہ تسلیم شدہ امر ہے کہ نظام شمسی اور انسانی نظام عصبی کا آپس میں گہرا تعلق ہے۔ اس لئے سیارگان کی کاسمک شعاعیں ہمیں اور ہمارے امور کو متاثر کرتی ہیں کیونکہ یہ برقی مقناطیس قوت کی حامل شعاعیں انسانی جسم کا احاطہ کیے رہتی ہیں اس لئے ہمارے خیالات، عادات، مزاج اور رنگ روپ پر اثر انداز ہوتی ہیں اور ہمارے جذبات میں مدوجذر پیدا کرتی ہیں۔ تمام بروج کے حالات اجتماعی نقطہ نظر سے پیش کیے جاتے ہیں۔

**برج: حمل — ARIES — سیارہ: مریخ**



رنگ: گلابی، ہلکا نیلا
عنصر: آتشی
جواھر: مرجان، یاقوت، اوپل، عقیق، یمنی
بہترین شریک حیات: اسد، قوس
ناموافق ساتھی: سرطان، میزان، جدی
بیماریاں: تیز بخار، اعصابی تناؤ، السر، شدید سر کا درد، درد شقیقہ

دن: منگل عدد: ۹ ۲۱ مارچ تا ۲۰ اپریل حروف: ا۔ل۔ع۔ی

**سیارگان کی کاسمک شعاعوں کے اہل حمل پر اثرات!**

**اہم نکات:** گذشتہ سال برج حمل کے حمل افراد کیلئے بھاری رہا ہے۔ آپکا حاکم سیارہ نہ کہ صرف ھبوط یافتہ ہوا ہے بلکہ نحس اکبر سیارہ زحل کے ساتھ بحالت قران نحس اثرات مرتب کرتا رہا ہے۔ امسال بھی کواکب کی حرکات وسکنات ملے جلے اثرات مرتب کریں گی اس سال سیارگان کی دو اہم ترین تبدیلیاں اور پوزیشن ماضی کے زخموں کا یقینی طور پر مداوا ثابت ہونگی۔ گذشتہ سال ماہ نومبر میں سعد اکبر سیارہ مشتری آپ کے زائچہ کے نویں گھر میں آچکا ہے۔ زحل بدستور آپکے پانچویں گھر میں قابض ہے۔ کیریئر، روزگار اور ملازمت کے حوالے سے گھٹن اور دباؤ برقرار رہے گا البتہ کم فاصلاتی سفر کثرت سے ہونگے اور بیرون ملک سفر کا بھی امکان موجود ہے۔ سعد اکبر سیارہ مشتری کی نویں نظر غیر متوقع طور پر روپے کے حصول کو آسان بنا رہی ہے۔ حمل کے لوگوں کو اس سال آٹو موبائل اور اس سے متعلق کاروبار کرنے سے گریز کرنا چاہیے۔

**صحت:** اس سال آپ کو صحت کی طرف سے خاصی پریشانی نظر آتی ہے۔ شروع سال سے کیتو آپ کے بیت الصحت میں موجود ہے۔ اچانک کسی پیچیدہ مرض کی نشاندہی کرتا ہے۔ مارچ میں آپ کے بیت الصحت میں چاند گرہن ہوگا۔ قطعی طور پر احتیاط کی ضرورت ہے۔ خواتین میں بالخصوص سحر سے متاثر ہونا اور ذہنی امراض کا پیدا ہونا لازمی امر ہے۔ بالکل اسی طرح ماہ ستمبر کا سورج گرہن بھی آپکی صحت کیلئے شدید خطرات کی طرف اشارہ کرتا ہے۔ حمل کے عمر رسیدہ لوگ اپنی صحت کا خیال رکھیں۔

**سماجی تعلقات:** گذشتہ سال کی نسبت اس سال آپکے سوشل معاملات بہتری اور ترقی کی طرف نظر آتے ہیں۔ البتہ ماہ اپریل مئی میں اچانک آپ کے سماجی تعلقات کی ساکھ متاثر ہوتی نظر آ رہی ہے۔ بالخصوص حمل کے وہ لوگ جو شراکت داری میں کاروبار کر رہے ہیں کاروباری تنازعہ شدت اختیار کر جانے سے آپکا سماجی وقار مجروح ہوتا ہوا نظر آ رہا ہے۔ انتہائی عزیز ترین دوست احباب کے بارے میں آپ کے ذہن میں بے بنیاد شکوک وشبہات جنم لے رہے ہیں۔ سیاسی وابستگیاں وتعلقات کو کوئی خفیہ ہاتھ متاثر کر رہا ہے۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:-** ماہ فروری میں آپ کے ازدواجی معاملات انتہائی خوشگوار اور پرامن نظر آتے ہیں۔ اگرچہ اس عرصہ میں حمل

کے مرد حضرات دوسری عورتوں میں بھی اپنی دلچسپیاں بڑھانے کی ناکام کوشش کررہے ہیں۔ ماہ اگست ستمبر میں سیارہ زہرہ ھبوط کے گھر میں ہوگا۔ ازدواجی معاملات کیلئے یہ عرصہ انتہائی خطرناک ثابت ہوگا۔ حمل کے لوگوں کا اس سال شراکتی کاروبار میں بھرپور رجحان رہے گا۔ یاد رہے کہ شراکتی کاروبار کی شروعات کیلئے صحیح عرصے کا تعین کرنا ضروری ہوگا۔ بصورت دیگر نقصان کا اندیشہ ہے۔

**اولاد ، انعامی بانڈ ، لاٹری:** نحس اکبر سیارہ زحل آپ کے زائچہ کے پانچویں گھر میں حرکت پذیر ہے۔ اس کی یہاں موجودگی کسی بھی لحاظ سے بہتر نہیں ہے۔ بالخصوص حمل کے وہ لوگ جن کی شادیاں گذشتہ تین سال قبل ہوئی ہیں۔ تاحال اولاد کی نعمت سے محروم ہیں البتہ ماہ ستمبر میں زحل یہاں سے نکل جائے گا۔ زحل کا اگلے گھر میں چلا جانا حمل کی خواتین کیلئے انتہائی خطرناک ہے رواں سال میں آپ لوگ کسی بھی انعامی سکیم میں حصہ لینے کی غلطی نہ کریں۔ اس سال کسی بھی سکیم میں بذریعہ قرعہ اندازی پلاٹ نکلنے کے چانسز نہیں ہیں۔

**سفر:** گذشتہ سال ماہ نومبر سے سعد اکبر سیارہ مشتری آپ کے زائچہ کے نویں گھر میں بحالت ترفع مبارک ترین اثرات کے ساتھ موجود ہے۔ بیرون ملک بالخصوص حج وزیارات مقامات مقدسہ کی طرف سفر کا راستہ ہموار کررہا ہے۔ ایک بات کا خیال رکھیں کہ سارا سال پلوٹو بھی مشتری کے ساتھ حرکت پذیر رہے گا۔ دوران سفر نقدی یا اہم سفری دستاویزات گم ہونے کا خدشہ ہے۔ فیملی کے ساتھ سفر کرنے والے لوگ دوران سفر اپنے بچوں کا خاص خیال رکھیں۔ حمل کی اکثر خواتین دوران سفر زچگی کے مراحل سے گزر سکتی ہیں۔

**معیشت ، کیریئر ، روزگار:** جیسا کہ گذشتہ سطور میں یہ بتایا جاچکا ہے کہ آپ کے کیریئر روزگار اور معیشت کا حاکم نحس اکبر سیارہ زحل ہے جو بدستور زائچہ کے پانچویں گھر میں بحالت وبال انتہائی ناقص بیٹھا ہے۔ اس سال بھی روزگار کے حوالے سے آپ پر خاصا دباؤ رہے گا۔ سرکاری و نیم سرکاری اداروں سے وابستہ لوگ مسلسل ڈپریشن کا شکار رہیں گے۔ افسران بالا کے ساتھ مسلسل ان بن کی کیفیت رہے گی۔ البتہ سال کی ابتداء میں یہی سیارہ مریخ بیت العزت میں شرف یاب ہوگا۔ جو آپ کے کاروبار اور معاملات میں تیزی لائے گا۔ احتیاط ضروری ہوگی کہ آپ اس عرصہ میں کاروباری معاہدات یا ڈیل کرتے وقت کسی سے مشاورت ضرور کرلیں حمل کے لوگوں کو فروری مارچ اور اپریل میں فاؤنڈری گاڑیوں کی خرید و فروخت، آٹو موبائل پارٹس مینو فیکچرنگ جیسے کام مفید ثابت ہونگے۔

البتہ زراعت سے وابستہ کاشتکار، زمیندار یا زرعی ادویات کا کام کرنے والے لوگ بھی اس عرصہ میں بہتر منصوبہ بندی کر کے خاطر خواہ فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔

**منگنی ، شادی:** منگنی اور افیئر ز کے حوالے سے یہ سال کچھ اچھے اثرات نہیں رکھتا۔ دراصل زحل کی نحوست سارا سال اپنے عروج پر رہے گی۔ اس عرصے میں افیئر ز ناکام ہونگے اور ماضی میں کی گئی منگنی وغیرہ انتہائی ناگوار حالات میں اپنے انجام کو پہنچے گی۔ حمل کی خواتین میں کورٹ میرج عدالتی مقدمات اور دارالامان کا رجحان زیادہ پایا جائے گا۔ البتہ خاندانوں کی باہمی رضامندی سے طے کئے گئے رشتے خوش آئند اور خوش گوار نتائج کے حامل ہونگے۔ امکان ہے فروری اور مارچ میں غیر شادی شدہ افراد رشتہ ازدواج میں منسلک ہوجائیں گے۔

**خصوصی احکامات:** اس سال کواکب کی حرکات و سکنات گذشتہ سال کی نسبت بہت اہمیت کی حامل ہیں۔ دراصل گذشتہ سال زحل مریخ اور عطارد نے خوف وہراس، افسردگی اور موت کا ڈر سوار رکھا۔ رواں سال میں سعد اکبر سیارہ مشتری تیرہ سال بعد اپنے ہی گھر برج قوس میں مبارک ترین اثرات لے کر بیٹھا ہے۔ اعلیٰ تعلیم کے خواہشمند اور روحانی علوم سے وابسطہ اس لحاظ سے انتہائی خوش نصیب ہیں۔ امید ہے حمل کے ہونہال بچے اعلیٰ تعلیمی صلاحیتوں کی بدولت اعزازات بھی حاصل کریں گے۔ بیرون ملک سفر بالخصوص کاروباری نوعیت کا انتہائی فائدہ مند ثابت ہوگا۔ واضح رہے سیارہ زہرہ آپکے زائچہ کے بارہویں گھر میں شرفیاب ہوگا جو کہ آپ کا رجحان ناجائز خفیہ مراسم کی طرف بڑھا رہا ہے۔ کسی کی مدد سے آپ کاروبار میں کثیر سرمایہ کاری کرسکیں گے البتہ اکثر حمل کے لوگ نقل مکانی بھی اختیار کرسکتے ہیں۔

**صدقات:-** سوا کلو دال چنا بہتے پانی میں یا ویرانے میں ڈالیں۔ (دن منگل)

**ورد خاص:** روزانہ 313 مرتبہ بعد نماز فجر یا بعد نماز عشاء مع اول و آخر درود شریف 11/11 مرتبہ "يَا رَزَّاقُ تَرَزَّقْتَ يَا رَزَّاقُ وَالرِّزْقُ فِي الرِّزْقِ رِزْقُكَ يَا رَزَّاقُ"

برج: ثور TAURUS سیارہ: زہرہ



رنگ: گہرا نیلا
عنصر: خاکی
جواہر: الماس، نیلم، فیروزہ
بہترین شریک حیات: سنبلہ، جدی
ناموافق ساتھی: اسد، عقرب، دلو
بیماریاں: حلق اور کانوں کے عوارض، پھوڑے، پھنسیاں، تولیدی مسائل
دن: جمعہ عدد: ۶ ۲۱ اپریل تا ۲۰ مئی حروف: ب۔و

## سیارگان کی کاسمک شعاعوں کے اہلِ ثور پر اثرات!

**اہم نکات:** ثور کے حامل افراد کیلئے سال رواں اوسط درجے کا ثابت ہوگا۔ سال کی پہلی سہ ماہی خوشگوار حالات اور ثمرات کے ساتھ نظر آرہی ہے۔البتہ مارچ اور اپریل میں عدالتی مقدمات یا براہ راست قانون اور قانون نافذ کرنے والے اداروں کے ساتھ تنازعات نظر آتے ہیں۔آپ کے زائچہ کے گیارہویں گھر میں مارچ کے مہینے میں سورج گرہن اور اگست میں چاند گرہن واقع ہوگا۔ان دونوں گرہنوں کے اثرات آپ کی مایوسی میں اضافہ کررہے ہیں۔البتہ سال کا ورد خاص صدقہ اور روحانی علاج اپنانے سے آپ محفوظ رہ سکتے ہیں۔سارا سال آپ کو کواکب کی دو اہم ترین پوزیشن یعنی ماہ فروری اور مارچ میں شرف مریخ اور شرف زہرہ کافی حد تک سپورٹ کرتی نظر آرہی ہیں۔مارچ اور ستمبر کا سورج گرہن اور چاند گرہن خطیر رقم سے آپ کو محروم کرتا نظر آرہا ہے۔

**صحت:** اس سال آپ کی صحت مجموعی طور پر اچھی نظر آتی ہے۔گذشتہ سال صحت کے بہت سارے مسائل رہے ہیں۔دیرینہ اور پیچیدہ امراض میں مبتلا ثور کے لوگ صحت یاب ہونگے۔بالخصوص ثور کے وہ لوگ جو گذشتہ سال کسی حادثہ یا بیماری کی وجہ سے جسمانی معذوری کا شکار ہیں۔بفضل خدا صحت یاب ہو جائیں گے۔ثور کی خواتین کو ماہ اگست اور ستمبر میں صدقہ خیرات اور ذکر اذکار باقاعدہ اختیار کرنا چاہیے۔اس عرصہ میں دشمنوں کی طرف سے سحر جادو کا امکان ہے جس سے آپ کی صحت اور جسمانی ساخت متاثر ہونے کا خدشہ ہے۔

**سماجی تعلقات:** آپ کے سوشل آفیئرز گذشتہ سال بھی ناقابل ذکر تھے اس سال بھی صورت حال کچھ مختلف نظر نہیں آتی۔ماضی کے تنازعات، اختلافات اور سیاسی حریف ایک مرتبہ پھر آپ کے خلاف متحد اور کمربستہ نظر آتے ہیں۔اس سال سماجی تعلقات کے حوالے سے انتہائی فہم وفراست دانشمندی اور امن پسندی سے کام لینا ہوگا۔شدت جذبات میں آکر آپ نقصان اٹھائیں گے بعید نہیں کہ آپ کو گھر شہر یا ملک بھی چھوڑنا پڑ جائے۔سماجی تنظیموں یا سیاسی جماعتوں میں اپنے آپ کو زیادہ فعال رکھنے کی کوشش نہ کریں۔اس سال ستارے اس مقصد کیلئے سازگار ماحول فراہم نہیں کریں گے۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** گذشتہ سال برج ثور کے حامل مرد اور خواتین نے ازدواجی معاملات میں بہت اونچ نیچ دیکھی ہے۔رواں سال بھی ماحول کی ناخوش گواری کا یہ سلسلہ برقرار رہے گا البتہ گذشتہ سال جن جوڑوں کے درمیان علیحدگی ہو چکی ہے دوبارہ ملنے کا امکان موجود ہے محتاط رہیں اس سال کچھ عزیز اقرباء اور رشتہ داروں کی طرف سے آپکے خانگی وازدواجی معاملات میں بے جا مداخلت کی جارہی ہے۔اس سال ثور کے لوگوں کو شراکتی معاملات میں انتہائی مایوسی کا سامنا ہوگا۔بالخصوص رواں سال نئے شراکتی معاہدوں سے گریز کریں۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** سال کی ابتداء سے ہی اولاد کی طرف سے مسائل پیدا ہونا شروع ہوگئے ہیں۔بالخصوص زیر تعلیم بچیاں ذہنی ونفسیاتی عارضے کا شکار ہیں۔ثور کے والدین اولاد کی نافرمانی چڑچڑاپن اور تعلیم میں عدم دلچسپی کی وجہ سے بہت پریشان نظر آتے ہیں۔یاد رہے مارچ کا چاند گرہن اور ستمبر کا سورج گرہن حاملہ خواتین کیلئے خطرناک ثابت ہو سکتے ہیں۔اس عرصہ میں بذریعہ آپریشن بچے کی پیدائش کیلئے احتیاط بلکہ اجتناب ضروری ہے۔ماہ ستمبر اکتوبر کی انعامی سکیموں میں حصہ لینے سے فائدہ ہوگا۔

**سفر:** گذشتہ سال بھی سفر اور نقل مکانی کے معاملات زیر التوا اور متاثر رہے ہیں۔ثور کے لوگ اس سال بھی بیرون ملک سکونت، اعلیٰ تعلیم اور کاروبار کی غرض سے سفر کی کوشش میں کامیاب ہوتے نظر نہیں آتے۔اس سال بھی امیگریشن میں آپکا کیس التوا کا شکار رہے گا۔ماہ اگست ستمبر میں اپلائی کرنے والے لوگ مسترد کیے جا سکتے ہیں۔البتہ فروری اور مارچ میں بیرون ملک اپلائی کرنے اور حصول ویزہ کیلئے حالات انتہائی سازگار ہوں گے۔ثور کے لوگوں کو اس بہترین وقت سے کلی طور پر فائدہ اٹھانا چاہیے۔

**معیشت، کیریئر، روزگار:** آپ کا روزگار اور مالی امور گذشتہ سال سے متاثر چلے آرہے ہیں۔اس سال بھی یہ کیفیت برقرار رہے گی۔رواں سال بھی آپ کسی قسم کی غیر متوقع آمدنی یا بینک لوننگ سے استفادہ نہیں کرسکیں گے۔البتہ سعد اکبر سیارہ مشتری آپ کی گم شدہ یا متنازعہ میراث کے حصول میں بھرپور معاونت کررہا ہے۔ماہ اگست اور ستمبر میں آپ کے مالی معاملات مستحکم نظر آتے ہیں۔

واضح رہے ناقص منصوبہ بندی کی وجہ سے ماہ مارچ، اگست اور ستمبر میں پیسے کا نقصان بھی کر سکتے ہیں۔ بتائے گئے عرصہ میں قرض کے لین دین سے گریز کریں۔ اس سال صحیح عرصے کا تعین کر کے زمین جائیداد کی خرید و فروخت سے اپنی جائیداد کو مستحکم کیا جاسکتا ہے۔ ثور کے لوگوں کو الیکٹرانکس، سٹیشنری پرنٹنگ پریس اور الیکٹرانک میڈیا کے اشتہارات سے مالی فائدہ ہوسکتا ہے۔ زراعت اور اس سے منسوب آلات اور اشیاء سے روپے کا حصول یا معیشت کا استحکام نظر نہیں آتا۔ اس سال سرمایہ کاری کرنے سے پہلے منصوبہ بندی ضرور کرلیں۔ جلد بازی سے نقصان ہوگا۔

**منگنی ، شادی:** اس سال مارچ، اگست اور ستمبر میں منگنی اور شادی کا اہتمام نہ کیا جائے۔ بالخصوص ثور کی حامل خواتین کی طے شدہ منگنی یا رشتہ بھی متاثر ہونے کا خدشہ ہے۔ ستمبر، اکتوبر اور نومبر میں ثور کے لوگ شادی کرنے سے گریز کریں۔ خدانخواستہ کسی بڑے حادثے کا شکار ہو سکتے ہیں۔ متذکرہ بالا عرصے میں شادی کرنے والے افراد مستقبل میں اولاد کی نعمت سے محروم بھی رہ سکتے ہیں۔ البتہ ماہ جنوری اور فروری میں ثور کے لوگ اچانک اور کم وقت میں رشتہ ازدواج میں منسلک ہوسکتے ہیں۔

**خصوصی احکامات:** ماہ فروری میں سیارہ زہرہ اور سیارہ مریخ کے شرفات کے سبب آپکو بہت سارے فائدے مل رہے ہیں۔ اس عرصہ میں آپ کو بیرون ملک سے واسطہ معاملات سے مالی فائدہ بھی ہو رہا ہے۔ بیرون ملک سے منسلک معاملات میں کامیابی اور استحکام نظر آتا ہے۔ بتایا گیا عرصہ میں زہرہ سیارہ آپ کی دیرینہ خواہش کو پورا کرنے میں معاونت کر رہا ہے۔ اس سال کی پہلی سہ ماہی میں آپ شخصی اعتبار سے لوگوں میں مقبول ہو رہے ہیں۔ البتہ مارچ میں تحویل آفتاب سے خفیہ سیاسی و حکومتی سرگرمیوں میں معروف نظر آتے ہیں۔ خاندان میں کسی بزرگ کی صحت کی طرف سے فکر لاحق رہے گی۔ اس سال آپ کی مصروفیت زیادہ تر اسی سلسلے میں نظر آتی ہے۔ عزیز اقرباء کے رویے پر کڑی نظر رکھیں۔ عین ممکن ہے آپ کے تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں۔ والدہ کی میراث سے فائدہ ہوگا اس سال کواکب کی سعد نظرات سے پرانا سحر بھی ختم ہوجائے گا۔

**صدقات:** سوا کلو چاول بہتے پانی یا ویرانے میں ڈالیں۔ (دن جمعہ)

**ورد خاص:** روزانہ 313 مرتبہ بعد نماز فجر یا عشاء مع اول و آخر 11/11 درود شریف۔

" اَللّٰهُمَّ يَا غَنِيُّ يَاحَمِيْدُ يَا مُعِيْدُ يَا رَحِيْمُ "

**برج : جوزا** GEMINI **سیارہ : عطارد**



رنگ : پیلا زرد
عنصر : بادی
جواہر : زمرد، زبرجد، زرد عقیق
بہترین شریک حیات : میزان، دلو
ناموافق ساتھی : سنبلہ، قوس، حوت
بیماریاں : نمونیہ، سینے کے عوارض، کمزور سانس کی تکلیف، اعصابی تکلیف

دن : بدھ عدد : ۵ ۲۱ مئی تا ۲۱ جون حروف : ق۔ک

## سیارگان کی کاسمک شعاعوں کے اہل جوزا پر اثرات

**اہم نکات:** اگرچہ برج جوزا کے حامل لوگ ساڑھ ستی ختم ہونے کے باوجود بھی سنبھل نہیں پائے۔ یکے بعد دیگرے مالی روزگار اور ملازمت کے حوالے سے نت نئے مسائل اور مشکلات کا سامنا کرنا پڑ رہا ہے۔ گذشتہ سال نحس اکبر سیارہ مریخ کے ہبوط نے رہی سہی کسر پوری کردی۔ زحل کی تیسری نظر آپ کی شخصیت کو اور آپ کے اعلیٰ اوصاف کو دھندلا رہی ہے۔ گذشتہ سال کی آخری سہ ماہی میں سیارہ مشتری کی تبدیلی آپ کے لئے اچھا شگون ہے۔ اگرچہ گھریلو ماحول تناؤ کا شکار ضرور رہے گا لیکن کیریئر روزگار اور پیشہ وارانہ معاملات میں سعد اکبر سیارہ مشتری بھرپور سپورٹ کریگا۔ آپ خوش قسمت ہیں کہ اس سال نحس سیارگان سے دامن بچاتے ہوئے شرف شمس اور شرف زہرہ انقلابی ترقی اور خوشگوار ماحول فراہم کرتے نظر آ رہے ہیں بالکل ایسے ثابت ہوگا جیسے صحرا میں طویل خشک سالی کے بعد بارش آ گئی ہو یا دور ہے رواں سال میں عبادات، صدقہ، خیرات اور مذہب کی طرف رجحان بھرپور انداز میں نظر آتا ہے۔

**صحت:** گذشتہ سال جوزا کے لوگوں نے صحت کی بہت سی پیچیدگیاں دیکھی ہیں بالخصوص گردے، مثانے کی تکلیف اور ڈیپریشن اگرچہ اس میں سحر کا عمل دخل بھی تھا یہ سال مجموعی طور پر صحت کے حوالے سے بہتر رہے گا البتہ ماہ اکتوبر نومبر میں خدانخواستہ کسی حادثہ یا سرجری کے مرحلے سے گزرنے کا امکان ہے۔ جوزا کے وہ لوگ جو گذشتہ کئی سال سے مسلسل بیماری جھیل رہے ہیں۔ انشاء اللہ ماہ فروری اور مارچ میں مرض سے افاقہ ہوگا۔ اور بتدریج روبہ صحت نظر آتے ہیں۔ جوزا کے لوگوں کو ہدایت کی جاتی ہے کہ سارا سال حادثات سے بچنے کیلئے بتائے گئے صدقات اور سال کا ورد خاص اپنا معمول رکھیں۔

**سماجی تعلقات:** اس سال بھی آپ کے سوشل ریلیشنز کچھ بہتر نظر نہیں آتے۔ بالخصوص عزیز و اقرباء کی طرف سے سازشیں اور بے بنیاد الزامات زور

شور سے جاری ہیں۔ دراصل خاندان کے کچھ لوگ آپ کی ساکھ کو متاثر کرنے کے درپے ہیں۔ ٹریڈ یونین سے وابستہ جوزا کے لوگ محتاط رہیں ان کے اردگرد ظاہری طور پر خیر خواہی کا دم بھرنے والے لوگ جمع ہیں۔ دراصل آپ کی پیٹھ میں چھرا گھونپ رہے ہیں۔ آپ کے گذشتہ سال کے تنازعات تاحال کسی نتیجہ کے بغیر جوں کے توں موجود ہیں۔ سال رواں میں وقفے وقفے سے نحس اکبر سیارہ زحل کے ساتھ دیگر سیارگان کا قران ہوتا رہے گا جس سے آپ کے سماجی تعلقات متاثر ہوتے رہینگے۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** اس لحاظ سے آپ بہت خوش قسمت ہیں کہ سعد اکبر سیارہ مشتری آپ کے زائچہ کے ساتویں گھر میں بحالت ترفع مبارک ترین اثرات کے ساتھ موجود ہے اور سارا سال اسی گھر میں حرکت پذیر رہے گا۔ ازدواجی معاملات میں خوشگواری اور خوشی کا احساس بڑھتا ہوا نظر آ رہا ہے۔ زوجہ کی طرف سے اطمینان رہے گا۔ گذشتہ سال کے گلے شکوے دور ہو چکے ہیں۔ آپ محسوس کرینگے کہ نئے سرے سے زندگی کا آغاز کیا ہے۔ بین اسی طرح جوزا کے لوگ شراکت داری سے بھرپور مالی فوائد حاصل کریں گے۔ یاد رہے کہ فہم و فراست اور دانشمندی سے آگے بڑھنے کی ضرورت ہے۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** سال کی ابتداء اس حوالے سے بہت خوش آئند ہے۔ جوزا کے بے اولاد بفضل خدا اولاد کی خوش خبری سے بہرہ مند ہونگے۔ سال کی پہلی سہ ماہی میں جوزا کے حامل لوگوں کے ہاں پیدا ہونے والے بچے ماں باپ کیلئے خوش قسمتی کا سبب بنیں گے۔ انعامی بانڈ، لاٹری اور ریس کے شائقین لوگوں کیلئے ماہ فروری مارچ اور اپریل انتہائی سازگار ثابت ہونگے۔ بتائے گئے عرصے میں صحیح فگرز کے ساتھ قسمت آزمائی کی جا سکتی ہے۔ جوزا کے لوگوں کو ماہ اکتوبر نومبر میں انعامی بانڈ لاٹری اور ریس کے حوالے سے قطعی محتاط رہنا ہوگا۔ بالخصوص اتوار اور ہفتہ کے دن کسی قسم کی قرعہ اندازی میں حصہ نہ لیں۔

**سفر:** گذشتہ سال بھی آپ لوگ بالخصوص بیرون ملک سفر میں کامیاب نہیں ہوئے۔ اس سال بھی صورتحال جوں کی توں رہے گی۔ قطعی طور پر آپ کو متنبہ کیا جاتا ہے کہ جعلی سفری دستاویزات پر سفر کرنے کی کوشش نہ کریں۔ بالخصوص ماہ جولائی اگست بیرون ملک مقیم جوزا کے لوگ کسی قانونی گرفت میں آ سکتے ہیں۔ واضح رہے اس سال امپورٹ ایکسپورٹ کے کام سے فائدہ نہیں ہوگا۔ بغرض تعلیم جوزا کے لوگ ماہ اگست، ستمبر میں اپلائی کر سکتے ہیں۔ بیرون ملک حصول ویزہ کیلئے صحیح وقت کا انتخاب کرنا از حد ضروری ہوگا۔ البتہ کاروباری لوگوں کو ڈومیسٹک سفر میں محتاط رہنے کی ضرورت ہے دوران سفر جیب کٹ جانے یا اہم کاغذات کی گمشدگی کا خطرہ ہے۔

**معیشت، کیریئر، روزگار:** گذشتہ کئی سالوں سے آپ کے روزگار کا معاملہ متزلزل رہا ہے۔ دراصل پچھلے کئی سالوں سے آپ کے زائچہ کے دسویں گھر میں یورانس کی موجودگی جیسے تیسے آپ کے سسٹم کو چلانے میں مددگار ثابت ہو رہی ہے۔ آپکا بحرانی دور اب ختم ہو چکا ہے آپ کے کیریئر روزگار اور معیشت کا حاکم سیارہ گذشتہ سال کی آخری سہ ماہی سے اپنے ہی گھر برج قوس میں انتہائی طاقتور بیٹھا ہے۔ اس سال آپ کی معیشت کو استحکام ملے گا ماہ فروری اور مارچ میں آپ اپنے روزگار کو وسعت دینے میں کامیاب ہونگے۔ اس عرصہ میں بینک فنانسنگ بھی آپ کیلئے مددگار ثابت ہوگی۔ البتہ اکتوبر، نومبر اور دسمبر میں سرمائے کی انوسٹمنٹ کرتے وقت انتہائی ضروری اقدامات کرنے ہونگے آپ کی تھوڑی سی غفلت آپکے روپے پیسہ کا بحران پیدا کر سکتی ہے۔ جوزا کے ملازمت پیشہ لوگ حسب منشاء محکمانہ ترقی اور پروموشن حاصل کرنے میں کامیاب ہو جائیں گے۔ گذشتہ سال ملازمت سے برخاست کیے جانے والے جوزا کے لوگ بذریعہ عدالت یا ٹربیونل بحالی کی خوشخبری سنیں گے جوڈیشری سے وابستہ جوزا کے لوگ اضافی ذمہ داریاں نبھائیں گے۔ مجموعی طور پر رزق کی فراوانی، خوشحالی اور ترقی کا سال ثابت ہوگا۔

**منگنی، شادی:** جوزا کے غیر شادی شدہ افراد کیلئے یہ سال انتہائی موزوں ہے۔ حسب منشاء شادی ہو جانے کے امکانات روشن ہیں۔ گذشتہ کئی سالوں سے جوزا کی جن خواتین کے رشتہ اور شادی کا سلسلہ نہیں ہو رہا تھا۔ اس سال انشاء اللہ بخیر و خوبی انجام پذیر ہوگا ماہ فروری اور مارچ میں منگنی اور شادی کا سلسلہ مکمل کر لیا جائے۔ اس عرصے میں کی گئی شادیاں مستقبل میں خوشگوار نتائج کی حامل ہیں۔ جوزا کے لوگوں کو اکتوبر اور نومبر کے مہینے میں منگنی شادی جیسی رسم سے قطعاً پرہیز کرنا چاہیے۔ جولائی اور ستمبر میں کی گئی شادیاں تباہ کن نتائج کی حامل ہونگی۔

**خصوصی احکامات:** مجموعی طور پر یہ سال آپ کے لئے خوشحالی اور خوشیوں سے بھرپور نظر آتا ہے۔ ماضی کی تمام محرومیاں ختم ہو جائیں گی۔ البتہ مارچ کا پہلا چاند گرہن والدہ یا گھر کے کسی بڑے بزرگ کی طرف سے صدمہ کی نشاندہی کرتا ہے۔ اس عرصہ میں کوشش کی جائے کہ نقل مکانی اور نئے گھر میں شفٹنگ موخر کرنا از حد ضروری ہوگا۔ ماہ اگست میں کاروباری شریک کار یا پارٹنر مالی طور پر دھوکا دینے کی کوشش کرے گا۔ اس عرصہ میں بزنس پارٹنر پر کڑی نظر رکھیں اس سال جوزا کے عمر رسیدہ لوگ حج عمرہ اور مقامات مقدسہ کی زیارت سے شرف یاب ہونگے۔

ماہ ستمبر میں دوکان، فیکٹری اور گھر میں برقی آلات کی فنی خرابی کے سبب آتش زدگی کا واقعہ ہوسکتا ہے۔ ستمبر، اکتوبر میں اپنی سواری، گاڑی وغیرہ کی خصوصی احتیاط کریں چوری ہونے کا خدشہ موجود ہے۔ جوزا کے لوگوں میں اس سال الرجی کا مرض عام ہوگا۔ حفاظتی اقدامات وعلاج معالجہ میں غفلت نہ کی جائے۔

**صدقات:** سوا کلو ثابت مونگ بہتے پانی یا ویرانے میں ڈالیں (دن بدھ)

**ورد خاص:** روزانہ 313 مرتبہ بعد نماز فجر یا عشاء مع اول وآخر 11/11 درود شریف۔ "بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا مُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ يَا مُفَتِّحَ الْاَبْوَابِ وَ يَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ"

**برج: سرطان — CANCER — سیّارہ: قمر**



رنگ: سفید دودھیا
عنصر: آبی
جواہر: پکھراج، موتی، زمرد، عقیق
بہترین شریک حیات: عقرب، حوت
ناموافق ساتھی: حمل، جدی، میزان
بیماریاں: پھیپھڑوں اور سانس کی تکلیف، معدہ، گردوں اور پیشاب کی تکلیف

دن: پیر — عدد: ۲ — ۲۲ جون تا ۲۳ جولائی — حروف: ح۔ ہ

## سیارگان کی کاسمک شعاعوں کے اہلِ سرطان پر اثرات

**اہم نکات:** جیسا کہ گذشتہ سال بھی بتایا گیا تھا کہ برج سرطان کے حامل لوگ نحس اکبر سیارہ زحل کی ساڑھ ستی کے مشکل ترین دور سے گزر رہے ہیں ابھی ان کیلئے ستمبر 2007 تک کا مشکل دور باقی ہے۔ رہی سہی کسر گذشتہ سال مریخ کی ہبوطی کیفیت نے پوری کردی۔ ماہ ستمبر تک زحل آپ کے بیت المال میں حرکت پذیر رہے گا۔ مالی تنگی اور رزق کی بندش جیسے حالات سے سابقہ رہے گا۔ گرچہ گذشتہ سال بہت کٹھن اور مشکل تھا تاہم اس سال آپ کو اپنی زندگی کے جملہ معاملات میں پھونک پھونک کر قدم رکھنا ہونگے۔ اس سال ایک مرتبہ پھر نحس اصغر سیارہ مریخ فلک کی سیر کرتا ہوا آپ کے زائچہ کے بیت الطالع میں مختصر عرصہ کیلئے قیام کرے گا۔ آپ کی شخصیت اور شخصی وقار کو نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہے کاروبار میں جمود اور نقصان کے خطرات محسوس ہو رہے ہیں۔

**صحت:** مجموعی طور پر اس سال صحت آپ کی بہتر رہے گی البتہ سال کے مختلف عرصے میں زحل اور مشتری کی نظر تربیع دشمنوں کی طرف سے سحر جادو کا اشارہ کرتی ہے بالخصوص چالیس سال سے کم عمر کے لوگ اس سے متاثر ہوسکتے ہیں۔ پلوٹو سارا سال آپ کے بیت الصحت میں حرکت پذیر رہے گا سرطان کی خواتین کو وہم وسواس اور شکوک وشبہات میں مبتلا رکھے گا۔ سرطان کے اکثر لوگ اس سال اعصابی تناؤ کا شکار بھی رہیں گے۔ دوسری طرف نیپچون کی منفی پوزیشن بغیر کسی وجہ کے گھبراہٹ، بے چینی، اور اضطراب میں اضافہ کر رہی ہے۔ بتائے گئے صدقہ اور اسم اعظم کو اپنا معمول رکھیں انشاء اللہ بہتری ہوگی۔

**سماجی تعلقات:** اس سال سماجی تعلقات کچھ بہتر نظر نہیں آتے سارا سال کیتو آپ کے تیسرے گھر میں موجود رہے گا۔ عزیز واقرباء کے ساتھ خوشگوار تعلقات استوار کرنے میں اس کی رخنہ اندازی رہے گی۔ اکتوبر، نومبر میں زہرہ ہبوطی درجات سے گزرے گا کسی عورت کی طرف سے تہمت اور الزام کا خطرہ موجود ہے قطعی طور پر سماجی تعلقات میں احتیاط برتیں اس سال کا پہلا چاند گرہن اور دوسرا سورج گرہن آپ کے اچھے اور مثالی تعلقات میں دراڑ ثابت ہوگا۔ اس عرصہ میں نماز کسوف وخسوف ادا کرنا ضروری ہے کسی سنگین مقدمہ میں مبتلا سرطان کے افراد فریق مخالف سے صلح کی کوششوں میں کامیاب نہیں ہونگے۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** جیسا کہ گذشتہ سطور میں بتایا گیا ہے کہ سیارہ زحل اس سال انتہائی ناقص رہے گا۔ یہ کہنے میں باک نہیں ہے کہ گذشتہ سال بھی آپ کے ازدواجی معاملات خوشگوار اور قابل ذکر نہیں رہے بلکہ اکثر سرطانی لوگوں کے مابین اختلافات اور تنازعات شدت اختیار کرتے جا رہے ہیں۔ دراصل آپ کی ازدواجی زندگی کا حاکم نحس اکبر سیارہ زحل ہے بین اسی طرح شراکتی بزنس اور کاروبار میں باہمی اعتماد کا بڑھتا ہوا فقدان نظر آتا ہے۔ ایک سے زائد شراکت داری میں کام کرنے والے سرطانی افراد اس سال زیادہ دیر نہیں چل سکیں گے اور شراکتی بنیادوں پر کی گئی انوسٹمنٹ اور جمع پونجی ڈوبنے کا خطرہ ہے۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** سال کی پہلی سہ ماہی بے اولاد سرطانی لوگوں کیلئے خوشخبری کا باعث بنے گی۔ گذشتہ سالوں سے سرطان کی حامل خواتین مخصوص پوشیدہ امراض کا شکار رہی ہیں۔ جسکی وجہ سے حصول اولاد میں مسلسل مایوسی رہی ہے۔ اس سال ان کی دعائیں مستجاب ہونگی۔ آپ لوگ اپنے بچوں کی نصابی و غیر نصابی اعلیٰ پوزیشن سے خوشی اور مسرت پائیں گے۔ مجموعی طور پر بچوں کی صحت بہتر رہے گی۔ اس سال مارچ تک کسی بھی ہاؤسنگ سکیم میں پلاٹ کے حصول کیلئے قسمت آزمائی کرنا بارآور ثابت ہوگا البتہ لاٹری انعامی بانڈ کیلئے یہ سال اوسط درجہ ثابت ہوگا۔

**سفر:** آپ خوش نصیب ہیں کہ ساڑھ ستی کے مشکل ترین دور سے گزرتے ہوئے

بھی قسمت نے کچھ راستے ترقی اور خوشحالی کیلئے کھلے رکھے ہیں آپ کے بیرون ملک سفر کا حاکم تیرہ سال بعد انتہائی نیک اور سعد ترین درجات پر موجود ہے۔ گذشتہ کئی سالوں سے بیرون ملک سفر کرنے والے سرطانی لوگ اس سال میں ... شن کے پیچیدہ مراحل میں سے کامیابی سے گزر جائیں گے۔ اگرچہ دشواریاں ضرور پیش آئیں گی۔ بہتر ہوگا کہ آپ مغرب اور مغرب بعید کی طرف سفر اختیار کریں رواں سال اس مقصد کیلئے موزوں ترین ہے کوشش کی جائے عمرہ اور زیارات کیلئے قافلہ کے ساتھ جانے کی بجائے انفرادی سفر کو ترجیح دی جائے۔

**معیشت ،کیریئر ،روزگار:** اگرچہ حصول زر کے معاملے میں آپ انتہائی گھٹن کا شکار ہیں آمدنی اور خرچ میں توازن قائم رکھنا آپ کے اختیار میں نہیں ہے۔ اس سال بھی آپ قرض لے کر اپنے کاروبار اور بزنس کو رواں دواں رکھنے کی کوشش میں ہیں۔ اگر منصوبہ بندی نہ کی گئی تو آپ ڈیفالٹر ہو سکتے ہیں۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ تحویل آفتاب اور شرف شمس آپ کے ڈوبتے ہوئے کاروبار میں بہترین سہارا ثابت ہونگے۔ ماہ فروری میں شرف زہرہ اور شرف مریخ بھی آپ کی گرتی ہوئی مالی پوزیشن کو سہارا دیں گی۔ بیرون ملک سے امداد یا کسی دوست کی طرف سے مالی تعاون بھی نظر آتا ہے اس سال غیر متوقع طور پر کثیر رقم بھی ہاتھ لگ سکتی ہے۔ ستاروں کی نحس نظرات کو حقیقت پسندی کی نظر سے نہ دیکھا اور سمجھا گیا تو آپ خود کو مستحکم کرنے کا بہترین موقع ضائع کر بیٹھیں گے۔ اکثر سرطانی لوگ اس سال اپنی کاروباری ساکھ کو بحال رکھنے یا بچانے کیلئے وراثتی جائیداد اونے پونے داموں فروخت کر دیں گے۔ آپکو مشورہ دیا جاتا ہے اس سال جائیداد گروی نہ رکھیں۔ سکریپ، آٹو پارٹس اور اجناس کے کام سے فائدہ ہوگا اور فوڈ پروڈکٹس میں بھی سرمایہ کاری کرنے سے معیشت مستحکم ہو سکتی ہے۔ ماہ اگست میں ملازمت پیشہ لوگ اپنے افسران کے زیر عتاب رہیں گے عہدہ سے تنزلی کا خطرہ بھی موجود ہے محتاط رویہ اختیار کریں۔

**منگنی ، شادی:** غیر شادی شدہ جوڑوں کیلئے رواں سال موزوں ترین ہے اگرچہ اتفاقی اور غیر متوقع شادی کے اسباب پیدا ہو جانا حیرت کا باعث ضرور ہونگے۔ لیکن حالات کے ساتھ سمجھوتہ کرنا آپ کیلئے ضروری ہوگا۔ فروری مارچ میں طے کئے گئے رشتے خوشگوار ازدواجی زندگی کی خبر دیتے ہیں۔ جن سرطانی لوگوں کی گذشتہ سال منگنی اور رشتہ ختم ہو چکا تھا۔ اس سال نئے سرے سے بہتر جگہ پر طے ہونے کا امکان ہے۔ ستمبر، اکتوبر میں طے شدہ رشتے تنازع کے سبب ختم ہو سکتے ہیں۔ سرطان کے لوگ اس سال شادی کیلئے موزوں وقت کا انتخاب کر کے اس مقصد کیلئے آگے بڑھیں بصورت دیگر ناقابل تلافی نقصان ہوگا۔

**خصوصی احکامات:** سرطان کے لوگوں کو مایوس نہیں ہونا چاہیے اگرچہ آپ مشکل ترین دور سے گزر رہے ہیں قسمت پھر بھی آپ کا ساتھ دے رہی ہے سعد اکبر سیارہ مشتری کی پانچویں اور نویں نظر آپ کی سفید پوشی کا بھرم رکھے ہوئے ہے۔ بیرون ملک سفر سے مالی فوائد حاصل کیے جا سکتے ہیں بشرطیکہ آپ منصوبہ بندی سے آگے بڑھیں ماہ اکتوبر نومبر میں مریخ آپکے طالع میں حرکت پذیر ہوگا یہ سیارہ براہ راست آپ کے شخصی وقار کو مجروح کر رہا ہے۔ آپکی ازدواجی زندگی میں بلاوجہ اختلافات اور تنازعات کو ہوا دے رہا ہے۔ فہم و فراست سے کام لیں ستمبر، اکتوبر میں بچوں کا خاص خیال رکھیں۔ گیس اور بجلی کے آلات سے دور رکھیں۔ ماہ مارچ، اپریل میں اپنے رشتہ داروں کے ساتھ میل جول میں فاصلہ رکھیں عین ممکن ہے اس عرصہ میں آپکے خلاف سازش کی جا رہی ہو اس سال آپ کسی حد تک آسودہ حال رہیں گے سال کا ورد خاص اور صدقہ کی ادائیگی میں کوتاہی نہ کریں

**صدقات:** سوا کلو چاول بہتے پانی یا ویرانے میں ڈالیں۔ (سوموار)

**ورد خاص:** روزانہ 313 مرتبہ بعد نماز فجر یا عشاء مع اول و آخر 11/11 درود شریف۔ "اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الرَّزَّاقُ ذُوالْقُوَّةِ الْمَتِيْنُ"

**برج: اسد — LEO — سیّارہ: شمس**



رنگ : گولڈن، نارنجی
عنصر : آتشی
جواہر : ہیرا، السنیا
بہترین شریک حیات : حمل، قوس، ثور
ناموافق ساتھی : عقرب، دلو، ثور
بیماریاں : ہائی بلڈ پریشر، ریڑھ کی ہڈی، کمر کی تکلیف، دل کی تکلیف

دن : اتوار عدد : ۱ ۲۴ جولائی تا ۲۳ اگست حروف : م۔ث

## سیارگان کی کاسمک شعاعوں کے اہلِ اسد پر اثرات

**اہم نکات:** آپ ساڑھ ستی کے دوسرے مشکل ترین دور سے گزر رہے ہیں گذشتہ سال زحل کے ہمراہ مریخ کا قران ہوا تھا جس سے خاصی اونچ نیچ ابتری اور بے چینی پیدا ہوئی آپکی ساڑھ ستی کا دور اکتوبر 2009 تک رہے گا۔ دراصل دوسرا ڈھائی سالہ دور ایک طرح سے کڑا امتحان ہوا کرتا ہے بنیادی طور پر زحل آپ کے بیت الصحت اور بیت الزوج کا بھی حاکم ہے۔ جہاں آپ کی صحت متاثر ہو رہی

ہے۔وہاں ازدواجی معاملات بھی آپ کے ہاتھ سے نکلتے جارہے ہیں رواں سال میں چار سیارگان مختلف اوقات میں نحس اکبر سیارہ زحل کے ساتھ قران تثلیث، تسدیس، تربیع اور مقابلہ کی نظر قائم کریں گے اگرچہ انکا دورانیہ مختصر ہوگا۔ اچھے حالات کے ساتھ مشکلات میں بھی بتدریج اضافہ ہوگا۔ان حالات کا جواں مردی اور بردباری سے مقابلہ کریں۔زحل آپ کی زندگی میں معلم کا کردار ادا کررہا ہے آپ کے حق میں سعد اکبر سیارہ مشتری کا کردار قابل ذکر ہے۔آئندہ سطور میں اس کی تفصیلات سے آپ کو آگاہ کیا جارہا ہے۔

**صحت:** اس سال صحت کے بارے میں آپکو بہت محتاط رہنا ہوگا جیسا کہ گذشتہ سال بھی بتایا گیا تھا کہ زحل بحالت وبال انتہائی نحس اثرات کا حامل ہے۔ دیرینہ، پیچیدہ اور موروثی امراض سے دوچار کرتا ہے۔برج اسد کے عمر رسیدہ لوگوں کے لیے یہ سال خصوصی احتیاط کا متقاضی ہے۔زحل کی آٹھویں نظر انجانا کی طرف لے جارہی ہے۔بلاوجہ خوف اور لوگوں میں بیٹھنے سے گھبراہٹ ہونا جیسے عوارض نمودار ہورہے ہیں۔مارچ اور اپریل میں سیارہ عطارد اپنے ہبوطی درجات سے گزرے گا۔اسد کے لوگوں میں خوف نفسیاتی مرض کی طرف لے جارہا ہے۔ دماغی عارضہ لاحق ہونے کا خطرہ ہے احتیاط بہت ضروری ہے۔

**سماجی تعلقات:** سماجی تعلقات کے حوالے سے سال کی ابتداء انتہائی خوشگوار ثابت ہوگی۔ساڑھ ستی کے مشکل ترین دور میں بھی لوگ آپکو پہلے کی طرح احترام کی نگاہ سے دیکھتے ہیں۔فروری اور مارچ میں آپکو کسی سماجی تنظیم یا این جی او کی طرف سے اعلی عہدے کی پیشکش کی جارہی ہے۔ماہ ستمبر میں سیارہ عطارد اپنے شرفاتی درجات سے گزریگا۔آپ اپنی قابلیت اور فن گفتار سے لوگوں میں ایک خاص مقام پیدا کرسکیں گے۔ماہ اکتوبر، نومبر اور دسمبر میں مریخ آپ کے بارھویں میں بیٹھ کر سازشیں کررہا ہے۔ماضی کی نسبت اب لوگوں میں آپکے بارے میں رائے بالکل برعکس ہے۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** مجموعی طور پر آپ کے خانگی اور ازدواجی معاملات گذشتہ کئی سالوں سے متاثر چلے آرہے ہیں۔اس سال بھی صورت حال کچھ مختلف نہیں ہوگی۔البتہ جن اسد کے لوگوں کا لائف پارٹنر برج قوس یا حمل سے تعلق رکھتا ہوگا۔ان کیلئے حالات کسی حد تک بہتر نظر آتے ہیں۔اسد کے وہ لوگ جو اپنا بزنس کاروبار اپنے بھائیوں اور رشتہ داروں کے ساتھ کررہے ہیں اس سال شاید جاری نہ رکھ سکیں گے حتی کہ مشترکہ جائیداد کا بٹوارہ بھی کرلیں گے اس بات کو مدنظر رکھ لیں کہ رواں سال میں پارٹنرشپ کسی بھی طرح سے راس نہیں آئیگی۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** تمام تر حالات کے باوجود اس لحاظ سے آپ بہت خوش قسمت ہیں کہ حصول اولاد کیلئے آپکی کوششیں رنگ لارہی ہیں بالخصوص برج اسد کی خواتین گذشتہ سال اولاد کی غرض سے خاصی مایوس تھیں۔ سعد اکبر سیارہ مشتری آپ کے بیت اولاد میں موجود ہے اکثر اسد کے جوڑوں میں جڑواں بچوں کا امکان موجود ہے۔اسد کی حاملہ خواتین کو حفظ امان کیلئے روحانی معاونت کی ضرورت ہے۔اس عرصہ میں سحر جادو کا امکان بھی ہے۔انعامی سکیموں میں حصہ لینے کے شائقین اسد کے لوگوں غیر دانستہ اور شعوری طور پر کسی انعامی سکیم سے فائدہ اٹھائیں گے۔

**سفر:** گذشتہ سال بھی حسب منشاء بیرون ملک سفر میں کامیابی نصیب نہیں ہوئی آپکو اس سال بھی بہت زیادہ توقعات نہیں رکھنی چاہیے۔البتہ فروری اور مارچ میں سنجیدگی سے کوشش کریں یقینی کامیابی ہوگی۔ستمبر، اکتوبر میں کسی بھی قسم کے سفر سے اجتناب کیا جائے بیرون ملک میں مقیم برج اسد کے لوگ اس عرصہ میں اپنی مصروفیات کو محدود کردیں دراصل انکی ایک غیر ملکی کی حیثیت سے نگرانی کی جارہی ہے۔سارا سال مشتری کی پانچویں نظر آپکے بیرون ملک قیام کو غیر مطمئن اور غیر مستحکم کیفیت میں رکھے گی۔اعلی تعلیمی اداروں میں زیر تعلیم اسد کے لوگ خود کو غیر محفوظ محسوس کریں گے۔

**معیشت، کیریئر، روزگار:** اگرچہ اسوقت آپکی مالی حالت بہتر نہیں ہے اسکے باوجود آپ سسٹم کو چلانے کی تگ و دو میں دن رات محنت کررہے ہیں۔یکے بعد دیگر کاروبار اور پیشے کی تبدیلی آپکو مسلسل نقصان سے دوچار کررہی ہے۔وقت کے ساتھ ساتھ قرض کا بوجھ بھی بڑھتا جارہا ہے۔سرکاری و نیم سرکاری اداروں سے وابستہ لوگ اپنے کیڈر اور محکمہ کی تبدیلی کے بارے میں سوچ رہے ہیں۔جو ان کے حق میں بہتر ثابت نہیں ہوگا۔اس سال اسد کے لوگ اپنے کاروبار کو وسعت دینے کیلئے حسب منشا سرمایہ کاری نہیں کرسکیں گے۔یاد رہے ماہ اکتوبر میں زحل آپکے بیت المال میں ہوگا قبل از وقت منصوبہ بندی کرلیں ممکن سرمایہ اپنے ہاتھوں میں محفوظ رکھیں۔بلا سوچے سمجھے سرمایہ کاری کرنے سے آپ تہی دست بھی ہوسکتے ہیں۔ماہ ستمبر میں شرف عطارد آپکو سرمایہ فراہم کررہا ہے۔اس سال غیر متوقع طور پر روپیہ مل سکتا ہے۔سال کی آخری سہ ماہی روزگار، کاروبار اور بزنس کے حوالے سے گھٹن پیدا کرے گی۔سٹاک اور شیئرز کا کام کرنے والے لوگ اس سال

چوکس رہیں۔ نیم سرکاری اداروں سے وابستہ افراد روپے پیسے کی قلت کا شکار رہیں گے۔ کوشش کریں کہ رواں سال میں آپ کسی کے گارنٹر نہ بنیں سارا سال روزگار اور کاروبار کے حوالے سے محتاط انداز میں چلنے کی ضرورت ہوگی۔

**منگنی ، شادی:** اسد کے لوگ اس سال منگنی اور شادی جیسے معاملات کو مؤخر کردیں تو بہتر ہوگا۔ پسند کی شادی کا خیال نقصان دہ ثابت ہوسکتا ہے۔ اکثر اسد کے لوگوں میں دوسری شادی کا رو۔جحان پایا جاتا ہے۔ کو اکب کی نحس نظرات کے سبب اسد کی خواتین میں علیحدگی اور خلع کا رو۔جحان نظر آتا ہے۔ سال کی پہلی سہ ماہی میں منگنی ،شادی کا اہتمام خطرناک ثابت ہوگا۔ خفیہ شادیاں کثرت سے ہونگی اکثر اسد کی خواتین کی زیادہ عمر کے لوگوں سے شادیاں نظر آتی ہیں۔ میڈیکل کے شعبے سے وابستہ لوگ رشتہ ازدواج میں منسلک ضرور ہونگے یہ سال ان کیلئے بہتر ثابت نہیں ہوگا۔

**خصوصی احکامات:** سال رواں کسی بھی لحاظ سے بہتر نظر نہیں آتا آپکے زائچہ کے مطابق پہلا چاند گرہن اور دوسرا سورج گرہن آپکے مالی معاملات کو اونچ نیچ کا شکار کررہا ہے۔ جبکہ ماہ مارچ اور اگست میں ہونے والا سورج گرہن اور چاند گرہن آپکو وراثتی جائیداد سے محروم کرتا ہوا نظر آرہا ہے۔ ماہ ستمبر میں والدہ کی طرف سے فکر لاحق رہے گی۔ زوجین کے مابین اختلافات علیحدگی اور طلاق کی حد تک معاملات جا سکتے ہیں۔ ڈیپریشن اور ہائی ٹینشن کے سبب خدانخواستہ آپ شوگر اور جسمانی معذوری کا شکار بھی ہوسکتے ہیں۔ ماہ مارچ میں تحویل آفتاب آپکے بیرون ملک جانے کیلئے راستہ ہموار کررہا ہے۔ مالیاتی اداروں سے وابستہ ملازمین گولڈن ہینڈ شیک لے کر پچھتائیں گے۔ مسلح افواج کے اعلیٰ افسران سازشوں میں گھرے رہیں گے مختلف قسم کے سکینڈل اخبارات کی زینت بنیں گے۔ اسد کے وہ لوگ جنکا تعلق شوبز سے ہے اپنے کیریئر کو مستحکم کرنے کیلئے سرگرداں نظر آتے ہیں۔ مختصر عرصے کیلئے مریخ کی سعد نظرات آپکے خفیہ دشمنوں کو بے نقاب کرے گی۔ اسد کے کم عمر بچے وقفے وقفے سے مختلف عوارض کا شکار رہیں گے۔ ان تمام تر حالات کے پیش نظر آپ کو تحمل سے کام لینا ہوگا۔ یہ سال آپکو کسی بھی قسم کی مہم جوئی کی اجازت نہیں دیتا۔

**صدقات:** سوا کلو گندم بہتے پانی یا ویرانے میں ڈالیں (دن اتوار)

**ورد خاص:** روزانہ 313 مرتبہ بعد نماز فجر یا عشاء مع اول و آخر 11/11 درود شریف۔

"اِنَّ اللّٰہَ حَیُّ الْقَیُّوْمُ اللّٰہُ الصَّمَدُ"

**برج: سنبلہ — VIRGO — سیّارہ: عطارد**



رنگ: گہرا زرد، پیلا
عنصر: خاکی
جواہر: گومیدک زرد، عقیق، فیروزہ
بہترین شریک حیات: جدی، ثور
ناموافق ساتھی: قوس، حوت، جوزا
بیماریاں: معدہ، جگر، آنتوں کی بیماریاں، السر، کان کی تکلیف

دن: بدھ — عدد: ۵ — ۲۴ اگست تا ۲۳ ستمبر — حروف: پ۔غ

## سیارگان کی کاسمک شعاعوں کے اہلِ سنبلہ پر اثرات!

**اہم نکات:** دراصل آپکا بحرانی دور 2005ء کی آخری سہ ماہی سے شروع ہو چکا ہے۔ نجوم کی اصطلاح میں جسے ساڑھ ستی کا دور کہا جاتا ہے۔ جسکا دورانیہ ستمبر 2012 تک رہے گا۔ رواں سال بھی آپ کیلئے کچھ اچھے ثمرات کا حامل نہیں ہے۔ نحس اکبر سیارہ زحل اس سال بھی آپ کے زائچہ کے بارہویں گھر میں بیٹھ کر مشکلات اور مسائل میں بتدریج اضافہ کرتا رہے گا۔ اس سال آپ کو قطعی احتیاط کرنی ہوگی۔ اس سال آپکو مالی معاملات کے حوالے سے احتیاط کی ضرورت ہے۔ نادانستگی میں آپکا سرمایہ منجمد ہوسکتا ہے۔ سال کے مختلف عرصے میں دیگر سیارگان نحس اکبر سیارہ زحل کے ساتھ مقابلہ اور تربیع کی نظر قائم کرتے رہیں گے۔ جس سے آپکو مالی طور پر بہت زیادہ نقصان کے خطرات نظر آرہے ہیں۔ اس سال سیارہ مریخ آپکے بیت امید کو چھوڑ رہا ہے۔ آپ اپنی خواہشات کی تکمیل کیلئے جائز و ناجائز ہر قسمی حربہ استعمال کرنے پر تلے ہوئے ہیں اور بزور بازو اپنی بات منوانے کی کوشش کررہے ہیں۔ بنیادی طور پر رواں سال ہر قسمی احتیاط کا تقاضہ کرتا ہے۔

**صحت:** جیسا کہ گذشتہ سطور میں بتایا جاچکا ہے کہ آپ سیارگان کی نحوست کی زد میں ہیں۔ سارا سال صحت کی طرف سے پریشانی لاحق رہے گی۔ سنبلہ کے عمر رسیدہ لوگ گذشتہ سال سے ہی پیچیدہ امراض کا شکار ہو چکے ہیں۔ علاج معالجہ سے آفاقہ اور صحت یابی کا تناسب کم نظر آتا ہے۔ عمر رسیدہ خواتین جوڑوں کی تکالیف اور سانس کی شکایت سے پریشان نظر آتی ہیں۔ یاد رہے اس سال دشمنوں کی طرف سے سحر جادو کے وار بھی ہوتے رہیں گے۔ ہر ممکن احتیاطی تدابیر اختیار کرنا ضروری ہوگا۔ غفلت کرنے سے خدانخواستہ جسم کا کوئی عضو معطل یا مفلوج بھی ہوسکتا ہے۔

**سماجی تعلقات:** مارچ کا پہلا چاند گرہن اور ماہ ستمبر کا دوسرا جزوی سورج گرہن آپکے طالع میں واقع ہونگے۔ بنیادی طور پر ان کے اثرات آپکے شخصی وقار کو دھندلا رہے ہیں۔ البتہ ماہ فروری میں شرف زہرہ اور شرف مریخ سماجی تعلقات میں

تقویت کا باعث ہونگے۔ سال کے بقیہ عرصے کیلئے پیشگی طور پر منصوبہ بندی از حد ضروری ہوگی۔ ماہ اپریل میں آپکا حاکم سیارہ عطارد ہبوطی درجات سے گزرے گا۔ جو آپ کے سوشل آفیئرز کیلئے انتہائی خطرناک ثابت ہوگا۔ سرکاری ملازمین کسی سیاسی رنجش کے سبب سسٹم سے نکالے جاسکتے ہیں۔ احتیاط بہت ضروری ہے۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** اس لحاظ سے سال کی ابتدا بہت بہتر ثابت ہوگی۔ آپ کے ازدواجی گھر کا حاکم سیارہ سعد اکبر مشتری گذشتہ سال سے ہی بحالت ترفع زائچہ کے چوتھے گھر میں مبارک ترین اثرات کے ساتھ موجود ہے۔ مابین زوجین استحکام اور تعلقات دے رہا ہے۔ یہاں پر یہ بات قابل ذکر ہے کہ ماہ مارچ کا جزوی سورج گرہن اور اگست کا چاند گرہن آپ کے زائچہ کے ساتویں میں واقع ہو رہے ہیں۔ غیر متوقع طور پر گھریلو حالات کو اونچ نیچ کا شکار کردیں گے۔ سنبلہ کے لوگوں کو تاکید کیجاتی ہے۔ کہ اس سال جاری شرکاتی کاروبار میں اپنے پارٹنر سے محتاط رہیں اور نئی شراکت داریاں قائم کرنے سے گریز کریں اس سال بطور سلیپنگ پارٹنر کام کرنے کی کوئی گنجائش موجود نہیں ہے۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** گذشتہ سال بھی سنبلہ کے لوگوں کو حصول اولاد اور اولاد کے گوناگوں مسائل پیدا ہوتے رہے ہیں۔ اس سال بھی یہ سلسلہ قائم رہے گا۔ دراصل سنبلہ کی بے اولاد خواتین بوجہ نحوست زحل وحری بندش تا حال اولاد کی نعمت سے محروم ہیں۔ اس حوالے سے قطعی طور پر روحانی سدباب صدقات اور مخصوص ورد وظائف اختیار کرنے کی ضرورت ہے۔ لاٹری، انعامی بانڈ کے شائقین سنبلہ کے لوگ اس سال زیادہ توقعات نہ رکھیں۔ اور نہ ہی کسی ہاؤسنگ سکیم میں پلاٹ کی قرعہ اندازی کیلئے قسمت آزمائی کریں۔ البتہ گھڑدوڑ کے شائقین سال کی آخری سہ ماہی میں کوشش کر سکتے ہیں۔

**سفر:** اس سال آپکو بیرون ملک سفر کرنے کے بے شمار مواقع ملیں گے۔ مارچ اپریل کا عرصہ سنبلہ کے لوگوں کیلئے بیرون ملک وزٹ کاروباری یا تعلیمی ویزہ اپلائی کرنے کا بہترین اور آئیڈیل موقع ثابت ہوگا۔ بیرون ملک مقیم جو گذشتہ کئی سالوں سے امیگریشن کے مسائل سے دوچار ہیں۔ اس سال اپنے مقصد میں کامیاب ہونگے۔ بیرون ملک مقیم سنبلہ کے لوگ اپنے آپ کو محفوظ تصور کرینگے۔ ماہ فروری اور مارچ میں غیر متوقع طور پر سفر پیش آسکتا ہے۔ بالخصوص کاروباری نوعیت کا اختیار کیا گیا سفر منفعت بخش ثابت ہوگا۔ البتہ اپریل کا عرصہ دوران سفر ہر قسمی احتیاط کرنے کی ہدایت کرتا ہے۔

**معیشت، کیریئر، روزگار:** جیسا کہ گذشتہ سطور میں بتایا جاچکا ہے۔ کہ آپ ساڑھ ستی کے پہلے ڈھائی سالہ دور سے گزر رہے ہیں۔ جس کے سبب آپکا روزگار اور معیشت بتدریج انحطاط پذیر نظر آتے ہیں۔ آپ آئے دن مسلسل قرض کے بوجھ تلے دبتے جارہے ہیں۔ یہ ایک حقیقت ہے کہ گذشتہ سال سے ہی ذرائع آمدنی محدود اور مسدود ہوتے چلے جارہے ہیں۔ اس سال بھی آپ اپنے روزگار استحکام اور ترقی کیلئے بھرپور کوشش کرنے کے باوجود بھی خاطر خواہ نتائج حاصل نہیں کرپائیں گے۔ اس سال کی پہلی سہ ماہی کاروباری ترقی اور حصول زر کیلئے انتہائی اہمیت کی حامل ہے۔ لیکن یہ ایک مختصر عرصہ ثابت ہوگا۔ سافٹ ویئر، ہارڈ ویئر اور کمپیوٹر اسیسریز کا کام کرنے والے سنبلہ کے لوگ کثیر سرمائے کی انوسٹمنٹ کرنے سے گریز کریں۔ دیوالیہ ہونے کا خطرہ موجود ہے مالیاتی اداروں سے وابستہ افراد کسی بھی غبن جیسے اسکینڈل میں پھنس سکتے ہیں۔ احتیاط نہ کرنے کی صورت میں اپنی ملازمت سے ہاتھ دھو بیٹھیں گے۔ علاوہ ازیں مقدمات کا سامنا بھی کرنا پڑے گا۔ یاد رہے سنبلہ کے جن لوگوں کا مالی لین دین بیرون ملک سے وابستہ ہے۔ اس سال کامیابی کے امکانات روشن ہیں۔ ایک عرصہ سے ڈوبی ہوئی رقم مل جائے گی۔ وسط مارچ اور اپریل میں آپکے ساتھ کوئی فراڈ ہونے کا خطرہ ہے چوکس رہیں۔

**منگنی، شادی:** اس سال سنبلہ کے لوگوں کو منگنی اور شادی جیسا اہم کام کرنے کیلئے صحیح وقت کا انتخاب کرنا ضروری ہوگا۔ چونکہ اس مقصد کا حاکم پورا سال بحالت وبال نحس اثرات کا حامل ہوگا۔ بہتر ہوگا کہ آپ سال کی پہلی سہ ماہی یا ماہ ستمبر، اکتوبر میں اس نیک کام کا انعقاد کریں۔ ماہ اپریل میں طے شدہ رشتے بغیر کسی ٹھوس وجہ کے ختم ہوسکتے ہیں۔ بالخصوص اپریل میں نئی رشتہ داریاں قائم کرنے سے گریز کریں۔ اکثر سنبلہ کے لوگوں کو اس سال دوسری شادی راس نہیں آئے گی۔ بلکہ زوال کا سبب بھی بن سکتی ہے۔

**خصوصی احکامات:** آسمانی کونسل میں کواکب کی حرکات وسکنات اچھے برے اثرات مرتب کرتی رہتی ہے۔ بار بار آپکو یاددہانی کرائی جاتی ہے کہ مجموعی طور پر ستاروں کی نحوست کی زد میں ہیں۔ ایسی صورت میں مایوس نہیں بلکہ فہم وفراست سے اپنی ترقی اور خوشحالی کے راستے تلاش کریں۔ جیسا کہ جسمانی مرض میں معالج سے علاج کرانے کی ضرورت پیش آتی ہے۔ اسی طرح دنیاوی معاملات میں بھی روحانی سدباب، صدقہ اور دعا کی اشد ضرورت ہوتی ہے۔ اس سال آپ آنے والے کئی سالوں کی کاروباری منصوبہ بندی نہیں کرسکیں گے۔ کوشش کی جائے سرمایہ

حاصل کرنے کیلئے جائیداد زمین یا زیور گروی نہ رکھیں۔ماہ فروری میں زہرہ اور مریخ کا شرف آپ کے اردگرد ماحول کو خوشگوار کر رہے ہیں۔بیرون ملک جانے کے خواہشمند لوگ اس مقصد کیلئے سنجیدگی سے کوشش کریں۔سنبلہ کی خواتین حصول اولاد کیلئے میڈیکلی علاج پر توجہ دیں۔انشاء اللہ خوشخبری نصیب ہوگی۔سارا سال آپ اپنی والدہ اور خاندان کے بزرگوں کی خدمت کر رہے ہیں اور انکے بہت قریب ہیں۔شاید آپ محسوس کر رہے ہیں کہ بزرگوں کی دعاؤں کی آپکو بہت ضرورت ہے۔

**صدقات:** سوا کلو ثابت مونگ بہتے پانی یا ویرانے میں ڈالیں (دن بدھ)

**ورد خاص:** روزانہ 313 مرتبہ بعد نماز فجر یا عشاء مع اول و آخر 11/11 مرتبہ دُرود شریف۔ "انَّ اللّٰهَ وَكِيلُ الكَفِيلِ"

**برج : میزان** | **LIBRA** | **سیارہ : زہرہ**



رنگ : نیلا، زردی مائل سبز، نارنجی
عنصر : ہوا
جواہر : ہیرا، اوپل
بہترین شریک حیات : دلو، جوزا
ناموافق ساتھی : جدی، حمل

بیماریاں : نزلہ، زکام، سر درد، گردوں کا درد، آنکھوں کی بیماریاں

دن : جمعہ عدد : ۶ ۲۴ ستمبر تا ۲۳ اکتوبر حروف : ر۔ت۔ط

## سیارگان کی کاسمک شعاعوں کے اہل میزان پر اثرات!

**اہم نکات:** اہل میزان اس سال بہت ساری خوشخبریاں سنیں گے۔بمطابق طالع شمسی سعد اکبر سیارہ مشتری زائچہ کے تیسرے گھر میں بحالت ترفع موجود ہے۔اس سال کی دوسری اہم تبدیلی یہ ہوگی کہ سیارہ مریخ آپ کے بیت الارض میں ماہ فروری میں شرفیاب ہوگا۔اس عرصہ میں آپ جائیداد خرید کریں گے۔طویل المعیاد حسب منشا معاہدات پر عمل در آمد کامیابی سے ہوگا۔خاندان میں اہم مقام ملے گا۔انتہائی اہم نوعیت کی ذمہ داریاں سونپی جارہی ہیں۔گذشتہ سال ازدواجی معاملات میں خاصی اونچ نیچ رہی ہے۔اس سال مجموعی طور پر امن اور سکون رہے گا۔البتہ بارہویں گھر میں کیتو کی موجودگی خفیہ دشمن پیدا کر رہی ہے۔بے بنیاد باتیں اور الزامات روزمرہ سننے کو ملیں گے۔آپ کسی سیاسی جماعت کے ساتھ گہری دلچسپی ظاہر کرنے کیلئے نمایاں کردار ادا کر رہے ہیں۔مالی پوزیشن استحکام پذیر رہے گی۔

**صحت:** اس سال آپکی صحت اوسط درجہ رہے گی۔آپ کی صحت کا حاکم اگرچہ اعلیٰ پوزیشن پر موجود ہے لیکن سارا سال راہو آپکے چھٹے گھر میں حرکت پذیر ہوگا۔وقتاً فوقتاً صحت کی خرابی رہے گی۔بالخصوص گلے کی انفیکشن اور مثانے کی تکلیف پیچیدگی اختیار کر سکتی ہے۔وسط اپریل میں اعصابی تناؤ کے سبب صحت متاثر ہوتی نظر آرہی ہے۔میزان کی خواتین محتاط رہیں مارچ کا سورج گرہن اور اگست کا چاند گرہن انکی ذہنی کیفیت کو ابتر کر سکتا ہے۔اس عرصہ میں بہترین علاج معالجہ کی اشد ضرورت ہوگی۔اس سال اکثر میزانی خواتین بے خوابی کا شکار رہیں گی۔

**سماجی تعلقات:** اس سال آپکی بھرپور توجہ سوشل اور پبلک ریلیشنز کی طرف رہے گی۔سعد اکبر سیارہ مشتری کی تبدیلی انتہائی خوش آئند ہے۔مارچ میں تحویل آفتاب آپ کی نیک نامی اور شہرت میں بھرپور اضافہ کرتا ہوا نظر آرہا ہے۔البتہ ماہ اپریل میں سرکاری اور حکومتی اداروں کی طرف سے کسی الجھاؤ اور پریشانی کا اشارہ مل رہا ہے۔اس سال اکثر میزانی لوگ ماضی کی ختم شدہ دوستیاں اور رشتہ داریاں بحال کرنے کیلئے سنجیدگی سے غور کر رہے ہیں۔وکالت کے پیشے سے منسلک لوگ بار کے الیکشن میں نمائندگی حاصل کرنے کیلئے بھرپور جدوجہد میں مصروف ہیں اور خاطر خواہ کامیابی بھی حاصل کرتے ہوئے نظر آرہے ہیں۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** گذشتہ سال کی نسبت رواں سال آپکی ازدواجی معاملات میں انتہائی خوشگوار ماحول پیدا کر رہا ہے۔اس سال میزانی افراد کچھ جائیداد اپنی بیوی کے نام وقف کریں گے۔سال رواں کاروباری نوعیت کے نئے معاہدات کرنے کا بہترین موقع ہے۔ماسوائے اپریل اور مئی احتیاط سے کام لیں۔میزان کے لوگ شراکت داری میں پراپرٹی سیل اینڈ ڈیل سے خاصہ نفع کمائیں گے۔اور زراعت میں بھی انکی دلچسپی نظر آرہی ہے۔

**اولاد ، انعامی بانڈ ، لاٹری:** رواں سال حصول اولاد کیلئے خاصی محنت کوششیں اور آپ کی بھرپور تگ و دو کی طرف اشارہ کر رہا ہے۔اکثر میزانی لوگ گذشتہ سال بھی اس مقصد میں کامیاب نہیں ہو سکے دراصل آپکی اولاد کے گھر کا حاکم تا حال اچھی حالت میں نہیں ہے۔اور گذشتہ سالوں سے آپکے بیت امید میں بحالت وبال قابض ہے۔آپکی خواہش کی تکمیل میں سب سے بڑی رکاوٹ بن رہا ہے۔البتہ میزانی افراد کے زیر تعلیم بچے نصابی و غیر نصابی سرگرمیوں میں بہتر نتائج لے رہے ہیں۔جو کہ آپ کیلئے راحت کا سبب ہے۔اس سال کسی بھی نوعیت کی انعامی سکیم و قرعہ اندازی سے فائدہ نہیں اٹھایا جا سکتا۔

**سفر:** اس سال آپ اندرون ملک کثرت سے چھوٹے بڑے سفر کر رہے ہیں۔بالخصوص غیر متوقع اور بغیر کسی منصوبہ بندی کے سفر پیش آسکتے ہیں۔مجموعی طور پر میزان کے وہ لوگ جو بیرون ملک بالخصوص مغربی ممالک میں مقیم ہیں مستقل سکونت

دستاویزات حاصل کرنے میں کامیاب ہونگے۔ بیرون ملک مقیم زیر تعلیم لوگ خود کو مطمئن پائیں گے۔ یاد رہے وسط مارچ اور اپریل سفر سے گریز کریں۔ اس عرصہ میں اختیار کیا گیا سفر ذہنی اذیت کا باعث ہوسکتا ہے اس عرصہ میں بیرون ملک سفر اختیار کرنے والے میزان کے لوگ مشکلات کا شکار ہوسکتے ہیں۔

**معیشت ،کیریئر، روزگار:** گذشتہ سال کی نسبت رواں سال معیشت کا استحکام روزگار کی ترقی کا بہترین دور ثابت ہوگا۔ دراصل اس سال آپ خود کفالتی نظریہ پر عمل کرتے ہوئے آگے بڑھتے جارہے ہیں۔ میزان کے لوگ اس سال اپنے ذرائع آمدنی کو وسعت دینے کیلئے ایک سے زیادہ کاروبار شروع کریں گے۔ سیارگان کی تمام اچھی پوزیشنوں کے باوجود شراکت داری سے اجتناب کریں اس سال فراخی رزق اور کاروبار کی ترقی نصیب ہوگی۔ ملازمت پیشہ میزانی لوگ اپنے پیشہ وارانہ معاملات میں آسودگی اور سکون محسوس کریں گے۔ حسب منشا تبادلہ اور پروموشن حاصل کرسکیں گے۔ سال کی پہلی سہ ماہی روپے کے حصول میں ماحول سازگار بنارہی ہے۔ آمدنی اور خرچ میں تیزی رہے گی۔ اس سال میزان کے لوگ گاڑیوں کی خرید وفروخت بلڈنگ کنسٹرکشن اور سرجری کے آلات جیسے کاروبار سے خاصا روپیہ کمائیں گے۔ میزان کی اکثر خواتین میں ایجوکیشن انسٹی ٹیوشن بنانے اور چلانے کا رجحان زیادہ نظر آتا ہے وکالت اور قانون کے پیشے سے وابستہ میزانی لوگ اس سال خاصے مصروف نظر آتے ہیں۔ گذشتہ سال کی نسبت امسال جائیداد اور بینک بیلنس بنانے کا خیال آپکے ذہن میں بہت پختہ ہے کسی حد تک آپ اس مقصد میں کامیاب بھی نظر آرہے ہیں۔

**منگنی ، شادی:** غیر شادی شدہ میزانی افراد اس سال رشتہ ازدواج میں ضرور منسلک ہونگے لیکن ان کو بے شمار رکاوٹوں اور مسائل کا سامنا کرنا پڑے گا۔ ماہ اپریل اس مقصد کیلئے غیر موزوں ہے جولائی کا آخری عشرہ اور ماہ اگست سیارہ شمس زحل کے ہمراہ قران کرے گا۔ کوشش کی جائے اس عرصے میں منگنی اور شادی کا اہتمام نہ کیا جائے۔ اکثر میزانی لوگوں کا طے شدہ رشتہ بوجہ اختلاف اور تنازعات ختم ہوسکتا ہے۔ وسط اگست اور ستمبر میں افیئرز کا انجام اچھا نظر نہیں آتا۔ احتیاط ضروری ہے ورنہ بہت زیادہ الزامات اور بدنامی کا سامنا پڑ جائے گا۔

**خصوصی احکامات:** مجموعی طور پر رواں سال ترقی اور خوشحالی کا دور ثابت ہوگا۔ سال کی پہلی سہ ماہی آپ کی زندگی کے جملہ معاملات میں تیزی پیدا کررہی ہے۔ اس سال کے چاروں گرہن آپکی زندگی پر منفی اثرات مرتب کریں گے۔ ضروری ہے کہ ان گرہنوں کے اوقات میں نماز کسوف وخسوف کی ادائیگی کو یقینی بنائیں امید ہے اس سال آپکی خواہشات کی تکمیل ہوگی۔ ماضی کی ڈوبی ہوئی رقوم ملیں گی۔ اس سال کا سب سے اہم واقعہ یہ ہوگا کہ گذشتہ عرصے میں چوری بازیاب ہوگی۔ آپکا دشمنوں پر غلبہ رہے گا۔ دیرینہ جائیداد کے تنازعات حل ہونگے۔ عدالتی فیصلے آپ کے حق میں ہونگے۔ اس سال میزان کے اکثر لوگ اپنے پیشے کی تبدیلی سے خاطر خواہ فوائد حاصل کریں گے۔ گذشتہ سطور میں یہ بتایا جاچکا ہے کہ سارا سال صحت کی طرف سے فکر لاحق رہے گی۔ اس کی احتیاطی تدابیر اختیار کرنے سے آپ محفوظ رہ سکتے ہیں۔ اکثر میزانی افراد کو زوجہ کی وراثت سے فائدہ ہوگا۔

**صدقات:** سوا کلو چاول بہتے پانی یا ویرانے میں ڈالیں (دن جمعہ)

**ورد خاص:** روزانہ 313 مرتبہ بعد نماز فجر یا عشاء مع اول وآخر 11/11 مرتبہ دُرود شریف۔ "یَا بَدِیْعَ الْعَجَائِبِ بِا الْخَیْرِ یَا بَدِیْعُ"

## برج : عقرب SCORPIO سیارہ : مریخ



رنگ : نیلا، سرخ
عنصر : آبی
جواہر : پکھراج، عقیق، موتی
بہترین شریک حیات : حوت، سرطان
ناموافق ساتھی : دلو، ثور، اسد
بیماریاں : سر، حلق وناک کی بیماریاں، پیچش، نزلہ، معدہ

دن : منگل عدد : 9 ۲۴ اکتوبر تا ۲۲ نومبر حروف : ن۔ ذ۔ ض۔ ظ

## سیارگان کی کاسمک شعاعوں کے اہل عقرب پر اثرات!

**اہم نکات:** برج عقرب کے حامل افراد کیلئے سال نوانتہائی اہم اور خوشگوار اثرات سے بھرپور ہوگا۔ اس سال سعد اکبر سیارہ مشتری کی تبدیلی ماضی کی تمام محرومیوں کا ازالہ کردے گی۔ اگرچہ نحس اکبر سیارہ زحل بدستور آپکے دسویں گھر میں موجود ہے گذشتہ سال بالخصوص روزگار کے حوالے سے بالعموم سماجی معاملات انتہائی متاثر اور نہ گفتہ بہ رہے ہیں سال رواں اپنے دامن میں بہت ساری خوشیاں سمیٹے ہوئے ہے۔ آپ کے بیت المال کا حاکم اپنے ہی گھر میں موجود ہے اگرچہ کاروباری معاملات پر اور پیشہ وارانہ امور میں زحل کا دباؤ برقرار رہے گا۔ راہو آپکے چھٹے گھر سے جاچکا ہے۔ اس سال مجموعی طور پر صحت بہتر رہے گی۔ ماہ ستمبر میں زحل آپ کے بیت العزت کو خیر باد کہہ دیگا۔ سال کی پہلی سہ ماہی میں اچھی خبریں سننے کو ملیں گی۔ مجموعی طور پر سارا سال آپ راحت اور سکون محسوس کریں گے۔

**صحت:** گذشتہ سال آپ صحت کی طرف سے خاصے پریشان رہے ہیں ماہ اکتوبر

میں صحت کو خطرات نظر آتے ہیں۔تپ اور معیادی بخار بروقت علاج نہ کرنے سے پیچیدگی پیدا کر سکتے ہیں۔برج عقرب کے عمر رسیدہ لوگ ہائی بلڈ پریشر کی وجہ سے خاصے پریشان رہیں گے۔عقرب کی حامل خواتین کو اس سال آدھے سر کے درد کی شکایت متواتر رہے گی۔اس عرصہ میں بتائے گئے صدقات اور سال کا ورد خاص اپنا معمول رکھیں۔تاکہ سال نو سلامتی اور حفظ و امان میں گزرے۔اس سال عقربی خواتین کے سر کے بال زیادہ گریں گے اس ضمن میں اپنی خوراک پر توجہ دیں۔

**سماجی تعلقات:** اس سال آپ کے سوشل ریلیشنز کا گراف ماہ اگست تک ماضی کی نسبت کم نظر آتا ہے۔آپ شعوری طور پر پبلک اور لوگوں میں گھلنے ملنے سے گریز کر رہے ہیں۔سماجی اعتبار سے آپکی ترجیحات بھی تبدیل ہو رہی ہیں۔عزیز واقرباء کے ساتھ آپ کے مراسم جزوی اور رسمی نظر آتے ہیں۔ماضی کی نسبت اس سال آپ کی زیادہ تر نشست برخاست عمر رسیدہ اور بزرگوں کے ساتھ نظر آتی ہے۔آپ کے سماجی مراسم اور معاشرتی روابط محدود نظر آتے ہیں۔دراصل سیارہ زحل آپکو ایک حد بندی کے ساتھ لوگوں کے درمیان فاصلہ رکھنے پر مجبور کر رہا ہے۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** سال کی ابتداء ازدواجی تعلقات کے حوالے سے بہت آئیڈیل ثابت ہوگی۔ماہ فروری میں آپکے ازدواجی امور کا حاکم سیارہ شرفیاب ہوگا۔گذشتہ سال کی غلط فہمیاں دور ہونگی۔باہمی اعتماد کی فضاء قائم ہوگی۔مارچ اور اپریل میں محتاط رویہ بھی اختیار کریں۔کسی بھی غلط فہمی کی بنیاد پر گھر کا ماحول ناخوشگوار ہو سکتا ہے۔ماہ ستمبر میں آپکے ازدواجی گھر کا حاکم سیارہ بحالت ہبوط ناقص ہوگا۔اس عرصے میں گھریلو ماحول بہتر رکھنے کیلئے بہت ساری ناگوار باتوں کو نظر انداز کرنے کی ضرورت ہوگی۔شراکتی بزنس اور کاروبار کیلئے سال رواں انتہائی موزوں ثابت ہوگا۔اس سال عقرب کے لوگوں کا شراکتی کاروبار کی طرف رجحان زیادہ نظر آتا ہے۔

**اولاد ، انعامی بانڈ ، لاٹری:** اس مقصد کیلئے سال نو انتہائی خوش آئند ہے آپکی اولاد کے گھر کا حاکم سیارہ سعد اکبر مشتری بحالت ترفع حصول اولاد کیلئے مبارک اثرات مرتب کر رہا ہے۔حصول اولاد کیلئے کی گئی کوششیں بارآور ثابت ہونگی۔برج عقرب کی حامل خواتین دوران حمل خصوصی احتیاط سے کام لیں زائچہ کے پانچویں گھر میں راہو کی موجودگی کسی حادثے کی نشاندہی کر رہی ہے۔البتہ ایک بات قابل ذکر ہے کہ اس سال عقربی خواتین جڑواں بچوں کو بھی جنم دے سکتی ہیں۔عقرب کے لوگوں کو انعامی بانڈ اور لاٹری جیسی سکیموں سے فائدہ ہو سکتا ہے۔

قسمت آزمائی ضرور کریں۔

**سفر:** اس سال کثرت سے سفر پیش آئیں گے۔مجموعی طور پر تمام سفر کاروباری اور پیشہ وارانہ نوعیت کے ہونگے۔اس سال عقربی لوگ اہل وعیال کے ہمراہ مقامات مقدسہ کی طرف عزم سفر نظر آتے ہیں۔سال کے وسط اور آخری سہ ماہی میں بیرون ملک سفر کے امکانات بھی موجود ہیں۔ماہ ستمبر اکتوبر میں کسی قسم کا سفر اختیار نہ کریں۔دوران سفر ناخوشگوار واقعہ پیش آسکتا ہے۔بیرون ملک جانے والے لوگ بھی اس عرصہ میں اجتناب کریں۔غفلت سے آپکا مستقبل متاثر ہو سکتا ہے۔روزگار کی تلاش میں عقرب کے لوگ اس سال چین اور مشرق وسطیٰ میں روزگار تلاش کرنے میں کامیاب رہیں گے۔

**معیشت ،کیریئر ،روزگار:** جیسا کہ گذشتہ سطور میں بتایا جا چکا ہے کہ آپ کے کیریئر اور معیشت پر زحل کا دباؤ موجود ہے۔معیشت کو مستحکم کرنے کیلئے آپ بھرپور محنت اور تگ ودو کر رہے ہیں۔اور اس میں کافی حد تک آپ کامیاب بھی نظر آتے ہیں۔اس سال آپکو سعد اکبر سیارہ مشتری مالی طور پر بہت سارے فوائد دے رہا ہے۔غیر متوقع طور پر روپیہ آپ کے پاس آرہا ہے۔آپ سال نو میں روپے کے حصول کیلئے ایک سے زیادہ معاملات میں سرمایہ خرچ کر رہے ہیں۔سرکاری و نیم سرکاری اداروں سے طویل معاہدے آپکی معیشت کو مستحکم کرتے نظر آرہے ہیں۔سیارہ مشتری سارا سال آپ کے بیت المال میں حرکت پذیر رہے گا۔آپکے زائچہ کے دسویں گھر کو سعد نویں نظر سے دیکھ رہا ہے۔اس سال حکمران طبقہ امراء اور رئیس لوگوں سے مالی فوائد دے گا۔سیارہ مشتری پانچویں گھر کا حاکم ہونے کی وجہ سے غیر متوقع طور پر حصول زر کے اسباب پیدا کریگا۔روپے پیسے کی قلت یا بحران نظر نہیں آتا۔سرکاری و نیم سرکاری اداروں سے وابستہ عقرب کے لوگ آسانی اور آسودگی محسوس کریں گے۔صحت اور تعلیم کے شعبے سے وابستہ لوگ محکمانہ ترقی ملنے کی خوشخبری سنیں گے۔مجموعی طور پر آپ کی معیشت اور کاروبار کے حوالے سے سال نو مبارک اور خوشگوار ثابت ہوگا۔

**منگنی ، شادی:** سال رواں اس مقصد کیلئے بہت بہتر ثابت ہوگا۔اکثر عقربی خواتین کی شادیاں اونچی ذات اور بڑے گھروں میں ہونے کا امکان ہے۔اس سال بڑی عمر کے عقربی لوگ دوسری عورتوں میں دلچسپیاں بڑھانے کی کوشش کریں گے۔دوسری شادی کا تناسب بھی زیادہ نظر آتا ہے۔اکثر عقربی خواتین کی شادیاں انکا لائف سٹائل بدل رہی ہیں۔افیئرز کامیاب رہیں گے۔

اس سال چٹ منگنی پٹ بیاہ کی کیفیت نظر آتی ہے۔ بالخصوص تعلیم اور صحت کے شعبے سے وابستہ خواتین حسب منشاء شادی کرنے میں کامیاب ہونگی۔ ان تمام خوبیوں کے باوجود منگنی اور شادی کیلئے صحیح وقت کا انتخاب کرنا ضروری ہوگا۔

**خصوصی احکامات:** یقیناً آپ خوش ہونگے کہ رواں سال میں آپ ترقی کی جانب بڑھ رہے ہیں آپ کے مسائل مشکلات اور مصائب کا مداوا ہونے جا رہا ہے۔ آپ کی تمام تر ذہنی اذیتوں کا ازالہ ہو جائے گا۔ والدہ کی صحت کی طرف سے فکر لاحق رہے گی۔ متنازعہ ملکیتی جائیداد خریدنے سے پہلے اپنے قانونی مشیر سے مشاورت ضرور کریں۔ سال کا پہلا جزوی سورج گرہن آپ کے زائچہ کے پانچویں گھر میں ہوگا۔ بچوں کا خاص خیال رکھیں۔ گیس اور بجلی کے آلات سے بچوں کو دور رکھیں۔ حاملہ خواتین نماز خسوف وکسوف ادا کریں۔ اس دن صدقہ دیں۔ دوسرا چاند گرہن ماہ اگست میں ہوگا۔ لازمی اور احتیاطی تدابیر صدقہ اور خیرات سے غافل نہ ہوں۔ ماہ ستمبر میں زحل آپکے دسویں گھر سے جا چکا ہے۔ آپ کے روزگار معیشت اور بوجھ ختم ہو جائے گا۔ سرمائے کا حصول آسان ہو جائے گا۔ مجموعی طور پر رواں سال خوشحالی اور ترقی کا ہے، بہتر منصوبہ بندی کرکے آپ سیارگان کی سعد نظرات سے سو فیصد فائدہ حاصل کر سکتے ہیں۔ اس سال صدقہ خیرات اور غرباء مساکین کی بھرپور مدد کریں رزق میں بے حساب اضافہ ہوگا۔

**صدقات:** سوا کلو دال چنا بہتے پانی یا ویرانے میں ڈالیں (دن منگل)

**ورد خاص:** روزانہ 313 مرتبہ بعد نماز فجر یا عشاء مع اول و آخر 11/11 مرتبہ درود شریف۔ "یَا اَللّٰہُ الْمَحْمُوْدُ فِیْ کُلِّ فِعَالِہٖ یَا اَللّٰہُ"

**برج: قوس SAGITARIUS سیارہ: مشتری**



رنگ: سفید، سبز
عنصر: آتشی
جواہر: فیروزہ، حجر القمر
بہترین شریک حیات: حمل، اسد
ناموافق ساتھی: حوت، جوزاء، سنبلہ
بیماریاں: عرق النساء، حادثات کی چوٹیں، ہانپنے کی خرابیاں
دن: جمعرات عدد: ۳ ۲۳ نومبر تا ۲۲ دسمبر حروف: ف

## سیارگان کی کاسمک شعاعوں کے اہل قوس پر اثرات!

**اہم نکات:** بنیادی طور پر رواں سال کو قوس کے حامل لوگوں کا سال کہا جائے تو غلط نہیں ہوگا۔ آپکا اپنا حاکم سیارہ سعد اکبر مشتری 13 سال بعد آپکے زائچہ کے طالع اور اپنے ہی گھر برج قوس میں بحالت ترفع سعادتیں بکھیر رہا ہے۔ سارا سال خوشگوار ماحول فراہم کریگا۔ البتہ آپکے مال کے گھر کا حاکم زحل ذرائع معاش اور روپے پیسے کے حصول میں رکاوٹیں پیدا کر رہا ہے۔ مشتری کی پانچویں نظر آپکے بیت الارض پر انتہائی مثبت اور طاقتور ہے۔ ذاتی گھر خریدنے یا بنانے کیلئے ماحول سازگار ہے۔ اس سال جائیداد کی خرید وفروخت سے فائدہ حاصل ہوگا۔ خاندان کے کسی بزرگ خاص کر والدین کی خرابی صحت پریشانی کا باعث ہوگی۔ ماہ فروری اور مارچ میں سیارگان کے تشرفات آپکے مالی امور میں استحکام پیدا کر رہے ہیں۔ مارچ میں تحویل آفتاب غیر متوقع طور پر سرمایہ فراہم کرتا ہوا نظر آ رہا ہے۔ ماہ ستمبر میں رزق روزی کے حوالے سے معاملات اطمینان بخش نظر آتے ہیں۔

**صحت:** مجموعی طور پر آپ کی صحت بہتر رہے گی۔ اس سال برج قوس کی حامل خواتین وقتاً فوقتاً پوشیدہ پیچیدہ امراض کا شکار نظر آتی ہیں۔ ماہ فروری میں پیشگی طور پر روحانی سدباب کر لینے سے متوقع امراض سے محفوظ رہا جا سکتا ہے۔ اس سال قوس کے کم عمر بچے فلو اور چیسٹ انفیکشن کا شکار ہو سکتے ہیں۔ ماہ اکتوبر نومبر میں اچانک کسی بیماری اور تکلیف کا اشارہ ملتا ہے۔ بہتر احتیاطی تدابیر اور بروقت علاج معالجہ سے محفوظ رہ سکتے ہیں۔ اس سال صحت یابی اور حفظ وامان کیلئے بتائے گئے صدقات کی ادائیگی میں کوتاہی نہ کریں۔ ماہ اکتوبر نومبر اور دسمبر آپ کیلئے خطرناک ثابت ہو سکتے ہیں۔ آپکے زائچہ کے آٹھویں گھر میں سیارہ مریخ بحالت ہبوط موجود ہے۔ عارضہ قلب کے خطرات موجود ہیں۔

**سماجی تعلقات:** سوشل ریلیشن کے حوالے سے رواں سال اوسط درجے کا حامل ہوگا۔ البتہ آپ اپنے اردگرد نئے تعلقات استوار کرنے کیلئے کوششیں کر رہے ہیں۔ بنیادی طور پر گذشتہ سال کے ناخوشگوار تعلقات پیش آنے سے آپ سوسائٹی میں انتہائی محتاط رویے سے مل رہے ہیں۔ اس سال بھی آپکے پبلک ریلیشن میں بیداری اور استحکام کم کم نظر آتا ہے۔ سال کی پہلی سہ ماہی میں سماجی تعلقات خوشگوار نظر آتے ہیں۔ ماہ جنوری تا اپریل سیارہ زحل کی رجعت آپکے بہترین دوستوں میں غلط فہمیاں پیدا کر رہی ہے۔ اس عرصے میں آپ گمراہ کن باتوں پر زیادہ توجہ نہ دیں۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** اس سال آپ کے ازدواجی، خانگی ونجی معاملات اوسط درجہ کے رہیں گے۔ اکثر قوس کی خواتین کی دیرینہ بیماری خوشگوار ازدواجی تعلقات میں رخنہ ڈال رہی ہے۔ جیسا کہ گذشتہ سطور میں ماہ اکتوبر، نومبر، دسمبر میں مریخ کی نحوست آپکی صحت کو متاثر کر رہی ہے وہاں یہ امر قابل توجہ

ہے کہ اس عرصہ میں آپکے خوشگوار تعلقات متاثر ہوتے ہوئے نظر آرہے ہیں۔ مارچ اپریل میں آپ کے ساتویں گھر کا حاکم بحالت ہبوط ناقص اثرات کا حامل ہے۔ شراکتی کاروبار میں اچانک مسائل اختلافات کو جنم دے رہے ہیں۔ اس عرصہ میں مشترکہ کاروبار میں سرمائے کا لین دین دستاویزاتی ثبوت کے ساتھ رکھیں۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** سعد اکبر سیارہ مشتری کی پانچویں نظر زائچہ کے برج حمل سے قائم ہوگی۔ بنیادی طور پر مشتری کیلئے برج حمل حضیض کا گھر ہے۔ یہ ناقص ترین پوزیشن ہوگی۔ سارا سال اولاد کے حوالے سے مسائل اور مشکلات کا سامنا رہے گا۔ برج قوس کی حامل خواتین دوران حمل خصوصی احتیاط کریں گی۔ کواکب کی نحس نظرات اور ناقص پوزیشن اسقاط حمل کا سبب بھی ہوسکتی ہیں۔ سال کی آخری سہ ماہی خطرات سے خالی نہیں ہے اس سال ماہ فروری میں انعامی بانڈ اور لاٹری کیلئے قسمت آزمائی کرسکتے ہیں۔ مارچ میں تحویل آفتاب اور شرف شمس کے مبارک ترین عرصہ میں فائدہ اٹھایا جاسکتا ہے۔

**سفر:** اگرچہ نحس اکبر سیارہ زحل آپکے نویں گھر میں ماہ اگست تک موجود رہے گا بیرون ملک جانے کے خواہش مند لوگ مسلسل مایوس اور ناکامی سے دوچار ہونگے۔ اگرچہ آپکی دیرینہ خواہش ہے اس تمام تر صورتحال کے باوجود سیارہ مشتری کی نویں نظر آپکے بیت السفر پر سعد اثرات مرتب کرے گی۔ بالخصوص اعلیٰ تعلیم کی غرض سے ویزہ اپلائی کرنے والے قوس کے لوگ کسی حد تک اپنے مقصد میں کامیاب ہوسکتے ہیں۔ اس کیلئے سال کی پہلی اور آخری سہ ماہی موزوں ترین ہے البتہ حج عمرہ زیارات کیلئے آپکا بھرپور رجحان نظر آتا ہے۔

**معیشت، کیریئر، روزگار:** اگرچہ گذشتہ سالوں سے آپ سرمائے کی قلت کا شکار چلے آرہے ہیں یہ صورت حال وسط سال تک برقرار رہے گی۔ بعد از ماہ اگست سیارہ زحل آپکے زائچہ کے دسویں گھر میں آچکا ہوگا۔ روزگار کے حوالے سے مزید گھٹن پیدا ہورہی ہے۔ آپ اپنے سسٹم کو چلانے اور قائم رکھنے کیلئے بھرپور کوشش کررہے ہیں۔ جبکہ نتائج انتہائی مایوس کن ثابت ہورہے ہیں۔ اس سارے عرصہ میں آپ اپنی وراثتی جائیداد یا گھر بیچ کر اپنے روزگار کو مستحکم کرنے کی کوشش میں مصروف ہیں۔ ماہ فروری مارچ میں آپ سرمائے کے حصول میں کامیاب نظر آتے ہیں۔ اگرچہ یہ مختصر عرصہ ہے لیکن بہتر منصوبہ بندی سے آپ اپنے ذرائع آمدنی اور روزگار کو بچاسکتے ہیں۔ سرکاری و غیر سرکاری ملازمت پیشہ لوگ وسط سال تک پرسکون نظر آتے ہیں بعدازیں نت نئے مسائل اور مشکلات کا سامنا کرنا پڑ جائیگا۔ سونے اور کرنسی کا کاروبار کرنے والے قوس کے لوگ اس سال محتاط رہیں چوری ہونے کا خطرہ موجود ہے۔ اکثر قوس کے لوگ اس سال اپنا کاروبار دوسرے شہر یا علاقے میں منتقل کرنے کی منصوبہ بندی بھی کررہے ہیں۔ قوس کے لوگوں کو ہدایت کی جاتی ہے اس سال برادری یا خاندان کے کسی فرد سے روپیہ بطور قرض نہ لیں اور نہ ہی اپنے کاروبار میں شراکت دار بنائیں۔

**منگنی، شادی:** سال کی پہلی سہ ماہی اس مقصد کیلئے بہت اہم ثابت ہوگی۔ قوس کے غیر شادی شدہ لوگ رشتہ ازدواج میں منسلک ہونگے البتہ اکثر ناکام ہوتے ہوئے نظر آرہے ہیں۔ اس سال ارینج میرج کا تناسب زیادہ نظر آتا ہے۔ یاد رہے سال کی آخری سہ ماہی شادی منگنی اور نکاح کیلئے خطرناک ثابت ہوگی۔ اس عرصہ میں طے کئے گئے رشتے یا شادیاں بری طرح ناکام ہوسکتی ہیں۔ عین ممکن ہے شادی کے موقع پر ہی اختلافات اور تنازعات اس قدر شدت اختیار کر جائیں کہ شادی اپنے انجام کو نہ پہنچ سکے۔

**خصوصی احکامات:** اس لحاظ سے رواں سال کسی حد تک بہت بہتر ہے کیونکہ آپکا حاکم سیارہ مشتری ایک مدت کے بعد اپنے گھر میں حرکت پذیر ہے۔ یہ آپکو معاشرے میں شخصی وقار، نیک نامی اور بزرگی جیسے انعام سے نواز رہا ہے۔ آپ نے بالخصوص اپنی والدہ یا والدین کی خدمت کیلئے خود کو وقف کیا ہوا ہے۔ روحانیت کی طرف آپکا بڑھتا ہوا رجحان اور سنجیدگی خوش آئند ہے۔ البتہ ایک قباحت ضرور ہورہی ہے کہ آپ اپنے گھر کے محافظوں سے پروٹوکول کی توقع رکھ رہے ہیں۔ اپریل کا عرصہ والدہ کی صحت کی خرابی کا اشارہ دیتا ہے۔ مارچ کا پہلا چاند گرہن اور سورج گرہن آپکے روزگار کیلئے نقصان دہ ثابت ہوسکتا ہے۔ اس عرصہ میں جائیداد کی خرید و فروخت نہ کریں۔ ماہ اگست کا دوسرا چاند گرہن کسی بری خبر یا صدقہ کا اشارہ دے رہا ہے۔ ان اوقات میں صدقہ دیں اور نماز کسوف و خسوف کی ادائیگی کو یقینی بنائیں۔ ماہ اکتوبر، نومبر میں دیرینہ خاندانی رنجش اور عداوت عدالتی مقدمات کا رخ کرتی نظر آرہی ہے۔ سال کی آخری سہ ماہی میں آپکو چھوٹے مقدمات کا سامنا بھی کرنا پڑے گا۔ زحل کی دسویں نظر آپ کے گھریلو ماحول میں مسلسل تناؤ کی کیفیت رکھے گی۔ بہتر حکمت عملی اور فہم و فراست سے کام لیں۔

**صدقات:** سوا کلو چنا ثابت بہتے پانی یا ویرانے میں ڈالیں (دن جمعرات)

**ورد خاص:** روزانہ 313 مرتبہ بعد نماز فجر یا عشاء مع اول و آخر 11/11 مرتبہ درود شریف۔ "یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ"

## برج: جدی CAPRICORN سیّارہ: زحل



رنگ: —— سرخ، بھورا، خاکی
عنصر: —— خاکی
جواھر: —— سفید رنگ، سلیمانی، یاقوت
بہترین شریک حیات: ثور، سنبلہ
ناموافق ساتھی: —— حمل، سرطان، میزان
بیماریاں: دانتوں کی بیماریاں، اعصابی تناؤ، سر درد، نظامِ ہضم

دن: ہفتہ عدد: ۸ ۲۳ دسمبر تا ۲۰ جنوری حروف: ج۔خ۔گ

## سیارگان کی کاسمک شعاعوں کے اہل جدی پر اثرات!

**اہم نکات:** آپ گذشتہ دو سالوں سے اذیت، تکلیف اور مشکلات سے دوچار ہیں۔اس سال بھی آپکی مشکلات کم ہوتی نظر نہیں آرہی۔آپکا حاکم سیارہ مسلسل پستی اور گراوٹ کی حالت میں موجود ہے۔نحس اکبر سیارہ زحل کی تیسری نظر آپکے کیریئر اور روزگار کو بہت زیادہ متاثر کر رہی ہے۔ماہ اگست تک زحل اور مشتری کی تربیع کی نظر قائم رہے گی۔نادانستگی میں آپ خفیہ امور میں الجھتے چلے جا رہے ہیں۔معاشرے میں آپکی عزت اور وقار مجروح ہو رہا ہے۔کثیر سرمائے کا نقصان آپکی پریشانی کا اہم سبب ہے۔اس سال عزیز واقرباء سے آپکے تعلقات خوشگوار نظر آتے ہیں۔تمام تر بحرانی حالات کے باوجود اکثر جدی کے لوگ روحانیت اور علوم روحانی میں خاصے فعال نظر آتے ہیں۔یہ شوق انکا جنون کی حد کو چھو رہا ہے۔ماہ اگست کے بعد آپ کے حالات میں بہتر تبدیلیاں نظر آرہی ہیں۔آپکے ماحول میں زحل کی نحوست کے سبب پیدا شدہ گھٹن ختم ہو جائے گی۔آپ مالی آسودگی کی طرف بڑھ رہے ہیں۔

**صحت:** مجموعی طور پر سال رواں میں آپ صحت کے حوالے سے پریشان رہیں گے۔مسلسل علاج معالجہ سے آپ اُکتا چکے ہیں۔جدی کی خواتین آپریشن اور ہارٹ پرابلم کا شکار ہیں۔وسط سال تک عارضہ قلب، پیچیدگی اختیار کر رہا ہے۔40 سال سے کم عمر کی خواتین ڈیپریشن کی وجہ سے دماغی عارضہ میں مبتلا ہو سکتی ہیں۔مارچ اور اپریل کا مہینہ انتہائی احتیاط کا اشارہ کرتا ہے۔اس عرصہ میں اپنی صحت کا حاکم بحالت ھبوط ہوگا۔عزیز واقرباء کی طرف سے سحر جادو کا امکان بھی موجود ہے۔صدقہ اور پرہیزگاری اختیار کرنے سے آپ محفوظ رہ سکتے ہیں۔

**سماجی تعلقات:** اس سال آپکے سماجی تعلقات بہتر نظر آرہے ہیں۔جدی کے لوگ خفیہ مراسم اور تعلقات قائم رکھیں گے۔سوسائٹی میں رفاع عامہ اور دیگر خدمات کے سبب آپکو بہت شہرت مل رہی ہے۔دیرینہ برادری اور خاندان کے اختلافات اس سال ختم ہو جائیں گے۔خاندان کے افراد کی مداخلت سے ماضی کے تنازعات اور اختلافات بھی خوشگوار تعلقات میں بدل سکتے ہیں۔ان تمام چیزوں کو مد نظر رکھتے ہوئے ماہ اپریل اور مئی کا عرصہ اہمیت رکھتا ہے کہ اس مختصر عرصے میں آپکے سسرال کے ساتھ تعلقات کشیدہ ہونگے۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** گذشتہ سال آپکی ازدواجی زندگی انتہائی تکلیف دہ مراحل سے گزری ہے۔سال کی پہلی سہ ماہی اس لحاظ سے بہت خوشگوار ثابت ہوگی مابین زوجین تعلقات مستحکم اور خوشگوار نظر آتے ہیں۔آپ بھرپور انداز میں اپنے لائف پارٹنر پر توجہ دے رہے ہیں۔مارچ، اپریل کا عرصہ بہت زیادہ خطرناک ثابت ہوگا۔معمولی اور غیر اہم باتوں کو نظر انداز کریں۔سیارہ مریخ آپکے گھر کو میدان جنگ بنانے پر تلا ہوا ہے۔صبر وتحمل اور بہتر حکمت عملی سے حالات کو کنٹرول کریں۔شراکتی معاملات میں حاضر دماغی سے کام لیں۔کواکب کی نحوست آپکے مشترکہ کاروبار میں رخنہ اندازی کر رہی ہے۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** آپ خوش قسمت ہیں کہ اس سال اولاد کی طرف سے آپ کو اطمینان اور راحت نصیب ہوگی۔جدی کے بے اولاد جوڑے حصول اولاد کی کوششوں میں کامیاب ہونگے۔البتہ یہ امر قابل ذکر ہے کہ اس سال جدی کے لوگوں کے ہاں بیٹیوں کی پیدائش کی شرح زیادہ نظر آتی ہے۔سال کی پہلی سہ ماہی میں پیدا ہونے والے بچے والدین کیلئے خوش بختی کا سبب ہونگے۔اس سال جدی کے لوگ اپنے بچوں کی تعلیم وتربیت پر بھرپور توجہ دے رہے ہیں۔اعلیٰ تعلیم کے حصول کیلئے بچوں کو وسط سال سے قبل بیرون ملک کیلئے کوشش کریں۔انعامی بانڈ، لاٹری جیسی سکیموں میں آپ بھرپور حصہ لے رہے ہیں۔کسی حد تک قسمت آپکا ساتھ دے رہی ہے۔بہترین وقت کا انتخاب ضروری ہوگا۔

**سفر:** جیسا کہ گذشتہ سطور میں بتایا گیا ہے کہ بیرون ملک جانے کے خواہش مند لوگ اگست سے پہلے اپلائی کریں۔امیگریشن اور حصول ویزہ کے مراحل آسانی کے ساتھ کامیابی سے طے ہونگے۔ماہ ستمبر میں زحل اور عطارد کا قران بیرون ملک مقیم لوگوں کیلئے مشکلات پیدا کر رہا ہے۔اس عرصہ میں جعلی نامکمل سفری دستاویزات پر ہرگز سفر نہ کریں۔دوران سفر ہر قسمی احتیاط برتیں۔وسط سال کے بعد آپکے بیرون ملک جانے کے راستے بند ہو چکے ہونگے۔ویزہ اپلائی کرنے والے مسترد کیے جا سکتے ہیں۔احتیاط کریں دوران سفر اہم ترین دستاویزات کی گمشدگی ہو سکتی ہے۔

**معیشت، کیریئر، روزگار:** ماہ اگست تک آپ اپنے کیریئر اور

روزگار کے حوالے سے گھٹن محسوس کریں گے۔نحس اکبر سیارہ زحل کی تیسری نظر آپکے روزگار کو نقصان پہنچا رہی ہے۔آپکے مال کے گھر کا حاکم وسط سال تک ناقص رہے گا۔تنگدستی اور مالی پریشانی عروج پر رہے گی۔سارا سال عزیز واقرباء کی طرف سے مالی معاونت سے آپ سسٹم کو چلا رہے ہیں۔دراصل آپ اپنے کاروبار کو ناسازی طبعہ کے پیش نظر صحیح وقت نہیں دے رہے ہیں۔یاد رہے فروری میں کسی حد تک اپنے روزگار کے استحکام کیلئے کی گئی کوشش رنگ لا رہی ہے۔سال کی پہلی سہ ماہی آپکی خواہشات کی تکمیل میں بھر پور مددگار ثابت ہوگی۔بنیادی طور پر سرمائے کی قلت آپ کو آگے نہیں بڑھنے دے رہی۔زراعت کے پیشے سے وابستہ جدی کے لوگ خاصے پریشان نظر آتے ہیں۔اجناس اور پھلوں کا کاروبار کرنے والے افراد کو کاروبار میں خاصا نقصان نظر آتا ہے۔اس سال کاروبار کو دوسرے شہر یا علاقے میں منتقل کرنے کی کوشش نہ کریں۔جدی کے سرکاری ملازمین حسب منشاء ترقی یا پروموشن حاصل نہیں کرسکیں گے۔اکثر جدی کے لوگ اپنے افسران کی خوشنودی حاصل کرنے کی کوششوں میں ناکام ہوتے ہوئے نظر آرہے ہیں۔ماہ اپریل اور مئی میں اپنی ملازمت سے برخاست بھی کیے جاسکتے ہیں۔

**منگنی، شادی:** سال رواں اس مقصد کیلئے خوشی اور مسرت سے بھر پور نظر آتا ہے۔کثرت سے غیر شادی شدہ لوگ رشتہ ازدواج میں منسلک ہونگے۔ اکثر اچھے رشتوں کے خواہش مند جدی کے لوگ آئیڈیل تلاش کرنے میں کامیاب ہورہے ہیں۔سال کی پہلی سہ ماہی میں شادی منگنی اور بیاہ جیسے معاملات طے کرلیے جائیں گے۔سیارگان بہترین ماحول فراہم کررہے ہیں اگرچہ اس مقصد کیلئے سال کا مجموعی عرصہ بہترین ہے۔ ماسوائے اپریل، مئی اس قسم کا کوئی اہتمام نہ کیا جائے۔مریخ کی نحوست بھر پور طریقے سے موجود ہے۔صحیح وقت کا انتخاب آپ کے خوشگوار مستقبل کی ضمانت دیتا ہے۔

**خصوصی احکامات:** سال نو آپکو نت نئے تجربات سے آگاہ کررہا ہے عملی زندگی کے تلخ تجربات آپکو کندن کررہے ہیں۔بنیادی طور پر اس سال کواکب کی دو اہم تبدیلیاں آپکی زندگی میں انقلابی ثابت ہونگی۔جدی کے لوگ مسلسل گھٹن کے سبب اپنا پیشہ اور ذرائع روزگار بدلنے کیلئے سنجیدگی سے غور کررہے ہیں۔ آپکی شخصیت پر ماضی کے لگے داغ تا حال آپکا پیچھا کررہے ہیں۔وراثتی اور خاندانی جائیداد کا بٹوارہ ہونے کا امکان ہے۔آپ جائنٹ فیملی سسٹم سے علیحدہ ہونا چاہ رہے ہیں۔جو آپ کیلئے ناگزیر بھی ہے۔مارچ کا پہلا چاند گرہن بیرون ملک مقیم جدی کے لوگوں کیلئے مسائل پیدا کریگا۔مارچ کا پہلا جزوی سورج گرہن عزیز و اقرباء کے ساتھ خوشگوار تعلقات میں کشیدگی پیدا کررہا ہے۔اس سال کے آخری دو گرہن بھی آپ کے معاملات کو متاثر کررہے ہیں۔مارچ میں خرید کی گئی جائیداد سے کسی حد تک فائدہ ہوگا۔بہتر ہوگا کہ کاروباری نوعیت کے معاملات سال کی پہلی سہ ماہی میں مکمل کرلیے جائیں۔پیشگی انتظامات اور بہتر منصوبہ بندی کی ہدایت کی جاتی ہے۔

**صدقات:** سوا کلو کالے مونگ رلو یا بہتے پانی یا ویرانے میں ڈالیں (دن ہفتہ)

**ورد خاص:** روزانہ 313 مرتبہ بعد نماز فجر یا عشاء مع اول و آخر 11/11 مرتبہ درود شریف۔" أُفَوِّضُ أَمْرِیْ إِلَی اللّٰهِ إِنَّ اللّٰهَ بَصِيْرٌ بِالْعِبَادِ "

**برج: دلو — AQUARIUS — سیارہ: یورینس**



رنگ : ——— خاکی، بھورا، نیلا
عنصر : ——— ہوا
جواہر : ——— نیلم، حدید، عقیق سیاہ
بہترین شریک حیات : جوزاء، میزان
ناموافق ساتھی : ——— ثور، اسد، عقرب
بیماریاں : ——— آنتوں کی بیماریاں، اختلاج قلب، دمہ

دن: ہفتہ عدد: ۸ ۲۱ جنوری تا ۱۹ فروری حروف: س۔ش۔ص۔ث

**سیارگان کی کاسمک شعاعوں کے اہل دلو پر اثرات!**

**اہم نکات:** سال نو آپکے لیے کڑی آزمائش اور نت نئے تجربات کا دور ثابت ہوگا۔یہ حقیقت ہے کہ آپ گذشتہ کئی سالوں سے مشکلات اور مصائب میں گھرے ہوئے ہیں۔بنیادی طور پر آپکا حاکم سیارہ زحل بحالت وبال پستی اور گراوٹ میں پڑا ہوا ہے۔بحران کی یہ کیفیت ماہ اگست تک قائم رہے گی۔سعد اکبر سیارہ مشتری گذشتہ سال کی آخری سہ ماہی میں گھر بدل چکا ہے۔آپ کے زائچہ کے بیت امید میں اس کی موجودگی خوش آئند ہے۔کواکب کی بھر پور نحوست اور منفی کردار کے باوجود سیارہ مشتری آپکی خواہشات کی تکمیل میں مثبت رول ادا کرتا رہے گا۔ماہ فروری تا اپریل آپ پوشیدہ اور خفیہ سرگرمیوں میں ملوث نظر آتے ہیں۔آپ کے اردگرد رہنے والے نام نہاد دوست آپکو غلط اور گمراہ کن مشورے دے رہے ہیں۔ان سے دور رہیں مجموعی طور پر اس سال آپکی طبیعت اور جسم پر ایک بوجھ رہے گا۔آپ بغیر کسی سمت اور منزل کا انتخاب کیے چلے جارہے ہیں۔دراصل گذشتہ سال کی محرومیوں کا ازالہ نہیں ہوسکا۔

**صحت:** صحت کی خرابی کا بنیادی سبب گذشتہ سال سیارہ مریخ کی نحوست رہا ہے۔اکثر دلو کے لوگ چلنے پھرنے کے قابل بھی نہیں ہیں۔اس سال کی آخری سہ

ماہی خطرناک ثابت ہوگی۔ مریخ ایک مرتبہ پھر آپ کے بیت الصحت میں بیٹھ کر آپ کو پیچیدہ امراض میں مبتلا کر رہا ہے۔ خدانخواستہ اس عرصہ میں حادثہ اور سرجری کے امکانات بھی موجود ہیں۔ دلو کے کم عمر بچوں کی خصوصی نگہداشت کریں۔ سر میں چوٹ لگنے کا اندیشہ ہے۔ مجموعی طور پر بتائے گئے مخصوص عرصہ کے علاوہ سال کا بقیہ عرصہ آپکی صحت کیلئے بہت بہتر ثابت ہوگا۔ دلو کی خواتین اس سال جوڑوں کے درد اور گنٹھیا کے امراض کا شکار رہ سکتی ہیں۔

**سماجی تعلقات:** رواں سال آپ کو سماجی تعلقات اور شہرت کی بلندیوں پر پہنچا رہی ہے۔ بالخصوص سال کی پہلی سہ ماہی آپکو معاشرے میں ایک اعلیٰ سماجی کارکن کی حیثیت سے متعارف کرا رہی ہے۔ اس عرصہ میں سیارہ شمس کا کردار بہت اہمیت رکھتا ہے۔ سعد اکبر سیارہ مشتری آپ کے بیت امید میں موجود ہے۔ اس کی سعادت سے آپ حکمران اور امراء طبقہ میں ہم نشست نظر آ رہے ہیں۔ آپ کی دلچسپی رفاہی اور سماجی کاموں میں بڑھتی جا رہی ہے عزیز و اقرباء کے ساتھ آپکے مراسم انتہائی خوشگوار اور مضبوط نظر آ رہے ہیں۔ آپ محسوس کریں گے کہ دشمن اور حاسدین آپکی نیک نامی اور شہرت کو قطعی نقصان نہیں پہنچا سکتے۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** گذشتہ سال کی طرح رواں سال بھی آپکے ازدواجی معاملات کے بارے میں بہتر نتائج کا حامل نہیں ہے۔ ماہ اگست تک تکرار اور تناؤ کی کیفیت برقرار رہے گی۔ آپکے زائچہ کے ساتویں گھر میں نحس اکبر سیارہ زحل کی موجودگی خانگی اور ازدواجی معاملات کو ناخوشگوار کر رہی ہے۔ بالخصوص زحل کی رجعت کے عرصہ میں بہترین حکمت عملی اور صبر و تحمل کا مظاہرہ کرنا ہوگا۔ اس خطرناک عرصہ میں علیحدگی اور طلاق بھی ہو سکتی ہے۔ شراکت داروں کے ساتھ باہمی اعتماد کی فضا قائم نہیں رہے گی۔ شکوک و شبہات شراکت داروں کے ساتھ علیحدگی اور تنازعہ کا سبب ہونگے۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** اولاد کی طرف سے اطمینان اور سکون رہے گا۔ مارچ اور اپریل میں سیارہ عطارد ہبوط کے درجات سے گزرے گا۔ بچوں کی تعلیمی سرگرمیاں متاثر ہونگی۔ یکے بعد دیگر تعلیمی ادارے اور اکیڈمیاں بدلتے رہیں گے۔ جس کی وجہ سے آپکو خاصا مالی نقصان بھی برداشت کرنا ہوگا۔ دلو کے بے اولاد لوگوں کو اولاد کی خوشخبری نصیب ہوگی۔ سال کی آخری سہ ماہی میں دلو کی خواتین رحم کے پیچیدہ امراض کا شکار ہو سکتی ہیں۔ بہتر علاج معالجہ سے شفا ہوگی۔ اس سال ماہ اگست کے بعد انعامی سکیموں سے فائدہ اٹھایا جا سکتا ہے۔ انعامی سکیموں میں عدد 5 اور 3 سے فائدہ ہوگا۔ البتہ ماہ اپریل اور مئی میں کسی بھی انعامی سکیم میں حصہ لینے سے گریز کریں۔

**سفر:** بیرون ملک سفر کیلئے سال رواں انتہائی سازگار ثابت ہوگا۔ بالخصوص امریکہ، جرمنی، کینیڈا، فرانس جانے کے خواہش مند دلو کے لوگ ماہ فروری، مارچ اور ستمبر اکتوبر میں اپلائی کریں یقینی طور پر کامیابی ہوگی۔ بیرون ممالک اعلیٰ تعلیم کی غرض سے جانے والے لوگ ماحول بہتر پائیں گے۔ دلو کے اکثر لوگ بیرون ممالک میں پیشہ ورانہ شادیاں بھی کر سکتے ہیں۔ دلو کے سرکاری ملازمین حج سکیم کی قرعہ اندازی سے فائدہ اٹھائیں گے۔ کاروباری اور پیشہ ورانہ سفر اندرون ملک وقتاً فوقتاً جاری رہیں گے۔ تمام تر سازگار ماحول کے باوجود ماہ اگست تک زحل کی تیسری نظر آپکے بیرون ملک کے مفادات کیلئے رکاوٹ ثابت ہوگی۔ صدقات کی ادائیگی کو یقینی بنا کر نحوست سے بچایا جا سکتا ہے۔

**معیشت، کیریئر، روزگار:** آپ خوش قسمت ہیں کہ اس سال معیشت اور روزگار نا کہ مستحکم بلکہ آپکی خواہشات کے عین مطابق ہوگا۔ سعد اکبر سیارہ مشتری آپکے زائچہ کے بیت امید میں بحالت ترفع موجود ہے یہ آپکے مال کے گھر کا حاکم بھی ہے۔ رزق کی فراوانی روپے پیسے کی ریل پیل اسکا خاصہ ہے۔ آپ محسوس کرینگے آپ کے مالی معاملات پر دباؤ ختم ہوگیا ہے۔ آسودگی کے ساتھ آپ آگے بڑھ رہے ہیں۔ اس سال روزگار کو وسعت دینے کے تمام منصوبوں پر سنجیدگی سے غور کریں۔ خوشحالی اور خوش بختی آپکے دروازے پر دستک دے رہی ہے۔ ایک سے زیادہ ذرائع آمدنی سے فائدہ اٹھائیں گے۔ اکثر دلو کے لوگ امپورٹ ایکسپورٹ کے کاموں میں سرمایہ لگا رہے ہیں۔ درآمدات اور برآمدات کے کاموں سے بھرپور مالی فائدہ ہوگا۔ سرکاری ملازمین اپنے پیشہ ورانہ معاملات اور ملازمتی امور میں آسودگی محسوس کریں گے۔ افسران بالا ان سے خوش رہیں گے۔ حسب منشاء تقرری اور تبادلہ کرا سکیں گے۔ مقابلے کا امتحان دے سکتے ہیں۔ دلو کی سرکاری ملازمت پیشہ خواتین محکمانہ طور پر انتہائی اہم اور اعلیٰ درجے کی ذمہ داریاں نبھائیں گی۔ ماہ ستمبر میں غیر متوقع طور پر کثیر سرمایہ ملے گا۔ انٹرنیشنل ٹریڈنگ سے وابستہ لوگ بھرپور فائدہ اٹھائیں گے۔ شیئرز کی خرید و فروخت سے خاطر خواہ نفع حاصل کیا جا سکتا ہے۔

**منگنی، شادی:** شادی بیاہ کیلئے رواں سال موزوں ترین ہے۔ کسی تنازعہ کی وجہ سے رکی ہوئی شادیاں اس سال بخیر و خوبی انجام پائیں گی۔ دلو کے لوگ

آئیڈیل لائف پارٹنر حاصل کرنے میں کامیاب نظر آتے ہیں۔مئی اور جون کے عرصے میں شادی اور منگنی کا انعقاد نہ کیا جائے۔ماہ اگست میں حاسدین کی طرف سے کرائے گئے سحر کے سبب طے شدہ رشتے ختم یا تعطل کا شکار ہو سکتے ہیں۔ اس عرصے میں صدقہ ادا کریں اور پرہیزگاری اختیار کریں۔مجموعی طور پر سال رواں میں ارینج میرج کا رجحان نظر آتا ہے۔اس سال کی گئی شادیاں خوشگوار مستقبل کی ضمانت ہیں۔

**خصوصی احکامات:** مجموعی طور پر کواکب کی پوزیشن زندگی کے ہر شعبے میں آپکو سپورٹ کر رہی ہے۔سیارگان کی حرکات وسکنات سال کے مختلف عرصے میں وقتی طور پر جمود اور الجھاؤ کی کیفیت بھی پیدا کریگی۔یاد رہے ماہ مارچ میں پہلا چاند گرہن اور جزوی سورج گرہن آپکی صحت کیلئے خطرناک ثابت ہوگا۔ علاج معالجے پر کافی روپیہ خرچ کرنا پڑیگا۔بعین اسی طرح ماہ اگست کا دوسرا چاند اور دوسرا سورج گرہن بھی آپکو متاثر کر سکتے ہیں۔اس موقع پر نماز کسوف وخسوف ادا کرنا ضروری ہوگا حسب توفیق صدقہ دیں۔اور مساکین کی مدد کریں۔تاکہ آپ نحوستوں سے محفوظ رہ سکیں۔ماہ مارچ میں تحویل آفتاب اور اپریل میں شرف شمس عزیز واقرباء اور خاندان میں آپکے تعلقات کو مضبوط بنا رہے ہیں۔ماہ فروری میں زہرہ سیارے کو شرف آپکے بیت المال میں ہوگا۔بیرون ملک سے وابستہ مفادات سے فائدہ ہوگا۔ ترقی کی کئی نئی راہیں کھلیں گی۔

**صدقات:** سوا کلو لوبیا سیاہ بہتے پانی یا ویرانے میں ڈالیں (دن ہفتہ)

**ورد خاص:** روزانہ 313 مرتبہ بعد نماز فجر یا عشاء مع اول وآخر 11/11 مرتبہ دُرود شریف۔ " فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَهُوَ أَرْحَمُ الرَّاحِمِينَ "

**برج: حوت — PISCES — سیارہ: مشتری**



| | |
|---|---|
| رنگ : | سبز، بھورا، خاکی |
| عنصر : | آبی |
| جواہر : | زمرد، یاقوت |
| بہترین شریک حیات : | سرطان، عقرب |
| ناموافق ساتھی : | جوزا، سنبلہ، قوس |
| بیماریاں : | امراض قلب، درد شانہ، مرگی، حلق کی بیماریاں |

دن: اتوار — عدد: ۱-۴ — ۲۰ فروری تا ۲۰ مارچ — حروف: د۔ج

**سیارگان کی کاسمک شعاعوں کے اہل حوت پر اثرات!**

**اہم نکات:** برج حوت کے حامل لوگ خوش قسمت ہیں کہ رواں سال آپکا حاکم سیارہ مشتری آپکے بیت العزت میں بحالت ترفع مبارک ترین اثرات کے ساتھ موجود ہے۔یہ آپکے طالع کا حاکم بھی ہے۔آپکے زائچے کا پانچواں گھر اس کے شرف کا ہے۔ان تمام مثبت امور کو مدنظر رکھتے ہوئے یہ کہا جا سکتا ہے کہ سال نو آپ کیلئے خوشی اور خوشحالی سے بھرپور ہے۔اس سال بہترین ماحول فراہم کرے گا۔ ایک بات قابل غور ہے کہ آپ وقتاً فوقتاً بدخواہوں کے کرائے گئے سحر کی وجہ سے خاصے فکرمند اور پریشان رہیں گے۔کسی حد تک آپ محفوظ ہیں تو یہ کمال آپ کے حاکم سیارہ مشتری کی نویں نظر کا ہوگا جو براہ راست آپ کے زائچہ کے چھٹے گھر پر ہے۔اس سال آپ کے شخصی وقار اور ساکھ میں بھرپور اضافہ ہوگا۔خواہشات کی تکمیل میں ایڑی چوٹی کا زور لگانا پڑے گا۔دشمنوں کی سازشیں اور ریشہ دوانیاں بے نقاب ہوتی رہیں گی۔

**صحت:** جیسا کہ گزشتہ سطور میں بتایا جا چکا ہے کہ سحری اثرات آپکو متاثر کرتے نظر آ رہے ہیں۔دشمنوں کا ہدف آپکی صحت ہوگا۔اس سال صحت کے مسائل بہت زیادہ رہیں گے۔برج حوت کے عمر رسیدہ لوگ اپنی صحت کا خاص خیال رکھیں ۔خدانخواستہ جسم کا کوئی عضو معطل یا مفلوج ہونے کا امکان ہے۔دراصل نحس اکبر سیارہ زحل کم وبیش ماہ اگست تک آپکی صحت کے گھر میں حرکت پذیر رہے گا۔خواتین میں دمہ اور سانس کی تکلیف زیادہ رہے گی۔نوزائیدہ بچوں میں چیسٹ انفیکشن کی شکایت عام ہوگی۔

**سماجی تعلقات:** سوشل ریلیشنز کے حوالے سے مجموعی طور پر تو حالات بہتر نظر آتے ہیں بالخصوص ماہ فروری اور مارچ میں آپ کی سماجی اور معاشرتی خدمات کے صلے میں سرکاری وغیر سرکاری خدمات پر پذیرائی مل رہی ہے۔سیاست سے وابستہ حوت کے لوگ اپنے مخالفین کو زیر کرنے میں کامیاب نظر آتے ہیں۔ مندوب کی حیثیت سے بیرون ممالک دورے اور وفود کے ساتھ سیر وسیاحت بھی نظر آتی ہے۔حوت کے لوگ کسی جرگہ یا جیوری چیف کی حیثیت سے ذمہ داریاں سنبھالیں گے۔ان تمام عوامل کے باوجود زحل رخنہ اندازی اور مشکلات پیدا کرتا رہے گا۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** سارا سال کیتو آپکے ساتویں گھر میں رہے گا۔زوجین کے مابین تکرار اور بحث کا سلسلہ چلتا رہے گا۔بغیر کسی ٹھوس وجہ کے گھر کے ماحول میں تناؤ کی کیفیت رہے گی۔ماہ فروری، مارچ اور اپریل میں آپکے ساتویں گھر کا حاکم ناقص ہوگا۔خانگی اور ازدواجی معاملات میں اونچ نیچ پیدا کر رہا ہے۔باہمی اختلافات اور تنازعات شدت اختیار کرتے جا رہے ہیں۔ اس عرصے میں آپکی ذہنی کیفیت جنون کی حد کو چھو رہی ہے۔ماہ اگست کے بعد شراکتی

امور نا قابل برداشت حد تک بگڑ جائیں گے۔ بزنس پارٹنر کے ساتھ مزید آگے چلنا ناممکن ہو گیا ہے۔

**اولاد ، انعامی بانڈ ، لاٹری:** بچوں کی طرف سے سارا سال تسلی اور اطمینان رہے گا۔ حسب خواہش انکی تعلیمی اور غیر تعلیمی سرگرمیوں کے نتائج حاصل کر سکیں گے۔ حوت کے لوگ اپنے بچوں کو اعلیٰ تعلیم کی غرض سے بیرون ملک بھیجنے میں کامیاب ہونگے۔ حوت کی بے اولاد خواتین اس سال خوشخبری سنیں گی۔ ماہ جولائی میں حوت کے لوگوں کے ہاں پیدا ہونے والے بچے والدین کیلئے خوش بختی کا سبب بنیں گے۔ بیرون ملک مقیم لوگ لاٹری اور انعامی سکیموں سے بھرپور فائدہ اُٹھا سکتے ہیں۔ صحیح عرصے کا انتخاب کر کے انعامی سکیموں میں قسمت آزمائی کریں۔ عین ممکن ہے کسی بانڈ کے ذریعے بڑا انعام بھی لگ سکتا ہے۔

**سفر:** سیارہ مشتری کا دباؤ اور گھٹن کا ماحول ختم ہو چکا ہے۔ گذشتہ کئی سالوں سے بسلسلہ روزگار تعلیم اور سیر وسیاحت کی غرض سے بیرون ملک جانے کے خواہشمند لوگ اس سال اپنے مقصد میں کامیاب ہوتے ہوئے نظر آ رہے ہیں۔ سال کی پہلی سہ ماہی اس کام کیلئے انتہائی اہم ثابت ہوگی۔ ماہ اکتوبر نومبر میں بیرون ملک کیلئے ویزہ اپلائی نہ کیا جائے۔ اس عرصہ میں کسی بھی نوعیت کا اختیار کیا گیا سفر تکلیف کا باعث ہوگا۔ ماہ اگست کے بعد بیرون ملک مقیم لوگ محتاط رہیں۔ کسی بھی الزام کی زد میں آ کر ڈی پورٹ کیے جا سکتے ہیں یا قانونی پیچیدگیوں کا سامنا کرنا پڑیگا۔

**معیشت، کیریئر، روزگار:** جیسا کہ گذشتہ سطور میں یہ بتایا جا چکا ہے کہ سارا سال آپ معاشی آسودگی اور کاروبار کی وسعت اور استحکام سے مطمئن رہیں گے۔ سعد اکبر سیارہ مشتری آپکے زائچہ کے دسویں گھر بیت العزت میں موجود رہے گا۔ آپ اپنے پیشے اور روزگار کے حوالے سے شہرت اور نیک نامی کما رہے ہیں اگرچہ روپے پیسے کی ریل پیل رہے گی لیکن بعد اگست آپ آمدن اور خرچ کا توازن نہیں رکھ سکیں گے۔ جسکی وجہ سے آپ اپنے کاروباری معاملات متاثر ہوتے ہوئے دیکھ رہے ہیں۔ سال کی پہلی سہ ماہی روپے کے حصول کو آسان بنا رہی ہے۔ مریخ چوتھی نظر سے آپکے بیت المال کو دیکھ رہا ہے۔ اچانک اور تیزی سے روپیہ آپکے ہاتھ میں آ رہا ہے۔ قرض کا لین دین آسان ہو جائے گا۔ ایک مدت سے آپکی سرکاری وغیر سرکاری اداروں میں پھنسی ہوئی رقوم واپس ملنے کی سبیل پیدا ہو رہی ہے۔ ماہ جولائی میں آپ کسی نئے کاروبار کے حوالے سے نئی منصوبہ بندی کر رہے ہیں۔ اس سال حوت کے لوگوں کو بلڈنگ میٹریل اور بلڈنگ کنسٹرکشن اور جائیداد کی خرید وفروخت سے بہت زیادہ فائدہ ہوگا۔ اس سال رینٹ اے کار اور کرنسی کے کام سے بھی نفع حاصل کیا جا سکتا ہے۔ بہتر منصوبہ بندی اور حکمت عملی سے آپ فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔

**منگنی ، شادی:** جنوری تا اپریل کی گئی شادیاں مستقبل میں خوشگوار نتائج کی حامل ہیں۔ جن خواتین کی ایج فیکٹر کے باعث شادی تا حال نہ ہو سکی تھی اس سال ان کے بہتر جگہ پر رشتہ ہونے کا امکان موجود ہے۔ حوت کے لوگوں میں اس سال دوسری شادی کا رجحان نظر آتا ہے۔ بیرون ملک میں مقیم لوگ غیر ملکیوں سے شادی کو ترجیح دے رہے ہیں۔ مجموعی طور پر اس سال طے کیے گئے رشتے اور شادیاں کامیاب ثابت ہونگی۔ ماہ اکتوبر، نومبر میں شادی بیاہ، منگنی کرنے سے گریز کریں۔

**خصوصی احکامات:** آپکے زائچہ پر اگر طائرانہ نظر ڈالی جائے تو یہ بات بالکل واضح ہے کہ روپے پیسے کی ریل پیل اور زیادہ سے زیادہ جائیداد اور سرمایہ کے حرص نے گھر اور خانگی معاملات سے آپکی توجہ ہٹا دی ہے۔ غیر محسوس انداز سے آپ کا گھریلو ماحول تناؤ کا شکار ہوتا نظر آ رہا ہے۔ بنیادی طور پر سارا سال آپ مختلف قسم کی خفیہ سرگرمیوں میں بھی نظر آ رہے ہیں۔ بیوی اور بچوں کو آپ سے شکوہ رہے گا کہ آپ انکو وقت نہیں دیتے اس سال آپ شراکت داری میں کسی بہت بڑے پراجیکٹ پر کام کرنے کی خواہش کرتے ہیں۔ سال کی پہلی سہ ماہی میں آپکی دیرینہ خواہشات کی تکمیل ہو رہی ہے مارچ کا پہلا چاند گرہن اور پہلا جزوی سورج گرہن آپ کی ازدواجی زندگی میں تکلیف دہ حالات پیدا کر رہا ہے۔ اس عرصہ میں زوجہ کی بیماری انتہائی پریشان کن نظر آتی ہے۔ ماہ ستمبر، اکتوبر میں آپ کسی افیئر میں مبتلا نظر آتے ہیں۔ یہ افیئر خفیہ شادی پر اختتام پذیر ہوگا۔ ماہ اگست کے بعد آپ خفیہ شادی کو چھپا نہیں سکیں گے۔

**صدقات:** سوا کلو دال چنا بھنے پانی یا ویرانے میں ڈالیں (دن جمعرات)

**ورد خاص:** روزانہ 313 مرتبہ بعد نماز فجر یا عشاء مع اول وآخر 11/11 مرتبہ درود شریف۔ " **اَللّٰھُمَّ اقْضِ حَاجَتِیْ یَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ یَا مُجِیْبَ الدَّعْوَاتِ** "

صبر اور قناعت کی چادر پر بیٹھ کیونکہ رزق مقسوم ہو چکا ہے اور ہو گا وہی جو مقدر میں لکھا ہے۔ (بد)



میں نے صبر اور تحمل کو بہادروں سے بڑھ کر اپنا ناصر و مددگار پایا۔ (حضرت علی علیہ السلام)

# مختصر فہرست دینی کتب

ملنے کا پتہ: افتخار بکڈپو (رجسٹرڈ) اسلام پورہ لاہور۔ فون: 7223686

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مقبول جدید<br>تحفۃ العوام<br>مؤلف: مولانا منظور حسین نقوی<br>اعلیٰ اللہ مقامہٗ<br>عام-/150، سفید-/200 | جدید<br>تحفہ نماز جعفریہ<br>مؤلفہ مولانا سید زوار حسین<br>فاضل عراق اعلیٰ اللہ مقامہٗ<br>عام-/90، سفید-/125 | تعقیبات<br>نماز پنجگانہ مترجم<br>مؤلفہ آغا نثار احمد مرحوم بانی ادارہ<br>عام-/40، مجلد-/50 | عکسی رنگین<br>وظائف مقبول<br>ترجمہ مولانا مقبول احمد<br>اعلیٰ اللہ مقامہٗ<br>مجلد-/70 | زینت العابدینؑ<br>سنتی نمازیں<br>ترجمہ مولانا سید منظور حسین نقوی<br>اعلیٰ اللہ مقامہٗ عام کاغذ-/35 | تہذیب الاسلام<br>اردو ترجمہ حلیۃ المتقین<br>تصنیف علامہ مجلسی<br>ترجمہ مولانا مقبول احمد مرحوم<br>عام-/150، سفید-/225 |
| ندائے<br>عدالت انسانی<br>مصنف: جارج جرداق<br>مولا علی کی سیرت-/200 | ملاقات امام علیہم السلام<br>مصنف مولانا سید محمد مجتہد امروہوی<br>اعلیٰ کاغذ-/135 | مجموعہ مجالس<br>مولانا سید محمد جعفر شہید<br>مرتبہ ڈاکٹر نصیر عالم زیدی<br>جلد اوّل-/100، جلد دوم-/100 | مجموعہ مجالس<br>مولانا سید محمد جعفر شہید<br>سابق خطیب شیعہ جامع مسجد اسلام پورہ<br>جلد سوم-/175 | ذخیرۃ المجالس<br>مشہور علماء اکرام کی تقاریر<br>مرتبہ حکیم غلام حیدر کرار<br>4 جلدیں-/350 | قرآنی عملیات<br>مؤلفہ آقا محمد تقی اصفہانی<br>ترجمہ مولانا عبدالواحد مرحوم<br>۲ جلدیں-/175 |
| زائچہ تقدیر<br>اردو ترجمہ مفتاح الغیب-/50<br>پیغمبر دانیالؑ کی کتاب کا ترجمہ | آفتاب جفر<br>مصنف ایم غلام عباس اعوان<br>دو جلدیں-/80 | (شعبہ آثار)<br>فیوض جفر<br>مصنف ایم غلام عباس اعوان<br>-/40 | حروف اعداد<br>کی مخفی قوت<br>از ڈاکٹر شفقت علی جعفری-/80 | کلید عملیات<br>مصنف مولوی برکت علی گوشہ نشین<br>وزیر آبادی-/90 | طب آل محمدؐ<br>اور امراض جسمانی<br>مصنف حکیم غضنفر مہدی<br>رنگین طباعت مع تصاویر جلد اوّل-/190 جلد دوم-/190 |
| خزینہ عملیات<br>مؤلفہ مولوی حکیم<br>سید تجمل حسین مرحوم-/45 | -/45 لئالی مخزونہ<br>فی اسرار مکنونہ<br>از مولوی خواجہ عابد حسین مرحوم | مجربات<br>گوشہ نشین<br>از مولوی برکت علی-/30 | مجربات قرآنیہ<br>از مولانا رائے ظفر علی<br>-/80 | مجرّب<br>تعویذات و عملیات<br>مرتبہ مولانا محمد ایوب بشوی<br>-/135 | عملیات رزق<br>از علامہ عابد عسکری<br>مجرب آزمودہ وظائف-/185 |
| صحیفہ نماز اوّل<br>تالیف<br>از سید حسین مہدی الحسینی (انڈیا)<br>سنتی نمازیں-/250 | ثمرات الحیات<br>تالیف حجت الاسلام<br>محمود امامی اصفہانی-/275 | -/200 سپر مین<br>اِن اسلام<br>از ۲۵ محققین مسلم اور غیر مسلم | سیرت<br>فاطمۃ الزہراؑ<br>از آغا سلطان مرزا<br>سیشن جج مرحوم-/175 | مواعظہ حسنہ<br>علامہ شیخ عبدالعلی الہروی<br>اعلیٰ اللہ مقامہٗ-/175 | عصر ظہور<br>تالیف علی الکورانی<br>ترجمہ افتخار حسین نقوی-/180 |
| ولائیت معصومین علیہم السلام<br>مجموعہ تقاریر<br>مولانا سید حسن ظفر نقوی-/125 | سیرت<br>امام زین العابدینؑ<br>مجالس عشرہ اربعین-/170<br>مجموعہ تقاریر حسن ظفر نقوی | خاک بہشت<br>خاک قبر سید شہداء حضرت امام حسین<br>کی تاریخ فضیلت پر<br>مکمل تحقیق-/90 | اسرار الٰہیہ<br>مجموعہ مواعظ<br>علامہ حافظ تصدق حسین-/125 | توحید العارفین<br>تقاریر علامہ غضنفر عباس تونسوی<br>-/100 | مقصد حیات<br>مجموعہ تقاریر<br>امام بارگاہ باب العلم کراچی<br>(حسن ظفر نقوی) اعلیٰ کاغذ-/170 |
| حسین ابن علی علیہ السلام<br>(نواسہ نبی)<br>مصنف سید علی اکبر رضوی<br>اعلیٰ کاغذ عمدہ طباعت-/200 | تاریخ اسلام کا سفر<br>از سید علی اکبر رضوی<br>جلد اوّل اعلیٰ کاغذ-/400 | ایران<br>سرزمین انقلاب<br>سفرنامہ سید علی اکبر رضوی<br>اعلیٰ کاغذ-/150 | نبیؐ کی نواسی<br>(حضرت زینب سلام اللہ علیہا)<br>از سید علی اکبر رضوی<br>اعلیٰ کاغذ-/200 | ظہور امام مہدیؑ<br>قریب تر ہے<br>از حسین محمد نقوی ایڈوکیٹ<br>7 جلدیں فی جلد-/45 | شریعت<br>بدل نہیں سکتی<br>مجموعہ تقاریر علامہ علی نقی مجتہد<br>-/125 |
| آخری زمانہ کی<br>پیش گوئیاں<br>بزبان پیغمبر آخر الزمانؐ<br>از علامہ غلام علی ارشد-/50 | طریق العرفان<br>الی صاحب الزمانؑ<br>تقاریر علامہ غضنفر عباس تونسوی<br>8 حصے | انقلاب اسلامی<br>مؤلف سید حسین محمد نقوی ایڈوکیٹ<br>-/80 | علیؑ مولود کعبہ<br>از سید مراد علی جعفری<br>-/100 | حضرت علیؑ کی فوق البشر<br>شخصیت پر عیسائی اہل قلم<br>کے تاثرات<br>مؤلف جرار حسین نقوی-/120 | تاریخ علماء<br>حالات زندگی علماء قدیم<br>گفتار سخن علامہ صادق حسن<br>مؤلف رائے افتخار حیدر کھرل-/350 |

